کی ماں بے حس ہو چکی تھی۔

زیبن نوکرانی تھی رات میں مُدّثِر یکتا سنبھال لیتی......دن میں اسے ہی دیکھ بھال کرنی پڑتی۔ طیب اس کے پاس آتے ہی گلا پھاڑ کر رونے لگتا۔ وہ اٹھا، اٹھا کے زچ پڑ جاتی۔ اس کی کوٹھری میں افیم پڑی رہتی تھی جو اس کا میاں استعمال کرتا۔ زیبن چپکے سے تھوڑی سی افیم طیب کو بھی چٹا دیتی۔ وہ بھی سکون سے سویا رہتا اور زیبن بھی فارغ ہو جاتی۔

شیریں یا مائرہ میں سے کوئی بھی پوچھنے والا نہیں تھا کہ طیب اتنی، اتنی دیر کیوں سویا رہتا ہے۔ جس دن مُدّثِر یکتا گھر میں ہوتی اس دن زیبن، طیب کو افیم نہیں چٹاتی تھی۔

☆☆☆

مائرہ شادی کی شاپنگ شروع کر چکی تھی۔ کبھی فوزیہ یا فرح چچی میں سے کوئی ساتھ جاتی اور کبھی شیریں جاتیں۔ زیادہ تر شیریں ہی ساتھ جاتیں۔ مائرہ بہت خوش تھی۔ ایک، ایک چیز اپنی پسند سے دیکھ بھال کے لے رہی تھی۔ ٹائم بہت کم تھا کیونکہ باسط کو واپس بھی جانا تھا۔ وہ لمبے بکھیڑوں کے حق میں نہیں تھا۔ چاہتا تھا سیدھے، سیدھے نکاح کر کے مائرہ کو گھر لے آئے۔

ماں کی حیثیت سے بینا کے دل میں باسط کی چھوٹی بہنوں کے دل میں بڑے ارمان تھے۔ انہوں نے بڑے پروگرام بنا رکھے تھے۔ بھائی کی شادی میں یہ کرنا ہے، وہ کرنا ہے۔ وغیرہ وغیرہ......کارڈ چھپنے کے لیے دیے جا چکے تھے۔

☆☆☆

کل باسط کی مہندی تھی۔ دوستوں رشتے داروں اور کزنز نے خود ہی سب کچھ ارینج کیا تھا۔ اس کے ذہن پر اِک فکر سوار ہو گئی تھی کیونکہ پہلی بار ایسا ہوا تھا کہ اس کا ایک کارندہ ائرپورٹ پر ہیروئن لے جاتے ہوئے شک کی بنا پر پکڑا گیا تھا بعد میں تلاشی لینے پر مشکوک اشیا برآمد کر لی گئیں۔ اب وہ لاک اپ میں تھا اور پوچھ گچھ کے کڑے مراحل سے گزر رہا تھا۔ باسط کو خوف تھا کہ ایسا نہ ہو وہ اس کا نام اگل دے......اس کے پارٹنر نے یقین دلایا تھا ایسا کچھ ہوا تو وہ سب سنبھال لے گا پر باسط پھر بھی پوری طرح پُرسکون نہیں تھا۔

وہ اپنے کمرے میں لیٹا ہوا تھا۔ آنکھ ہی نہیں لگ رہی تھی۔ سائڈ ٹیبل پر اس کا موبائل فون پڑا تھا۔ باسط کے ذہن میں ایک خیال آیا۔ وقت گزر ہی نہیں رہا تھا اور نہ ہی نیند آ رہی تھی۔ اس نے مائرہ کو کال کر دی۔

وہ بھی اسی کی طرح جاگ رہی تھی۔ باسط بہت دن سے ایک بات کہنا چاہ رہا تھا پر وہاں مائرہ کے ہاں جانے کے باوجود اس سے وہ بات کہنے کا موقع نہیں ملا......آج اور ابھی وہ مائرہ سے اپنی وہی بات کرنا چاہتا تھا۔

''مائرہ میں نے تمہیں تو اپنا لیا ہے مگر میں تمہارے بچے کو ہرگز نہیں اپناؤں گا، تم نے میرے ساتھ رہنا ہے تو اپنے بچے کو وہیں چھوڑ کے آنا ہوگا......میں اسے قبول نہیں کر سکتا......اسے دیکھ کر مجھے بہت کچھ یاد آئے گا جو تمہارے حق میں اچھا نہیں ہوگا......''

باسط نے صاف اور دوٹوک بات کی۔ اس کا خیال تھا کہ مائرہ یہ بات سن کے روئے گی، اس کی منت کرے گی کہ نہیں، نہیں مجھے میرے بچے سے الگ مت کرو......اسے بہت دکھ ہوگا پر مائرہ بولی تو اس کا لہجہ بہت نارمل سا تھا جیسے یہ کوئی بات ہی نہیں ہو۔

''ٹھیک ہے باسط ایسا ہی ہوگا۔ طیب حویلی میں ہی رہے گا۔''

باسط کے ذہن سے یہ بوجھ بھی اتر گیا۔ مائرہ نے خلافِ توقع آرام سے اس کی بات مان لی تھی۔

یہی بات باسط نے جب بینا کو بتائی تو کتنی دیر وہ خاموش رہی اس سے بولا ہی نہیں گیا جیسے اسے رنج ہوا ہو۔

''باسط ایک بچے کو اس کی ماں سے مت الگ کرو، اس کا دل بچے میں ہی اٹکا رہے گا وہ تمہیں خوش نہیں رکھ پائے گی۔ اسے دو کشتیوں کا سوار مت بناؤ۔''

''امی پلیز......یہ میری زندگی ہے۔ میں اس پر





کسی اور کے بچے کا سایہ بھی برداشت نہیں کر سکتا۔ نہ میرا ظرف اتنا بڑا ہے کہ میں مائرہ کے بچے کو باپ کا پیار دے سکوں میں اتنا عظیم نہیں ہوں۔'' اس نے ہاتھ اٹھا کر انہیں مزید کچھ بولنے سے روک دیا۔

☆☆☆

مائرہ کی رخصتی میں صرف دو دن باقی تھے اور اب بھی اسے بہت سی وہ چیزیں یاد آ رہی تھیں جن کی شاپنگ ضروری تھی، شیریں نے آج نہ جانے کس طرح مُدّثِر یکتا کو بھی مائرہ کے ساتھ جانے کا کہہ دیا۔

''تم بھی جاؤ سائرہ بھی جا رہی ہے اپنے لیے کپڑے وغیرہ لے لینا جب سے تم گاؤں آئی ہو ایک بار بھی شاپنگ کے لیے نہیں کہا ہے تم نے......سو ضروریات ہوتی ہے لڑکی ذات ہو کوئی اچھا سا سوٹ لینا مائرہ کی رخصتی پہ پہننے کے لیے۔'' وہ اس کے دل کی حالت سے بے خبر بولے جا رہی تھیں مُدّثِر یکتا نے نفی میں سر ہلایا پر شیریں نے ہاتھ اٹھا کے روک دیا۔ اسے یاد آیا کہ طیب کے کپڑے تنگ، تنگ اور چھوٹے ہو گئے ہیں کیوں نہ طیب کے لیے کچھ خریداری کر لی جائے اس خیال سے وہ ان کے ساتھ جانے کے لیے تیار ہو گئی ورنہ دل اندر سے بے پناہ اداس تھا۔

شاپنگ کے بعد وہ لوگ اسی شاپنگ مال کے فوڈ کورٹ میں آ گئے جہاں اور بہت سے لوگ بھی بیٹھے ہوئے تھے سائرہ اور مائرہ کی نظر دور پولیس یونیفارم میں ملبوس بیٹھے اشعر پر پڑی اور سائرہ لپک کر اس کی طرف بڑھ گئی اور اس سے دعا سلام کی سامنے جا کر سائرہ اس کی شخصیت کے دل فریب پیچ و خم میں کھو سی گئی۔

مائرہ نے اسے دور سے ہی ملامتی نگاہوں سے گھورا اور اپنی طرف واپس آنے کا اشارہ کیا، اتنے میں اشعر بھی انہیں دیکھ چکا تھا وہ اپنی کرسی سے اٹھ گیا۔ مُدّثِر یکتا اسے اپنی طرف آتا دیکھ رہی تھی کاش وہ کہیں چھپ سکتی پتا نہیں کیوں وہ خوف زدہ ہو رہی تھی۔

اشعر اکثر یہاں لنچ کرنے آتا تھا اس کا آفس یہاں سے قریب ہی تھا۔ آج بالکل غیر متوقع طور پر اورنگزیب کی بیٹیوں سے اس ریسٹورنٹ میں اس کا سامنا ہو رہا تھا ان کے ساتھ وہ بھی تھی جس کا تصور کرتے ہی اشعر کا جی چاہتا تھا کہ شوٹ کر دے۔

''کیسی ہیں آپ؟'' وہ اس کے سر پر کھڑا تھا اس کا مخاطب مائرہ اور نگاہیں دریکتا پر تھی جس نے ادھ کھایا برگر واپس پلیٹ میں رکھ دیا تھا۔

''مائرہ کی شادی ہو رہی ہے ہم شاپنگ کرنے آئے ہیں۔'' سائرہ مسلسل بول رہی تھی اِدھر مائرہ نے اخلاق کا تقاضا نبھایا اور بادلِ ناخواستہ اسے ہیلو ہائے کی۔ اشعر سائرہ کی خالی کی گئی کرسی پر بیٹھ چکا تھا۔ اس کے دائیں طرف مُدّثِر یکتا تھی جس کا دل اس وقت پتے کی طرح کانپ رہا تھا۔

''آپ نے پھر کسی کو ابھی تک بھیجا نہیں میرے پاس ترجمان بنا کر......خود ڈرتی ہیں مجھ سے بات کرتے ہوئے۔'' ابھی یقیناً اس کا مخاطب مُدّثِر یکتا ہی تھی اس نے امداد طلب نگاہوں سے مائرہ کی طرف دیکھا۔

مائرہ نے نگاہیں چرالیں وہ خود اشعر سے خائف تھی باقی لوگ بھی آہستہ، آہستہ ان کی طرف متوجہ ہو رہے تھے۔

''مجھ سے جو بات کرنی ہے ڈائریکٹ کریں محترمہ......مجھے اپنے تایا کے ذریعے عدالتوں کی دھمکیاں مت دیں۔ میں ان سے ڈرنے والا نہیں ہوں۔ خیر یہاں ان باتوں کا موقع نہیں ہے میں بہت جلد آپ کے پاس آؤں گا۔'' اشعر کی آواز دھیمی پر لہجہ بہت سخت تھا۔ مُدّثِر یکتا نے سہارے کے لیے مائرہ کا ہاتھ پکڑ لیا اس کے چہرے پر پھیلتی گھبراہٹ اشعر کی نگاہوں سے پوشیدہ نہیں تھی مزید تماشا بننے کے خیال سے اشعر وہاں سے اٹھ گیا اور جاتے، جاتے مائرہ کو شادی کی مبارک باد دی۔

سائرہ ابھی تک اسے دیکھ رہی تھی اس کے جاتے ہی مائرہ بہن کو ڈانٹنے لگی۔

''تمہیں کیا ضرورت تھی اس کے پاس جانے کی۔ پپا بتا چکے ہیں کہ یہ بہت خطرناک آدمی ہے تم پھر سلام کرنے پہنچ گئیں اس کے پاس۔''

''اتنا ڈشنگ ہے، مجھے تو افسوس ہو رہا ہے۔'' سائرہ ذرا بھی اس کی ڈانٹ کو خاطر میں نہیں لا رہی تھی۔
مُدرِیکا خوف زدہ تھی اور مسلسل واپسی کا کہہ رہی تھی۔ سائرہ کو غصہ آ گیا۔
''تم اتنا ڈرتی کیوں ہو، وہ کوئی خون آشام بلا تو نہیں ہے۔ ایک پولیس آفیسر ہی تو ہے۔ تمہارا نکاح ہوا ہے اس کے ساتھ کچھ دنوں تک یہ نکاح ختم ہو جائے گا پھر بھی تم ڈرو گی؟''
مُدرِیکا بے بسی سے اسے دیکھ کر رہ گئی۔ سائرہ کو خوشی ہو رہی تھی مُدرِیکا کے خوف اور اشعر لغاری کے انداز پر۔
''کیا زور دار جوان ہے، ایک مرد کو ایسا ہی ہونا چاہیے۔''
''تم اس کی اتنی تعریفیں کر رہی ہو جیسے بہت متاثر ہو۔'' مائرہ نے اس کی طرف عجیب سی نگاہوں سے دیکھا۔
''ہاں، میں پہلی بار ہی متاثر ہو گئی تھی۔ مجھے مُدرِیکا پر حیرت ہے جو اس سے خلع لے رہی ہے۔'' سائرہ آہستہ آواز میں بولی پر مُدرِیکا تو اپنے ہی خیالوں میں گم تھی۔ مائرہ نے اس کا ہاتھ دبا کر کہا۔
''بس کرو، مُدرِیکا اتنی تعریفوں پر کیا سوچے گی۔''
شیریں تو عاشر کے لیے اس کے حوالے سے خواب دیکھ رہی تھیں۔ مُدرِیکا کو خلع مل جاتی تو اشعر کے آسیب سے جان چھوٹ جاتی۔ عاشر سے شادی کے بعد طیب کی ذمے داری کے بوجھ سے شیریں ہلکی ہو جاتیں۔ شیریں جانتی مائرہ نے شادی کے بعد تو باسط کے ساتھ چلے جانا تھا۔ ساری عمر کے لیے طیب کو کون سنبھالتا۔ ننھا سا بچہ تھا اس کی عمر کے ابتدائی چار پانچ سال بہت مشکل تھے، مُدرِیکا شادی کے بعد اس گھر میں رہتی تو شیریں کے لیے آسانی ہی آسانی تھی۔

☆☆☆

اشعر بہت غصے میں تھا طاہر لغاری اس کا مطالبہ سن کے چپ ہو گئے تھے۔ مُدرِیکا کو ریسٹورنٹ میں دیکھ کر اشعر کو جیسے آگ لگی ہوئی تھی۔ وہ فوراً سے بھی بیشتر کوئی فیصلہ کرنا چاہ رہا تھا۔
''پپا مجھے مُدرِیکا کو اس گھر میں لانا ہے۔ میری بیوی ہے وہ۔''
اورنگزیب عدالت کی دھمکیاں دے رہا تھا، مُدرِیکا نے خود کہہ دیا تھا کہ میں اس رشتے کو ختم کرنا چاہتی ہوں اور اشعر اسے گھر میں لانے کی بات کر رہا تھا۔ طاہر لغاری نے گاؤں جانے والی بات اشعر کو نہیں بتائی تھی کہ اسے اور غصہ آئے گا لیکن اب چھپانے کا کوئی فائدہ نہیں تھا۔
''گڈ پپا آپ مجھے اب یہ بتا رہے ہیں کہ آپ گاؤں گئے تھے، کیا ضرورت تھی بتانے کی...... بہر حال میں آپ کو بتا رہا ہوں کہ مجھے اپنی بیوی کو اس گھر میں لانا ہے پپا، اب یہ میری عزت، انا اور غیرت کا معاملہ ہے۔ میں کسی صورت پیچھے نہیں ہٹ سکتا۔''
''اشعر وہ لوگ نہیں مان رہے ہیں، میں پہلے یہی سمجھتا رہا کہ مُدرِیکا کو ڈرایا گیا ہے خوف زدہ کیا گیا ہے یہ سب کہنے کے لیے۔ میں اپنا شک دور کرنے گاؤں گیا، مجھے خود مُدرِیکا نے کہا کہ وہ اس رشتے کو ختم کرنا چاہتی ہے بلکہ اس نے یہاں تک کہہ دیا کہ میری طرف سے اس رشتے کو ابھی اور اسی وقت ختم سمجھیں۔ اب تم بتاؤ جب وہ خود راضی نہیں ہے تو تم کیوں اپنا خون جلا رہے ہو۔'' طاہر لغاری نے اس کے کندھے پر ہاتھ رکھا اشعر نے ہٹا دیا۔
''پپا یہ رشتہ ختم نہیں ہو سکتا، ہاں مُدرِیکا ختم ہو سکتی ہے۔'' اشعر کا لہجہ بلا کا سفاک اور سرد تھا طاہر لغاری دہل گئے۔
''تم پولیس ڈیپارٹمنٹ میں آ کر اتنے سفاک ہو گئے ہو مجھے نہیں پتا تھا۔''
''پپا آپ جو بھی سوچیں، یہ رشتہ میری انا کے لیے زندگی موت کا سوال بن گیا ہے۔ میں ایک عورت کو اپنی مردانگی سے کھیلنے کی اجازت نہیں دے سکتا۔ کسی قیمت پر بھی نہیں۔'' اس کے لفظ لفظ میں آہنی سختی تھی۔
**(باقی آئندہ)**

# ضرورت مند

شائستہ انجم

بہت شوق تھا اسے کبھی کوئی دن مختلف بھی ہو۔

''ہوگیا ناں آج شوق پورا۔'' رخسانہ اپنی سوچوں میں گم گاڑی ڈرائیو کررہی تھی۔ گاڑی کی پچھلی سیٹ پر اس کے دو ننھے منے بچے بیٹھے تھے۔ وہ سوچ رہی تھی کہ آمنہ باجی کتنی خوش قسمت تھیں تعلیم مکمل کرنے کے فوراً بعد ان کی شادی ہوگئی مگر انہوں نے بڑی کامیابی سے اپنی لیکچررشپ جاری رکھی' وجہ یہ تھی کہ اپنے بچے پالنے کا انہیں کبھی مسئلہ نہیں رہا تھا۔ وہ اپنے بچے اماں کے پاس



چھوڑ جاتیں اور بے فکر ہو کر جاب کرتیں؛ اماں کی بوریت بھی دور ہوگئی تھی اور بچے بھی بحفاظت پل گئے۔

رخسانہ مقامی کالج میں لیکچرار تھی اور بڑی بہن آمنہ سے کچھ ہی سال عمر میں چھوٹی تھی۔ شادی کے بعد اپنی ساس کے لاکھ منع کرنے کے باوجود اس نے جاب جاری رکھی پھر ساس نے بھی ہری جھنڈی دکھادی کہ ”ارے بھئی اپنے بچے خود ہی سنبھالو۔“ لہٰذا رخسانہ اب روزانہ صبح، سویرے اٹھتی دو سال کے حمزہ اور تین سال کی یمنیٰ کو تیار کرکے کالج جانے سے پہلے اپنی اماں کے حوالے کرجاتی اور پھر کالج سے واپسی پر انہیں واپس لے آتی۔ بچوں کے ساتھ ایک نوکری میں ان کی ضرورت کی چیزیں اور کھانے پینے کی اشیا بھی ہوتیں اور بچوں کے ساتھ یہ سب بھی ڈھو کے لانا ہوتا یہ روز کا تھکا دینے والا معمول تھا مگر آج آٹھ بجے وہ اپنی اماں کے گھر بچوں کو لے کر پہنچی تو اماں کی طبیعت کچھ ٹھیک معلوم نہیں ہو رہی تھی اور وہ کچھ چڑ چڑی بھی نظر آرہی تھیں۔

”مجھ میں اب اتنی طاقت نہیں کہ بچوں کے پیچھے، پیچھے بھاگ سکوں...... جب شادی شدہ ہو تو اپنی ذمے داریاں بھی خود ہی پوری کرو...... جاب چھوڑو اور اپنی میاں کی تنخواہ پر گزارہ کرو اور اپنا گھر سنبھالو...... بھلا تمہیں نوکری کرنے کی ضرورت ہی کیا ہے؟“ انہوں نے صاف کہہ دیا اسے اماں پر سخت غصہ آیا تھا۔

”واہ جی واہ...... آمنہ باجی بہت لاڈلی تھیں ان کے بچے کتنے شوق سے اماں نے سنبھالے، ریٹائرمنٹ کے بعد ان کے گھر کے بجلی، پانی اور گیس کے بل تو ابو ہی ہمیشہ جمع کرواتے اور اب میری باری آئی تو ان کی صحت جواب دے گئی۔ میں سب سمجھتی ہوں جب سے بھائی صاحب نے امریکا سے انہیں موبائل سیٹ بھیجا ہے۔ بس دن بھر موبائل پر تمام رشتے داروں اور سب سے گپ شپ کے علاوہ اور کوئی کام نہیں...... آخر اماں کو بھلا موبائل کی کیا ضرورت تھی۔ گھر میں ٹیلی فون تو تھا ہی ناں......“ اس نے خود غرضی کی انتہا پر پہنچ کر سوچا۔

”اگر اماں میرے بچوں کی دیکھ بھال نہیں کرسکتیں تو سعدیہ کو تو کچھ خیال کرلینا چاہیے آخر میں دن بھر اتنی محنت کرتی ہوں۔ نوکری اور گھر سنبھالنا آسان کام تو نہیں...... مگر مجال ہے جو کسی کو میرا خیال ہو یا مجھ پر ترس کھائے......“ اس نے چھوٹی بہن سعدیہ کے متعلق سوچا جو سہیلیوں سے موبائل پر چیٹنگ کرتی رہتی یا کانوں میں ہینڈ فری گھسیڑ کر گانے سنتی رہتی...... البتہ اپنے موبائل کی پوری گیلری... اس نے حمزہ اور یمنیٰ کی تصاویر سے بھر دیں۔ ”بس یہی اس کی محبت ہے میرے بچوں کے لیے......“

”اور روفی (اب اس نے چھوٹے بھائی کے متعلق سوچا) فارغ وقت میں ویڈیوز ڈاؤن لوڈ کرتا رہتا ہے سب گھر والوں کو دکھا، دکھا کر خوش ہوتا رہتا ہے۔ اور مجھے یقین ہے کہ جس مسیج نامی لڑکے سے وہ دن رات دھڑلے سے ابو کے پاس بیٹھ کر چیٹنگ کرتا رہتا ہے وہ یقیناً مسیج نہیں کوئی سمیعہ ہوگی...... گرمیوں میں چھت پر جا کر اور سردیوں میں باتھ روم جا کر کال سنتا رہتا ہے اور اماں انتہائی سادگی سے اس کی طرفداری کرتی ہیں کہ اس کے موبائل پر تو سگنلز ہی نہیں آتے کہ بچہ سکون سے ایک جگہ بیٹھ کر ضروری کال سن لے...... آفس والے تو اسے چین ہی نہیں لینے دیتے۔“ اور وہ صرف ایک گہری سانس لے کر رہ جاتی۔

اسے موبائل کی ایجاد سے ہی پرخاش ہونے لگی۔ وہ دل ہی دل میں پیچ و تاب کھا رہی تھی۔ وہ سوچ رہی تھی کہ کچھ سال پہلے تک جب ہر کسی کے پاس موبائل نہیں تھا تو زندگی کتنی آسان تھی۔ سب کے پاس ایک دوسرے کے لیے وقت ہی وقت تھا۔ اب تو بھری مجلس میں بھی ہر شخص اپنی الگ ہی دنیا بسا کے بیٹھا ہے۔ چلو بیچارے تنہا اور ریٹائرڈ لوگوں کو بھی موبائل نے اکیلے پن سے بچالیا ہے۔ پھر اسے یاد آیا۔ شادی کے بعد جب وہ رخصت ہو کر سسرال پہنچی تو اس نے بھی اسی وقت سے موبائل استعمال کرنا شروع کردیا تھا۔ جب بھی وہ اپنے کمرے میں اکیلی ہوتی تو اپنے گھر والوں اور سہیلیوں کو سسرال کی رپورٹنگ کرتی کہ یہاں کون کیا کرتا ہے، کیا کھایا پکایا جاتا ہے وغیرہ تب تو موبائل بہت کارآمد شے تھا۔ بلکہ اس کے لاکھوں کے جہیز میں سب سے قیمتی اور اہم چیز موبائل ہی تھا...... میاں سے بھی مستقل رابطے میں رہنے کا اہم ذریعہ......





انہی سوچوں میں گم وہ مارکیٹ پہنچ گئی۔ اس نے مطلوبہ دکان کے سامنے گاڑی روکی ہی تھی کہ ایک خواجہ سرا جس نے اپنے سانولے چہرے پر میک اپ کی گہری تہ جما رکھی تھی... اور تیز سرخ لپ اسٹک اس کے ہونٹوں پر سجی تھی۔ اس کا گلابی چہرہ اس کی سانولی گردن سے بالکل میل نہیں کھا رہا تھا۔ کالی پھول دار شلوار قمیص میں ملبوس اور کالا ہی دوپٹا اوڑھے ہوئے وہ اس کے پاس چلا آیا اور انتہائی لجاجت اور مسکینیت سے بولا۔

”میری پیاری باجی کچھ خیرات دے دو۔“ رخسانہ پہلے ہی بھری بیٹھی تھی۔ کوئی جواب دیے بغیر گاڑی سے اتری اور گاڑی لاک کیے بغیر تیزی سے دکان میں داخل ہوگئی۔ چند ہی لمحوں میں وہی خواجہ سرا بھاگتا ہوا اس کے پیچھے دکان میں داخل ہوا اور جلدی سے بولا۔

”پیاری باجی، پیاری باجی آپ کی گاڑی کی بریک نہیں لگی ہوئی اور وہ پیچھے کی طرف جا رہی ہے۔“

”کیا......“ اس نے خوف سے چلّا کر کہا۔ اسے گاڑی میں بیٹھے ہوئے اپنے معصوم بچوں کا خیال آیا۔ وہ اپنے کاغذات جو فوٹو کاپی کرانے کے لیے لائی تھی وہیں چھوڑ چھاڑ جلدی سے دکان سے باہر نکلی...... خواجہ سرا بھی...... تیزی سے اس کے ساتھ آیا۔ گاڑی واقعی پیچھے کی جانب آہستہ، آہستہ کھسک رہی تھی اور بچے بالکل اطمینان سے بیٹھے ہوئے تھے۔ انہیں معاملے کی سنگینی کا قطعاً کوئی احساس نہیں تھا۔ رخسانہ سخت گھبرا گئی اس کے ہاتھ پاؤں پھول گئے کیونکہ گاڑی پارکنگ والی جگہ سے کھسکتے، کھسکتے سڑک پر آرہی تھی اس کی گاڑی کسی بھی شخص یا مخالف سمت سے آنے والی گاڑی سے ٹکرا سکتی تھی، حادثے کا اندیشہ منڈلا رہا تھا۔ وہ تو بالکل ہی بدحواس ہوگئی۔ خواجہ سرا نے ایک نظر اس کی طرف دیکھا اور پھر اگلے ہی لمحے اچک کر پھرتی سے گاڑی کا اگلا دروازہ کھولا اور ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھ کر فوراً بریک لگا کر گاڑی قابو میں کرلی...... شاید گاڑی سے اترنے سے پہلے وہ جلدی میں ہینڈ بریک لگانا بھول گئی تھی یا بچوں نے شرارت میں ہینڈ بریک نیچے کردی تھی وہ سمجھ نہ پائی۔ خیر اس نازک وقت میں اس خواجہ سرا نے رخسانہ کی بروقت مدد کرکے اسے حیران کردیا بلکہ ارد گرد کے لوگ بھی اس خواجہ سرا کو تحسین کی نظروں سے دیکھنے لگے۔ جبکہ رخسانہ خوف اور شرمندگی سے پسینے، پسینے ہو رہی تھی۔ اس نے اس بیچارے کا... بے حد شکریہ ادا کیا۔ خواجہ سرا نے اسی مسکینیت سے کہا۔

"کوئی بات نہیں پیاری باجی بس خیرات دے دو۔ اللہ بچوں کو زندگی اور صحت دے۔" اس نے جھٹ پرس سے پانچ سو کا نوٹ نکالا اور اس کو پکڑا دیا۔ خواجہ سرا کا چہرہ خوشی سے کھل اٹھا۔

رخسانہ نے اللہ کا کروڑ ہا شکر ادا کیا اور ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھ گئی اور اپنے حواس بحال کرنے لگی پھر بچوں کی طرف دیکھا جو ہر بات سے بے خبر مطمئن بیٹھے تھے۔ اتنے میں اسی دکان سے دکاندار نکلا اور اس کے کاغذات اس کے حوالے کیے جو وہ جلدی میں دکان میں چھوڑ آئی تھی۔ گاڑی کے چکر میں وہ بھول گئی تھی کہ وہ کیا کرنے گاڑی سے دکان پر اتری تھی۔ ساڑھے نو بجنے والے تھے۔ اس نے کالج پہنچنا تھا۔ حواس بحال کرکے اس نے گاڑی اسٹارٹ کی اور دس پندرہ منٹ میں کالج پہنچ گئی۔ کالج پہنچتے ہی سب سے پہلے اس نے اپنے بچے کالج کی بوڑھی آیا کے حوالے کیے اور خود اسٹاف روم پہنچی۔ کالج میں ڈسپلن انچارج ہونے کے ناتے وہ طالبات کے ہاتھوں میں موبائل کی موجودگی سے سخت زچ تھی اس بلوٹوتھ اور gprs نے بچوں کو کہیں کا نہیں چھوڑا۔ کتابوں سے تو دلچسپی ختم ہی ہوتی جا رہی ہے۔ کتابیں خریدنے اور پڑھنے کے بجائے معلومات کا ماخذ اب صرف گوگل کو ہی سمجھا جاتا ہے۔

دراصل کالج میں آج فورتھ ائیر کی الوداعی پارٹی بھی تھی۔ وہ تو چھٹی کرنا چاہتی تھی مگر ڈسپلن کی انچارج ہونے کی حیثیت سے اسے کالج میں اپنی خصوصی ذمے داریاں پوری کرنا تھیں۔

آج لڑکیاں رنگے برنگے لباس میں پوری تیاری کے ساتھ تتلیوں کے مانند پورے کالج میں گھوم رہی تھیں۔ الوداعی پارٹی کا انتظام کالج کے گراؤنڈ میں کیا گیا تھا۔ حاضرین کو محظوظ کرنے کے لیے رنگا رنگ پروگرام ترتیب دیے گئے تھے۔ اس نے اسٹاف روم میں آکر کرسی پر اپنا پرس رکھا اور بیٹھنا ہی چاہتی تھی کہ کالج کے تنومند چوکیدار نے اسٹاف روم میں داخل ہونے کی اجازت چاہی اور پھر اسے اطلاع دی کہ کالج کے باہر گیٹ کے قریب کچھ نوجوان لڑکے خواہ مخواہ منڈلا رہے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ اپنے موبائل سے لڑکیوں کی تصاویر لینا چاہتے ہیں۔ وہ فوراً چوکیدار کے ہمراہ کالج سے باہر نکلی جہاں ایک سرسبز گھنے شہتوت کے درخت کے نیچے بظاہر بے نیازی سے کچھ لڑکے بیٹھے تھے اسے اور چوکیدار کو دیکھتے ہی لڑکوں نے قلانچیں بھریں اور یہ جا وہ جا۔ سوائے ایک لڑکے جو شاید موبائل میں بیلنس لوڈ کرنے میں اتنا مگن تھا کہ اسے بھاگنے میں دیر ہوگئی۔ وہ لڑکا کچھ جانا پہچانا معلوم ہو رہا تھا۔ چوکیدار نے اسے گردن سے دبوچا اور میڈم رخسانہ کے پاس لے آیا۔ رخسانہ نے اسے غور سے دیکھا تو اسے اپنی آنکھوں پر یقین نہیں آیا یہ تو صبح والا لڑکا تھا جو کچھ دیر پہلے خواجہ سرا کے روپ میں بھیک مانگ رہا تھا اور جس نے اس کی گاڑی کو بروقت بریک لگا کر اس پر اور اس کے بچوں پر احسان کیا تھا۔

"میڈم جی ان لڑکوں کو تو پولیس کے حوالے کر دینا چاہیے، یہ صرف لڑکیوں کے کالج کے آس پاس نہیں منڈلاتے بلکہ خواجہ سرا کے روپ دھار کر دن بھر بھیک بھی مانگتے ہیں۔" چوکیدار نے غصے سے سرخ ٹماٹر ہوکر تیزی سے کہا۔

"میڈم جی کیا کروں پہلے گھریلو ڈرائیور کے طور پر کام کرتا تھا مگر آج کل بیروزگار ہوں۔ مجبوراً خواجہ سرا کا بھیس بدل کر بھیک مانگنا پڑتی ہے۔ آخر اپنا اور موبائل کا پیٹ بھی تو بھرنا ہے ناں۔" لڑکا اس کی بات پر جلدی سے بولا۔ رخسانہ نے تاسف سے سر ہلایا اور گہری سانس لے کر رہ گئی۔

وہ جو کالج لیکچرر کی حیثیت سے اپنی طرف سے نئی نسل کو آگہی اور شعور دے رہی تھی مگر اس لڑکے کو جو کبھی خواجہ سرا کا روپ دھارے سامنے آیا تھا، کبھی نوجوان لڑکا بن کر، وہ اسے کچھ نہ کہہ سکی۔ آخر کہتی بھی تو کیا......

# عیدِ مبارک

عقیلہ حق

"سائرہ ...... سائرہ ...... اٹھو سائرہ ......" گہری نیند میں اسے سرگوشیاں خواب سی لگیں...... وہ سوتی رہی...... سرگوشیاں، آوازوں میں بدلیں اور پھر آوازوں نے اسے جھنجوڑ کر اٹھا دیا...... اس نے گھبرا کر آنکھیں کھول دیں کہ سارے دن کی تھکن کے بعد چور، چور بدن کے ساتھ بہت مشکل سے تو اسے نیند آئی تھی۔

جب وہ سوئی تھی تو گھر خالی تھا، گھر میں خاموشی



تھی، سناٹا تھا لیکن اس وقت کمرا، بہت سارے مختلف چہروں سے بھرا ہوا تھا۔ خوش، باش، ہنستے مسکراتے چہرے، فکر مند چہرے، سوالیہ چہرے، خوشی اور جذبات سے پُر چہرے۔

اس نے گھبرا کر ایک بار پھر سامنے کمزی نمرہ بھابی کی طرف دیکھا اور پھر ان کے بولتے چہرے پر سے اس کی نظر پھسلتی ہوئی ایک بار پھر ان کی کلائی پر ٹک گئی۔

اور پھر اس کی نظر دیوار پر لگی کلاک پر جم سی گئی......وہ تقریباً دو گھنٹوں تک سوتی رہی تھی لیکن اس کا نصیب......

☆☆☆

"ساری زندگی گزر گئی میکے اور سسرال والوں کی جوتیاں سیدھی کرتے، کرتے اور ملا کیا، خالی ڈھول۔ ساری زندگی میں تو سب ہی کی سنتی رہی اور مانتی رہی لیکن جب چونڈا اسفید ہوگیا تو سمجھ میں آیا نہ بی بی......زندگی اپنی مرضی سے گزارو...... کچھ نہیں ہوتا......زندگی ان ہی کی گزرتی ہے جو لڑکیاں اپنی من مانی کرتی ہیں۔

ہماری اماں کہتی تھیں جو لڑکیاں میکوں میں عزت سے رہتی ہیں، باپ بھائیوں کی عزتوں کو سنبھال کر رکھتی ہیں، خاندان کی ناک اونچی رکھنے کے لیے نہ اپنی آواز اونچی کرتی ہیں اور نہ ہی پیروں کی چاپ......ان کے نصیبے بہت اچھے کھلتے ہیں۔ سو میں بھی ساری زندگی اماں، خالہ اور پھپو کے ارشاداتِ گرامی پر عمل کرتی رہی اور ملا کیا......؟"

"کیا ملا بیگم صاحبہ......؟" رخشندہ بیگم جیسے ہی سانس لینے کے لیے رکیں توفیق احمد جو کانوں میں تیل ڈالے اخبار میں منہ گھسائے بیٹھے تھے ظاہر تو وہ یہی کر رہے تھے جیسے ان کی سانس کی رفتار بھی اس وقت زوجہ محترمہ کے غصے کے ساتھ چل رہی ہے لیکن درحقیقت ان کے غصے کی اصل وجہ جاننے کے باوجود وہ ان کے غصے کو انجوائے ہی کر رہے تھے۔

"لو وہ پوچھ رہے ہیں کیا ملا......؟"

"ارے آپ ملے، جو ملتے اور نہ ملتے تو کوئی فرق ہی نہیں پڑتا......" رخشندہ بیگم تڑخیں تو وہ دیکھتے ہی رہ گئے۔

☆☆☆

آج نیلوفر کی منگنی ہوئی تھی زبردست افیئر کے بعد......نہ نیلوفر کے گھر والے راضی اور نہ ہی فراز کے گھر والے راضی تھے لیکن دونوں کی ضد کے آگے سب کو ہتھیار ڈالنے پڑے......سو نیلوفر کا موقف تھا جوڑے آسمانوں پر نہیں زمینوں پر بنتے ہیں جبکہ ردا بضد تھی نہیں جوڑے آسمانوں پر ہی بنتے ہیں لیکن زمین پر ملتے ہیں۔ ردا اور نیلوفر کے ساتھ، ساتھ کچھ دوستیں اور بھی شامل ہوگئیں اور دوستوں کا وہ گروپ جو اتفاق، محبت اور دوستی میں مثالی تھا دو دھڑوں میں بٹ گیا۔

خاموش بیٹھی، سائرہ کو بھی ردا نے شاملِ گفتگو کرنا چاہا جو صرف سن رہی تھی۔

"محترمہ سائرہ صاحبہ......آپ کیا فرماتی ہیں اس بارے میں......؟" ردا نے ایک، ایک لفظ چباتے ہوئے خاموش بیٹھی سائرہ کو شاملِ گفتگو کیا۔

"جوڑے......" سائرہ کے منہ سے آہستگی سے نکلا۔

☆☆☆

وہ تیزی سے باریک، باریک پیاز کاٹتی رہی، یہ پیاز بھی عورتوں کے لیے اللہ کی کتنی بڑی نعمت ہے، کتنے آنسو اس پیاز کی آڑ میں عورت بہا لیتی ہے، کتنی دفعہ سرخ، ڈبڈباتی آنکھوں کا عورت ایک ہی جواب دیتی ہے۔

"ابھی پیاز کاٹی ہے۔"

لیکن موسم تو سارے اندر ہوتے ہیں، باہر کے موسم کا دارومدار اندر کے موسم پر ہوتا ہے۔

اسے آج پیاز کے سہارے کی ضرورت پڑی





اور نہ ہی سرخ آنکھوں کے حوالے سے کوئی جھوٹی دلیل دینی پڑی۔

سائرہ بھی آج بہت خوش تھی، آج انعم کی چوڑی مہندی آئی تھی اور افطار کے بعد سے انعم کے ساتھ مل کر سب تیاریاں مکمل کرنی تھیں۔

"باجی، آج انعم باجی کی چوڑی، مہندی آ رہی ہے ناں؟" کچن میں اس کے ساتھ مدد کرتی ملازمہ نذیراں نے پوچھا۔

"ہاں......" سائرہ کا جواب مختصر تھا۔

"باجی چوڑی، مہندی کیا ہوتی ہے؟" اس نے دوسرا سوال کیا۔

"جسے تم لوگ عیدی کہتے ہو، ہم دہلی والے اس رسم کو چوڑی مہندی کہتے ہیں۔ لڑکی کی سسرال سے اس کا عید کا جوڑا، چوڑیاں، مہندی اور حیثیت کے مطابق کوئی سونے کی چیز بھی آ جاتی ہے، دلہن کے ساتھ، ساتھ خاندان کی تمام لڑکیوں کے لیے بھی چوڑیاں آتی ہیں، بہت خوب صورت رسم ہے مجھے بہت پسند ہے......اور......"

"باجی، جی آپ کی تو کبھی چوڑی، مہندی نہیں آئی ناں......اللہ آپ کا بھی کہیں رشتہ طے کر دے تو اللہ آپ کی خواہش بھی پوری کرے اور بڑی باجی (رخشندہ بیگم) کو بھی اطمینان ہوا۔" نذیراں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے ہمدردانہ لہجہ میں کہا تو سائرہ کا دل چاہا اس کا سر پھاڑ دے۔

"ارے میں کیا شادی کے لیے مرے جا رہی ہوں......" لیکن پھر اس بیچاری کی محبت کی گہرائی کو محسوس کرتے ہوئے......وہ خاموش ہوگئی۔

گو کہ عمر کی چھبیس بہاریں دیکھ چکی تھی۔ وہ جانتی تھی کہ بچہ جب ماں کے پیٹ میں ہوتا ہے تو اس کا مقدر لکھ دیا جاتا ہے۔ اس کی زندگی موت، شادی بیاہ رزق سب اللہ کے ہاں لکھا ہوا ہے......اس کے نصیب میں کون ہے یا وہ کس کی تقدیر میں لکھی ہوئی ہے۔ وہ نہیں جانتی تھی لیکن ہاں وہ اس بات پر ایمان رکھتی تھی، ہوگا وہی جو اللہ چاہے گا اور جب چاہے گا......ان تمام حقیقتوں پر ایمان کی حد تک یقین رکھنے والی وہ تھی ایک لڑکی ہی ناں......ریشم اور شہد سے گندمی، نرم و نازک، حساس دل رکھنے والی ایک لڑکی......اور لڑکی تو بس لڑکی ہوتی ہے......ہاں سب لڑکیوں کا دل ایک جیسا ہی تو ہوتا ہے۔

☆☆☆

اس پھولوں سے ڈھکے چھوٹے سے محبت دلا میں دو خاندان آباد تھے۔ نچلے پورشن میں توفیق احمد اور ان کی بیوی رخشندہ بیگم رہتے تھے۔ توفیق احمد کے

دو بچے تھے بڑے بیٹے جاوید احمد، ایم بی اے کر کے ایک ملٹی نیشنل کمپنی میں اعلیٰ عہدے پر فائز تھے جبکہ بیٹی سائرہ زولوجی میں ایم فل کر رہی تھی۔

اوپر والے پورشن میں توفیق احمد کے چھوٹے بھائی راحت علی ان کی بیگم رقیہ اپنی چار بیٹیوں کے ساتھ رہتے تھے..... راحت علی کی چاروں بیٹیاں درمیانی صورت شکل کی تھیں لیکن قسمت ایسی کہ کہیں واں لگا نہیں اور سسرال سدھاریں اور اب سب سے چھوٹی بیٹی انعم بی ایس سی کی طالبہ ہی تھی کہ اس کی منگنی بھی ہوگئی۔

گوکہ رخشندہ بیگم اور رقیہ خاتون میں کبھی جیٹھانی اور دیورانی والے روایتی معاملات نہیں رہے..... دونوں کا بہناپا مشہور تھا لیکن اب رخشندہ بیگم کے دل نے رقیہ خاتون سے خود ساختہ ناراضی باندھ لی ان کی سوچ تھی کہ انہوں نے کبھی سائرہ اور ان کی بچیوں میں فرق نہ سمجھا اور نہ کبھی کہا..... لیکن رشتے طے کرتے وقت رقیہ بیگم ڈنڈی مار گئیں..... اور انہوں نے سائرہ کی فکر نہیں کی۔

جبکہ رقیہ بیگم، درحقیقت سائرہ کو بے حد پسند کرتی تھیں اور اس کے لیے بہت کوشش بھی کرتی تھیں... لیکن قسمت.....

☆☆☆

''شام کو اوپر چلنا ہے.....'' توفیق احمد نے رخشندہ بیگم سے کہا۔

''ارے میرا بس چلے تو بالکل ہی اوپر چلی جاؤں، میرا دل نہیں چاہ رہا..... میں نہیں جاؤں گی ویسے بھی آپ کی بیٹی منہ میں مجبور رکھتے ہی اوپر دوڑے گی..... سمجھاتے، سمجھاتے تھک گئی لیکن ہماری بیٹی..... ہماری بیٹی کو تو کسی کے چہرے پر ماسک ہی نظر نہیں آتا۔''

''توبہ ہے اماں کی بدگمانیاں.....'' سائرہ کا دل برا ہوا۔

''اس قدر تو چچی جان مجھ سے محبت کرتی ہیں، تف ہے شادی نہ ہوئی، پاکستان میں لوڈ شیڈنگ کا مسئلہ ہو گیا..... جو کبھی ختم ہی نہیں ہوتا..... بجلی آ رہی ہو تب بھی لوگ بجلی..... بجلی کر رہے ہوتے ہیں اور سب جانتے ہیں بجلی کا جب دل چاہے گا جائے گی اور جب دل چاہے گا آئے گی.....'' سائرہ نے جلدی، جلدی جگ کے ٹھنڈے پانی میں اورنج ٹینگ گھولتے ہوئے اپنے آپ سے کہا۔

اس کی اکلوتی بھابی میکے گئی ہوئی تھیں اور اسے آج اکیلے ہی سب سمیٹنا تھا اور وہ خاصی کام کا جو سلیقہ مند لڑکی تھی اس بات میں کوئی شک نہیں تھا.....

☆☆☆

رخشندہ بیگم کو سائرہ کی شادی کا بڑا ارمان تھا..... ایسا لگتا تھا جس دن سائرہ پیدا ہوئی تھی انہوں نے اس دن اس کے جہیز کا صندوق خرید لیا تھا..... جو اب ان کے ارمانوں سے زیادہ ابل رہا تھا۔ رخشندہ سولہ سال کی عمر میں بیاہ کر توفیق احمد کے گھر میں پائل چھنکاتی پھرتی تھیں..... نرم و نازک، نیلی آنکھوں والی سائرہ کو دیکھ کر وہ سوچتیں کہ ان کی بیٹی اتنی حسین ہے کہ شاید بابل کی دہلیز پر سولہ سال بھی پورے نہ کر پائے..... لیکن بیٹی کے چہرے کو دیکھ کر شاید وہ بھول گئی تھیں شادی بیاہ صورت شکل سے نہیں بلکہ نصیبوں سے ہوتے ہیں۔

سائرہ کا بیاہ سولہ سال کی عمر میں تو نہ ہو سکا لیکن وہ سولہ جماعتیں ضرور پڑھ گئی۔

''اماں..... ابا جلدی سے آجائیں افطار میں بس چند منٹ رہتے ہیں۔'' دسترخوان پر سموسوں کی پلیٹ سجاتے ہوئے سائرہ نے صحن میں بیٹھے اماں، ابا کو آواز دی۔ اماں کے ماتھے کے بل بتا رہے تھے کہ موڈ قطعی بحال نہیں ہوا۔

''ہائے میری پیاری اماں، مجھ سے کتنی محبت کرتی ہیں۔'' سائرہ نے ان کے غصے کو ایک مثبت پہلو سے سوچا.....





☆☆☆

بیٹیاں اللہ کی رحمت ہوتی ہیں لیکن بہت سی مائیں انہیں بوجھ بنا دیتی ہیں..... شادی کے علاوہ بھی لڑکیوں کی بہت سی خواہشات اور ارمان ہوتے ہیں، کاش وہ مائیں سمجھ جائیں جو بیٹیوں کی شادی کو زندگی و موت کا مسئلہ بنا دیتی ہیں..... اور رخشندہ بیگم..... رخشندہ بیگم کا بس نہیں چلتا تھا کہ سائرہ کی شادی کے لیے اقوام متحدہ میں قرارداد پیش کردیں..... ہر اس شامیانے میں آگ لگا دیں جہاں بیٹھی دلہن سائرہ نہیں ہو.....

کبھی کبھی چپ چاپ بیٹھی رخشندہ بیگم سے کوئی سوال کرتا۔ ''کیا چھبیس سال اتنی بڑی عمر ہے؟'' تو ان کے اندر بیٹھی ایک عورت جو ماں نہیں ہے وہ سمجھداری سے کہتی ''نہیں.....'' لیکن ان کے اندر فوراً ارمانوں، خواہشوں سے لدی پھندی ماں کہتی۔ ''لڑکیوں کی چھبیس سال عمر، کوئی عمر نہیں ہوتی لیکن ''بیٹی'' کی عمر بہت بڑی ہوتی ہے۔'' اور سائرہ تو ان کی بیٹی تھی ناں.....

☆☆☆

''چچی جان دیکھیے تو سہی یہ دوپٹا کس قدر خوب صورت ہے، یہ تو انعم پر بہت ہی اچھا لگے گا۔'' سائرہ نے ملٹی شیڈ نسلی اور دبکے کے کام کا دوپٹا پھیلاتے ہوئے رقیہ خاتون سے کہا۔

''ہاں ماشاء اللہ سارا ہی سامان بہت اعلیٰ اور نفیس ہے۔'' کمرے میں موجود چند خواتین میں سے ایک خاتون بولیں جو غالباً رقیہ خاتون کی کالج کے زمانے کی دوست تھیں اور آج کل امریکا سے آئی ہوئی تھیں۔

''میں عید پر پہن لوں امی؟'' انعم نے للچائی نظروں سے دوپٹے کو دیکھتے ہوئے ماں سے پوچھا۔ لڑکے والے جاچکے تھے اور اب سامان سلیقے سے رکھنے کے ساتھ، ساتھ قریبی عزیزوں کے حصے بخرے بھی لگ رہے تھے۔

''کوئی کچھ نہیں پہن رہا، پہلے کہا تھا دو سال بعد شادی کریں گے اور اب تاریخ کی ضد کر بیٹھے اور تاریخ لے کر ہی ٹلے.....'' انعم کی نانی جو سب کی اماں جان تھیں نے محبت بھری خفگی کا اظہار کیا۔

رخشندہ بیگم کے دل میں ہوک سی اٹھی.....

''اچھا اماں جان میں سونے کے لیے جا رہی ہوں، اللہ سب کام خیر و خوبی سے کروائے..... سائرہ تم بھی جلدی نیچے آجانا پھر سحری میں اٹھتے وقت تنگ کرتی ہو۔'' رخشندہ بیگم نے دل میں اٹھتی ٹیس کو دباتے ہوئے پُرسکون لہجے میں سب سے اجازت طلب کی اور کھڑی ہوگئیں۔

''میرے اللہ کوئی ایسا معجزہ کردے، میری بچی، انعم سے پہلے بیاہ دی جائے..... بس اللہ میاں، میری یہ خواہش پوری کردے، انعم تو بہت چھوٹی ہے۔''

ایک ممتا کی فریاد کاتبِ تقدیر نے بہت غور سے سنی..... اور معجزے تو ہر دور میں ہوتے ہیں ناں.....

☆☆☆

سارے گھر میں سکوت طاری تھا، رخشندہ بیگم کے کمرے کے دروازے کی جھری سے آتی روشنی بتا رہی تھی کہ وہ جاگ رہی ہیں۔ ہاتھ میں لفافہ لیے جاگ تو وہ بھی رہی تھی.....

زندگی میں پہلی بار اس کا دل، اس کی آنکھ اس تحریر کی سچائی کو ماننے کے لیے تیار نہیں تھی۔ وہ چاہتی تھی کارڈ پر لکھا نام مٹ جائے.....

کارڈ پر لکھا جملہ اس کی مرضی کے مطابق تبدیل ہوجائے لیکن انسان کی مرضی اور خواہش کاتبِ تقدیر کی رضا کی محتاج ہوتی ہے اور کاتبِ تقدیر کی رضا..... کون جان سکتا تھا۔

☆☆☆

''جی کیا فرمایا آپ نے، میں اندر جا کر کیا کہوں؟'' وہ دروازے پر کھڑی اس کے جملے پر

حیرانی سے دوبارہ پوچھ بیٹھی۔
چھ فٹ سے نکلتا قد، کھلتا ہوا صاف رنگ، بڑی، بڑی گہری کچھ بولتی شرارتی مسکراتی حسین آنکھیں...... آنکھوں سے مطابقت رکھتے گہرے براؤن بال، آستینوں کے کف چڑھائے، بالوں سے ڈھکی مردانہ کلائیاں، کھلے گریبان سے جھلکتا چوڑا سینہ اور سینے پر جھولتی خوب صورت سونے کی چین...... یہ انسان ہے یا یونانی کہانیوں کا کوئی دیوتا......سیاہ شلوار، قمیص میں ڈھکے سجے اس کے وجود سے ہوتی سارہ کی نظر سیاہ پشاوری چپلوں میں بند اس کے حسین، گداز، سفید پیروں پر جیسے گڑ سی گئیں۔
''محترمہ اگر آپ میرا جائزہ لے چکی ہوں تو میں آپ کی بات کا جواب دے دوں۔'' اس نوجوان نے اس کی چوری کو نہ صرف پکڑا بلکہ جتایا بھی.
سارہ کو ایک عجیب سی شرمندگی نے آگھیرا......
''لعنت ہو سارہ......ایسی بھی کیا بے خودی......'' دماغ نے جھڑکا لیکن دل......؟
''ہاں تو محترمہ آپ اندر جا کر کہیے کہ جن خاتون کا بیٹا سب سے زیادہ خوب صورت ہے وہ آجائیں کہ ان کا بیٹا انہیں لینے آیا ہے۔''
اور سارہ نے یہ کہہ بھی دیا تھا پھر واقعی اس کے جملے پر رقیہ خاتون کی سہیلی ہنستی ہوئی اٹھ کھڑی ہوئیں۔

☆☆☆

''یا اللہ تجھ سے زیادہ دلوں کے بھید کون جانتا ہے، میں نصیب پر صابر اور شاکر رہنے والی لڑکی ہوں...... بچپن سے لے کر آج تک میں نے کبھی ضد نہیں کی...... کیونکہ مجھے تیری رحمت پر ایمان ہے......
لیکن اللہ میاں جی آدمی اپنے پیاروں سے دینے والوں سے ہی تو ضد کرتا ہے ناں...... میرے اللہ مجھے بھی...... میرے نصیب میں حیدر کو لکھ دے...... اللہ میاں آپ کے لیے کون سی بات بڑی ہے، تقدیر کا قلم تو آپ کے ہاتھ میں ہے۔ اے اللہ میاں، میری دعائیں سن لے......'' وہ بہت جذب کے عالم میں محو دعا تھی۔ اس کی آنکھ سے چند آنسو اس کے چہرے پر سے ہوتے ہوئے اس کے گریباں میں جذب ہوگئے۔

☆☆☆

''جی امریکا میں رہتی ہیں، حیدر کمپیوٹر انجینئر ہے، جی بچپن ہی سے رشتہ طے ہے اب نکاح کرنے آئے ہیں تاکہ لڑکی کے پیپرز تیار ہوسکیں۔'' رقیہ خاتون نے رخشندہ بیگم کے سوالوں کا جواب دیا......
''تو تم سارہ کے لیے کوشش کرتیں......''
رخشندہ بیگم کی سوئی وہیں اٹکی ہوئی تھی۔
''ارے بھابی، سارہ میری اپنی بچی ہے، یقین جانیں اگر کوئی میرا بیٹا ہوتا تو میں سارہ کو کہیں جانے تھوڑی دیتی...... لیکن حیدر کا رشتہ بچپن ہی سے اس کی خالہ زاد کے ساتھ طے ہے جبکہ شہلا (حیدر کی ماں) کے میاں کی اس کے بہنوئی سے ذرا نہیں بنتی لیکن اس کے باوجود شہلا اور اس کی بہنیں اس رشتے کو گھسیٹ رہے ہیں......''
پھر رخشندہ بیگم چپ ہوگئیں، جب سے انہوں نے حیدر کو دیکھا انہیں لگا ان کی پریوں جیسی بیٹی کے لیے ایسا ہی لڑکا ہونا چاہیے اور زندگی میں پہلی مرتبہ انہیں سارہ کے چہرے پر بھی ایک خواہش لکھی نظر آئی...... جو صرف ایک ماں ہی پڑھ سکتی ہے......
اور رخشندہ بیگم نہ صرف پڑھ رہی تھیں بلکہ سارہ کے حق میں اللہ کے بہترین فیصلے کی دعا بھی کر رہی تھیں......

☆☆☆

سارہ وہ لڑکی تھی جس نے اپنے اندر اٹھتے کسی غیر مرد کی محبت یا پسندیدگی کے جذبے کو ہمیشہ کچلا لیکن حیدر وہ سارے ارادے توڑتا اس کے اندر براجمان ہوگیا تھا۔
اسے زندگی میں پہلی بار وہ مرد پسند آیا جس کی زندگی میں وہ کہیں نہیں تھی لیکن کیا واقعی، سارہ، حیدر کی زندگی میں کہیں نہیں تھی۔

☆☆☆

''میں تم سے بات کر رہی ہوں اور تم...... تم نہ جانے کہاں گم ہو۔'' میریٹ کے یخ بستہ ماحول میں بوبی نے غصے سے کہا...... سیدھی سادی شلوار قمیص پر، سینے پر بڑا سا دوپٹا پھیلائے...... کمر پر جھولتی لمبی چوٹی سے نکلتی شریر لٹوں کو بار، بار بے دردی سے کانوں کے پیچھے اڑستی، آنکھوں میں حیرت لیے دروازے کے پٹ کو تھامے سوال کرتی حیران' حیران سی مسکراتی وہ لڑکی، جس کا وہ نام بھی نہیں جانتا تھا اسے سونے نہیں دے رہی تھی......اور اس کا تو آج کل وہ حال تھا بقول مومن......

تم میرے پاس ہوتے ہو گویا
جب کوئی دوسرا نہیں ہوتا

گہرے نیلے رنگ کی کھلے گریبان کی ٹاپ اور جینز، layers میں کٹے بال اور خوب صورتی سے کیے گئے میک میں وہ اچھی لگ رہی تھی...... اور چند دن پہلے تک بوبی اسے بہت خوب صورت لگتی تھی اور آج صرف اچھی لگ رہی تھی۔
وہ تیزی سے بدلتی اپنی فیلنگز پر حیران تھا۔
''حیدر...... میں تم سے کچھ کہہ رہی ہوں۔''
بوبی نے اپنی خوب صورت سی ناک سکوڑی۔
''سن رہا ہوں یار...... سن رہا ہوں لیکن یہ حقیقت ہے کہ تم الجھتی بہت ہو......''
''تم کیسے مڈل کلاس مردوں جیسا بی ہیو کرنے لگے ہو حیدر، میں چند دن سے نوٹ کر رہی ہوں...... جیسے آج تمہیں میری شرٹ کی فٹنگ پر اعتراض ہو رہا ہے اور ...remember یہ شرٹ تم ہی نے بھیجی تھی۔'' بوبی کو ابھی تک اس بات پر غصہ تھا کہ اس کی تعریف کرنے کے بجائے حیدر نے اس کی تیاری پر آج زندگی میں پہلی بار اعتراض کیا......



**کاجل**

دیکھو میری آنکھ کا کاجل
بھیگ رہا ہے کیسے پل پل
دیکھو میری ذات سمندر
جس کا نہ ہے کوئی ساحل
دیکھو میرا صحرا جیون
جس میں سایہ نہ ہی بادل
دیکھو ہم تو ایک ازل سے
دور ہوا کیوں میرا سانول
یاد ہے پورے چاند کی شب تھی
میں اور تم، اور پاگل سا دل
دیکھو زیست کا عنواں تم ہو
تم بن ہے یہ زیست لاحاصل

شاعرہ: غزل شاہین، رحیم یار خان

**نظم**

ماں مجھے نیند کیوں نہیں آتی
یک دم اک دلفریب مدھری آواز
جیسے کلیوں کے چٹخنے کی صدا
بہتے جھرنوں کی صدا
میری سماعتوں کو چھونے لگی
لوری سناتی، سہلاتی اور گدگداتی
میں نے چونک کر آنکھ کھولی تو روبرو ماں کو پایا
مسکراتی، ہنستی ہوئی، قہقہے لگاتی فرما رہی تھی
میں تیرے پہلو میں ہوں...... تیری سوچ اور خیالوں میں بھی
میری بانہوں کے جھولے میں، سرو دسحر تک سوجاؤ
میری رانی، میری جانی
آج بھی تاریک راتوں میں
تاروں اور چاند کی گھاتوں میں
اپنے تصور میں جب ماں کی رفاقت کو پاتی ہوں
تو پل میں میٹھی نیند میں چلی جاتی ہوں

شاعرہ: رفاقت جاوید، اسلام آباد

ہر مرد اندر سے کنزرویٹو ہی ہوتا ہے وہ لاکھ عشق چلائے، منہ مارتا پھرے لیکن بیوی اسے ڈھکی چھپی ہی اچھی لگتی ہے...... وہ لاکھ فائیو اسٹار ہوٹلز میں کھانا کھائے لیکن کچن میں دال کو بگھار دیتی، توے پر روٹی سینکتی عورت ہی مرد کو اچھی لگتی ہے...... کیونکہ اس دال روٹی میں اس کی محبت...... اس کا خلوص اور وفا شامل ہوتی ہے۔

مرد لاکھ حسن پرست ہو لیکن اسے اپنے لیے وہ عورت جو صرف اس کے لیے سجتی، سنورتی ہو...... وہی اچھی لگتی ہے۔ بوبی مسلسل بول رہی تھی اور حیدر...... حیدر جو ایک ماڈرن لڑکا تھا اس کا دل معجزاتی طور پر بدل رہا تھا۔

☆☆☆

''تم بھی چلو سائرہ، انہوں نے بہت محبت اور تاکید سے بلایا ہے۔''

''نہیں اماں میں بہت تھک گئی ہوں، سارا دن کام کرتے، کرتے میری ٹانگیں شل ہو گئی ہیں۔ آپ بھابی کو لے جائیں پھر چچا جان کی بھی تو پوری فیملی جارہی ہے۔''

''ہاں، ہاں نمرہ بھی جارہی ہے۔'' رخشندہ بیگم نے اپنی اکلوتی بہو کے حوالے سے کہا۔

آج عید تھی اور اتفاقاً چاند تمیس کا ہو گیا تو عین عید والے دن بارات ٹھہری سو سب حیدر کی بارات کے ساتھ جارہے تھے اور پھر سب کے اصرار کے باوجود وہ نہ جاسکی...... کہ وہ حساس دل رکھنے والی ایک لڑکی تھی۔

ہو سکتا ہے وہ حیدر کو یاد بھی نہ ہو...... وہ بھول چکا ہو کہ ان چند دنوں میں اس پتھر جیسی لڑکی کے وجود میں اس کی محبتوں نے دراڑیں ڈال دیں۔

وہ حیدر کی شادی میں شریک ہو نہیں سکتی تھی، اسے اندھی محبت ہوئی تھی، تکیوں میں سر دیے وہ اس شخص کے لیے رو رہی تھی۔ اللہ سے اسے مانگ رہی تھی۔

وہ اس سے مانگ رہی تھی جسے پھیلے ہوئے ہاتھ پسند ہیں اور وہ پھیلے ہوئے ہاتھ بھر دیتا ہے......

وہ اسے مانگ رہی تھی جسے اس نے دوبارہ دیکھا تک نہیں تھی...... لیکن اس سے محبت کی دعویدار تھی...... وہ اس کی محبت کی اس کی رفاقت کی طلبگار تھی۔

وہ سجدے میں اپنی بے نام کیفیت پر رو رہی تھی اور کاتب تقدیر اس کے آنسوؤں پر ہنس رہا تھا۔

☆☆☆

''یہ سب کیا ہے بھابی......'' سب کمرے سے باہر جاچکے تھے اور نمرہ اسے باتھ روم کی طرف دھکیل رہی تھی اور انعم جلدی، جلدی سرخ حسین دیکے، سلمی اور نگینے سے سجا قیمتی غرارہ سوٹ استری کررہی تھی۔

''آپ کی آج بارات ہے، ابھی اسی وقت آپ کی رخصتی ہے، جتنی دیر کریں گی، آپ کا اپنا ذاتی نقصان ہے لہٰذا فوراً باتھ روم میں گھس جائیں اور پانچ منٹ میں شاور لے کر باہر آجائیں۔''

''رخصتی ہے...... مگر کیسے؟ اور کس کے ساتھ......؟'' سائرہ سراپا سوال تھی۔

☆☆☆

''ارے بس بات تو کچھ بھی نہیں تھی حیدر میاں امریکا میں پیدا ہوئے اور وہیں پلے بڑھے، بچپن کی منگنی تھی، عین نکاح کے وقت حیدر میاں نے شرط رکھ دی کہ لڑکی کو وہ برقع اڑھائیں گے گو کہ بات معمولی تھی لیکن بہت بڑھ گئی...... نہ حیدر میاں اپنی بات سے ہٹنے کے لیے تیار اور بھئی لڑکی کا باپ بھی بہت ضدی آدمی تھا۔

سو بارات لوٹا دی گئی...... شہلا بیگم کہتی تھیں، بغیر دلہن کے گھر جاؤں گی تو بہت سبکی ہوگی...... میں تو چپ چاپ بیٹھی سب دیکھ رہی تھی میں تو سوچ بھی نہیں سکتی تھی...... حیدر میاں خود...... ہاں، ہاں خود میرے پاس چل کر آئے اور مجھ سے سائرہ کو مانگا......

سو بس حیدر میاں کے منہ سے نکلنا تھا کہ سب ہی میرے اور سائرہ کے ابا کے پیچھے پڑ گئے...... اور ہاں کروا کر ہی چھوڑی...... ہاں بس ہر بات کا ایک وقت ہوتا ہے۔ لڑکیاں، بالیاں سائرہ کو تیار کررہی ہیں، پوری بارات گھر میں بیٹھی ہے، میرے تو ہاتھ پیر پھولے جارہے ہیں، تم بس فوراً چلی آؤ...... ہاں ہاں رخصت ابھی کررہی ہوں...... جہیز انشاء اللہ دو دن بعد بھیجوں گی...... بس جلدی چلی آؤ اور بڑے بھیا کو بھی کہہ دو ان کا فون نہیں مل رہا۔'' رخشندہ بیگم نے ساری تفصیل اپنی چھوٹی بہن کو فون پر بتائی۔

☆☆☆

''مبارک ہو......لو بھئی...... عید ہو تو ایسی......''

نمرہ نے بجی سنوری، حیدر کے پہلو میں بیٹھی، سائرہ کو اپنے بازوؤں میں لے کر بھینچتے ہوئے نکاح کی مبارک باد دے دی......

''اور یہ مٹھائی بھی کھاؤ...... جو نماز کے بعد جب ابا لائے تو آپ نے یہ کہہ کر مٹھائی واپس رکھ دی کہ اس عید پر مٹھائی کھانے کا دل نہیں چاہ رہا...... اور اب......؟'' انعم نے ہنستے ہوئے برفی کا ٹکڑا زبردستی سائرہ کے منہ میں ٹھونسا......

''اور اب، اب تو دل چاہ رہا ہے، ساری مٹھائی میں ہی کھا جاؤں۔ شاید آج شہر میں ساری مٹھائی میری خوشیوں کے لیے بنائی گئی اور خریدی گئی۔'' سائرہ کے دل نے گواہی دی۔

حیدر نے محبت سے پہلو میں بیٹھی اپنی رفیقۂ حیات سائرہ کا محبت سے ہاتھ تھام لیا، جس کے لیے زندگی میں شاید پہلی بار اس نے سجدے میں گر کر اللہ سے معجزے کی التجا کی......

ایک دوسرے کے پہلو میں بیٹھے، دولہا، دلہن بنے دونوں یہ سوچ بھی نہیں سکتے تھے کہ ایک دوسرے سے کوئی عہد و پیمان کیے بغیر دونوں نے ایک دوسرے کو چاہا تھا...... کوئی جانے یا نہ جانے لیکن آسمان کی وسعتوں میں بیٹھا کاتب تقدیر بخوبی جانتا تھا۔

''میں نے صحیح کہا تاں ردا کہ جوڑے آسمانوں پر ہی بنتے ہیں اور معجزے بھی اس دنیا میں ہی ہوتے ہیں۔ بعض اوقات ہم کسی سے ملتے ہیں اور اس کو طلب کر بیٹھتے ہیں، وہ ہم کو آسمان والے کی رحمت سے ملتا ہے اور ہم کفر بولنے لگتے ہیں کہ ہم نے چاہا، ہم نے پالیا اور جوڑے زمین پر ہی بنتے ہیں، نہیں، جوڑے آسمانوں پر بنتے ہیں اور میں اپنے رب کی شکر گزار ہوں، جس نے میری دعا سنی، جس نے میری طلب کو میری تقدیر میں لکھ دیا۔ افسانے ناول پڑھ کر میں کتنا ہنستی تھی کہ زندگی میں ایسا کہیں کچھ نہیں ہوتا لیکن ہوتا ہے۔'' آدھی رات کو بستر سے سوتے، سوتے اٹھ کر دلہن بنی سائرہ نے کن انکھیوں سے ہنستے مسکراتے ہوئے انعم کی چھیڑ خانیوں کا جواب دیتے، گھونگٹ کی آڑ سے نظر آتے حیدر کو دیکھتے ہوئے جیسے اپنے آپ سے کہا اور سر جھکا کر مسکرادی۔

☆☆☆

رخشندہ بیگم نے بجی سنوری مطمئن خوش، حیدر کے پہلو میں بیٹھی بیٹی کو دیکھا......

''واقعی شریف لڑکیوں کے نصیب سرخ ریشمی رومال میں لکھے ہوتے ہیں، شریف، صابر اور باحیا لڑکی کا نصیب قابل دید ہوتا ہے اور ہر کام کا ایک وقت مقرر ہوتا ہے۔ اللہ تو اتنا بڑا منصف ہے کہ میرے بدگمان دل کو صاف کرنے کے لیے رشتہ بھی رقیہ کے توسط سے جوڑا۔ میرے مالک مجھے معاف کردے، میں بہت ناشکری اور بدگمان ہو گئی تھی۔''

رخشندہ بیگم نے اپنے آپ کو سرزنش کی...... رات کے ڈھائی بج رہے تھے، شہلا رخصتی کا شور مچا رہی تھیں۔

ہر طرف خوشیاں تھیں، قہقہے تھے، مسکراہٹیں تھیں اور رخشندہ بیگم بے ساختہ رقیہ بیگم کو سینے سے لگا کر کہہ رہی تھیں...... عید مبارک......















منی ناول



# زندگی خاک نہ تھی

شیریں حیدر

دوسرا حصہ



میری جگہ کوئی اور لڑکی بھی ہوتی تو عمر کی کنپٹی پر رکھی ہوئی انگوٹھی اور ریوالور میں سے ریوالور نہ اٹھاتی...... میں عمر کی محبت کی شدت سے متاثر صرف متاثر ہی نہیں ہوئی بلکہ ڈر گئی تھی، ان کی اتنے دھڑلے اور دھونس کی محبت کا اور بھلا کیا نتیجہ نکل سکتا تھا...... مجھے عمر کے جذبوں کی سچائی کو ماننا پڑا...... اس کے بعد کا مرحلہ سب سے اہم تھا یعنی اس بات کا انکشاف میرے پاپا اور مما کے سامنے کرنا اور انہیں منانا۔ عمر کو اپنے

جذبوں کی صداقت پر یقین تھا اور وہ کہتے تھے کہ میری رضا کو اپنی رضا میں شامل کرنا ان کے لیے مشکل ترین مرحلہ تھا، میرے ماں باپ کو وہ اسی طرح منالیں گے جس طرح وہ اپنی اماں سے بحث و تمحیص کر کے انہیں منا چکے تھے...... جانے کہاں، کہاں سے رابطے ڈھونڈ نکال کر انہوں نے میرے پاپا کو کہلوایا اور اپنے لیے بات کرنے کی راہ ہموار کی۔

کاروباری حلقوں میں اگر پاپا کا بڑا نام تھا تو عمر بھی کچھ کم نہ تھے، وہ تو چیمبر آف کامرس کے صدر بھی تھے اور اتنی سی عمر میں ان کی کامیابیاں کاروباری حلقوں میں بہت رشک سے دیکھی جاتی تھیں۔ عمر نے اپنے انہی دوستوں اور کاروباری حلقوں کے روابط کو استعمال کیا تھا اور پاپا تک اپنا مسئلہ ان دوستوں کے ذریعے پہنچایا تھا۔ پاپا کے دل میں یہ خیال تھا کہ شاید وہ مجھ پر ظلم کر رہے ہیں مگر میرا عندیہ دریافت کیا تو میں نے اپنی رضامندی دے کر ان کے سر سے ایک بڑا بوجھ اتار دیا تھا۔ یہ شہر کی ایک بڑی کاروباری شادی تھی۔ دو بڑے بزنس ٹائیکون آپس میں نئے رشتے میں بندھ رہے تھے، برسوں تک لوگوں نے اس شادی کو یاد رکھا تھا، سسرال میں بھی مجھے ہاتھوں ہاتھ لیا گیا تھا۔

عمر سے میری بات طے ہونے اور ہماری شادی کے درمیان بہت تھوڑا عرصہ تھا، میری رخصتی سے پہلے ہی عمر نے اماں کے کہنے پر ملیحہ کو فارغ کر دیا تھا، انہوں نے عمر سے کہا تھا کہ ملیحہ اس گھر میں یوں بھی فالتو سامان کی طرح پڑی رہتی تھی، عمر کی نئی شادی کے بعد اس کی حیثیت اور بھی کم تر ہو جاتی، عمر شرعی طور پر دو شادیاں تو کر سکتے تھے مگر دل کے ہاتھوں مجبور تھے کہ دو بیویوں کے ساتھ ایک سا سلوک روا نہیں رکھ سکتے تھے...... اس ناانصافی کے لیے انہیں اللہ کے روبرو جواب دہ ہونا ہوگا اس لیے بہتر ہے کہ ملیحہ کو اس کی زندگی اپنے ڈھب سے جینے کا اختیار دیا جائے۔ ماں تھی نا...... قطعی نہیں چاہتی تھیں کہ ان کا بیٹا آخرت میں بھی اپنے کسی کیے کے ہاتھوں خدا کے حضور شرمندہ کھڑا ہو۔ ہماری شادی کے چند ماہ کے بعد ملیحہ کی اپنے خاندان میں ہی ایک امیر رنڈوے سے شادی ہو گئی تھی، بچے پہلے ہر ہفتے ماں سے ملنے جاتے تھے مگر آہستہ، آہستہ اس میں وقفہ بڑھنے لگا تھا، ہفتے، مہینے میں اور مہینہ کئی مہینوں میں بدل گیا۔

شادی کی پہلی رات ہی عمر نے اپنی وارفتگیوں کے اظہار کے ساتھ مجھے بتا دیا تھا کہ مجھے ان کی ہم سفر اور ہمنوا بن کر رہنا ہے اور مزید بچوں کی خواہش نہیں کرنی، ان کے ملیحہ سے چار بچے تھے اور اسی گھر میں رہتے تھے، بڑی بیٹی ہادیہ جسے سب بلی کہتے تھے اور اس کے بعد تین بیٹے...... سکندر، حاشر اور خضر تھے، خضر سب سے چھوٹا بھی ہماری شادی کے وقت پانچ برس کا تھا، مزید بچوں کی انہیں خواہش نہ تھی۔ اس وقت تو میں بھی عمر کے اس حصے میں تھی کہ ایک پیار کرنے والا جیون ساتھی پا کر یہ سمجھ بیٹھی تھی کہ دنیا میرے قدموں میں ڈھیر ہو گئی...... اس لیے عمر کا مطالبہ مجھے نہ اتنا اہم لگا اور نہ ہی بے جا۔

محبت کا نشہ سر چڑھ کر بول رہا تھا، عمر نے کوئی خواہش میرے منہ سے نکلنے دی نہ دل میں پنپنے، اس سے پہلے ہی سب کچھ میرے قدموں میں ڈھیر کر دیتے تھے، کوئی عورت اور کیا خواہش کر سکتی ہے...... انہیں محبت کے سارے ڈھنگ آتے تھے۔ جو مجھ سے کوئی پوچھتا کہ میری کوئی ادھوری خواہش تو میرے پاس اس کا کوئی جواب نہ ہوتا، دنیا کی کون سی خوب صورت جگہ ہے جہاں عمر مجھے لے کر نہیں گئے...... رانیہ کے بیٹے مصطفیٰ کی پھیپھڑوں کی سرجری تھی تو وہ مجھے اپنے ساتھ کینیڈا لے کر گئے، جب تک رانیہ اسپتال میں رہی ہم دونوں ایک ہوٹل میں رہے، دن بھر میں رانیہ کے ساتھ وقت گزارتی اور رات کو ہم واپس لوٹ آتے...... مصطفیٰ اسپتال سے فارغ ہوا تو ہم سیر و تفریح کے لیے نکلے اور کئی ملکوں سے گھومتے گھامتے واپس وطن لوٹے تھے۔





میری بہنوں کی شادیوں پر عمر نے بڑے بھائی کی کمی پوری کر دی، پاپا کے ساتھ وہ ہر کام میں پیش پیش ہوتے بلکہ پاپا کو آرام کرنے کا کہتے اور خود کام کرتے۔ مما اور پاپا کو اپنے فیصلے پر اگر کوئی کسک تھی بھی تو عمر کے رویے نے انہیں سب کچھ بھلا دیا۔ میں خوش تھی، عمر میری... خوشی کا خیال کرتے تھے تو بدلے میں مجھے ان کا، ان کی اماں کا اور ان کے بچوں کا خیال رکھنا تھا۔ بچوں سے میری دوستی ہو گئی تھی، عمر نے ہماری شادی سے قبل اپنے بچوں کو بھی اعتماد میں لیا تھا...... عمروں میں کم مگر ماں باپ کے حالات کی وجہ سے وقت نے انہیں پہلے ہی سمجھدار بنا دیا تھا اور میں نے بھی ان سے کبھی سوتیلی ماں کی طرح برتاؤ نہیں کیا تھا بلکہ مجھے ان پر ترس آتا تھا کہ ماں اور باپ دونوں نے دوسری، دوسری شادی کر لی تھی، انہیں پیار کی ضرورت تھی۔ میں ماں نہیں بنی تھی مگر میرے اندر مامتا تو تھی سو میں ان پر لٹاتی۔

میری ساس بھی مجھ سے خوش تھیں۔ ساس بہو کے مسائل وہاں پیدا ہوتے ہیں جہاں غالباً مالی مسائل ہوتے ہوں گے، اس گھر میں ہر چیز وافر تھی اس لیے کسی کو کسی سے بغض تھا نہ اختلاف۔ ہاں گھر میں اگر ملیحہ بھی ہوتی تو چاہے وہ گھر میں کسی فالتو چیز کی طرح پڑی ہوتی مگر اس کا وجود غالباً مجھے مانند خار کھٹکتا رہتا کہ بچوں کی ماں ہونے کی حیثیت سے اس کی اہمیت تو بہر طور قائم رہتی اور بچوں کی زندگیوں کے بارے میں فیصلے کرتے وقت اس کی رائے کو اہمیت دی جاتی۔ عمر نے زندگی کو بہت اعتدال میں رکھا تھا، ماں کی رضا سے خاندان میں شادی کر کے اولاد بھی پیدا کر لی تھی اور بعد میں ان کی رضا حاصل کر کے مجھ سے شادی کر لی تھی جس سے ان کے اپنے دل کی مراد بھی پوری ہو گئی تھی اور ان کے بچوں کو ایک پڑھی لکھی ماں مل گئی تھی۔

مما ان دنوں صدف کی اچانک طے پا جانے والی شادی کے لیے پریشان ہو رہی تھیں تو میں ان کی مدد کے خیال سے وہاں چلی گئی۔ ثانیہ خالہ بھی ملتان سے آئی ہوئی تھیں، میری اور خالہ کی عمروں میں چند ایک سال کا تفاوت ہی تھا، مما سب سے بڑی بہن تھیں پھر چار بھائیوں کے بعد ثانیہ خالہ اس وقت پیدا ہوئیں جب مما جوان ہو چکی تھیں اور ان کی شادی کی تاریخ بھی طے ہو چکی تھی...... مما نے ثانیہ خالہ کو اس طرح پیار دیا اور پالا تھا جیسے وہ ان کی بیٹی ہوں۔ خالہ اور میں نے مل کر صدف کی شادی کی تیاری کے سلسلے میں مما کی مدد کی تھی۔ پاپا کاروباری سلسلے میں ملتان گئے تھے تو واپسی پر خالہ کو لے آئے تھے...... مما کے لیے کام ڈھیروں کام تھا، رانیہ پاکستان نہیں آ سکتی تھی، صدف اپنے ویزے کے سلسلے میں بھاگ دوڑ کر رہی تھی اور فاطش اپنی پڑھائی میں مصروف......

پڑھائی میں مصروف فاطش کی کتابوں اور کاپیوں کے بیچ ...سارا دن اس کے موبائل پر ٹنک، ٹنک کی آواز آتی رہتی۔ میں نے اس سے پوچھا بھی مگر اس نے سنی ان سنی کر دی۔ ہم نے تو اپنی زندگی ماں باپ سے ڈر کر، ان کے احترام میں اور ان کی عزت کا پاس کرنے میں گزاری تھی مگر اب یہ موبائل ٹیلی فون جانے کس طرح کا روگ ہے جو ہماری پوری نسل کو برباد کر رہا ہے......

''اپنی دوستوں سے پڑھائی کے سلسلے میں ہی دن بھر کچھ نہ کچھ پوچھنا پڑتا ہے یار، تم کیوں پریشان ہوتی ہو......'' اس نے مجھے بہلا دیا مگر میں اس کے بدلتے انداز دیکھ رہی تھی۔ میری اور رانیہ کی شادیوں کی نسبت، صدف کی شادی تو بالکل سادگی سے ہوئی تھی، اس کا لندن میں داخلہ ہو گیا تھا جہاں مما بالخصوص اسے تنہا نہیں بھیجنا چاہتی تھیں، احمد سے اس کی منگنی تو بہت سال پہلے ہو چکی تھی، دونوں کزن ہی نہیں، کلاس فیلو بھی تھے سو فوراً نکاح اور رخصتی کا پلان بنا اور نکاح کی تقریب کے تین دن کے بعد وہ دونوں لندن روانہ ہوئے۔ میں نے اس دوران فاطش کا عجیب و غریب سا رویہ دیکھا، پاپا کے ساتھ، مما کے ساتھ اور خالہ کے ساتھ بھی۔

خالہ اپنا گھر بار چھوڑ چھاڑ کر مما کی مدد کے خیال سے اپنا سب کچھ بھلا کر ہمارے ہاں اٹھ آئی تھیں اور

لکیریں گننے لگا۔

''مجھے تو کچھ سمجھ نہیں آرہا چنداں کی ماں...... یہ کیسے ہوگا...... اپنی چنداں تو حویلی جانے کے لیے کبھی نہیں مانے گی...... اور تو نے تو اسے ہتھیلی کا چھالا بنا کے رکھا ہے...... وہ نمانی بھلا حویلی کے ڈھیروں کام کیا کرے گی۔ اسی لیے تجھ سے کہتا تھا...... لڑکی ذات ہے وہ...... کل کو اسے بیاہ کر سسرال بھی روانہ کرنا پڑے گا...... مگر تو میری سنتی کب تھی۔'' مختارے نے چارپائی کے کونے پر پریشان بیٹھی ریشماں کو شکایتی نگاہوں سے دیکھا تھا۔

''مجھے پتا ہے...... لڑکی ذات ہے وہ...... پر وہ میری ایکو ایک تو دھی رانی ہے، بڑے نازوں سے پالا ہے اسے...... مگر حویلی کی چاکری نہیں کرانی ہے ہم نے...... رہی بات چولھا چوکی کی تو بیاہ کے بعد ہر لڑکی کو یہ ذمّے داری اٹھانا ہی پڑتی ہے پر وہ اس کے گھر کا کام ہوتا ہے، اپنی چنداں بھی وقت آنے پر کرلے گی۔'' اور ریشماں کے کورے جواب پر مختار فکر مندی سے سوچنے لگا تھا۔

''مگر اب بڑی ملکانی جی کے حکم کا کیا ہوگا؟''

''ہونا کیا ہے...... کل سے چنداں کو حویلی ساتھ لے کر جانا پڑے گا۔ بڑی ملکانی کے غصے سے بڑا خوف آتا ہے مجھے...... اس لیے مجبوری ہے، چنداں کو راضی کرنا ہی پڑے گا...... لیکن ڈر لگ رہا ہے مختارے...... بیاہ والا گھر ہے، اگر ہماری چنداں سے کوئی غلطی ہوگئی تو بڑی ملکانی کے غصے کو تو، تو جانتا ہے۔'' ریشماں کے خدشوں میں گھرے دل کا ہراس اس کے کملائے چہرے سے صاف جھانک رہا تھا۔

''کہہ تو تو ٹھیک رہی ہے چنداں کی ماں...... اور اپنی چنداں کو حویلی میں جانے کے لیے راضی کون کرے گا...... وہ تو کبھی نہیں مانے گی۔ اسے حویلی والوں کی چاکری سے تپ چڑھتی ہے، جانے ہم غریبوں کے جھونپڑے میں ایسے شاہانہ مزاج والی کہاں سے پیدا ہوگئی ہے۔ ہم تو جدی پشتی غلام ہیں ملکوں...... (زمینداروں) کے!'' مختارے نے بے بسی سے کہا تھا۔ وہ چارپائی کے کونے پر ٹیک لگائے بیٹھا حقے کی نے منہ میں دبائے کش لے رہا تھا۔ پریشانی سے اور بے مزہ ہوکر حقے کو پرے کیا تھا اس نے......

''میں بھی یہی سوچ رہی ہوں چنداں کے ابا...... چنداں سے کیسے بات کروں صرف چھوٹے ملک کے بیاہ تک کی تو بات ہے۔ پھر ہم نے کون سا اسے ساری عمر حویلی کی چاکری کے لیے بھیجنا ہے۔'' ریشماں نے بالآخر تھکے ہوئے دل و دماغ کے ساتھ مسئلے کا حل نکالا تھا۔

''ٹھیک ہے پھر تو خود ہی اپنی لاڈو رانی سے بات کرلینا مگر میں نے تو سوچ لیا ہے۔ اس بڑے تہوار پر شاداں بہن اور رحیم بھا سے کمال اور چنداں کے بیاہ کی پکی تاریخ مانگ لوں گا۔ لڑکی ذات بڑی بھاری ذمّے داری ہوتی ہے۔ اب چنداں کا بیاہ بھی ہوجانا چاہیے۔ بیٹی کو وقت پر رخصت کردینا ہی سمجھداری ہے۔ ہمیں بھی اپنے کاندھوں کو جلد ہی اس ذمّے داری سے ہلکا کرلینا چاہیے۔'' مختارے نے اپنی سوچ کے مطابق سمجھداری کی بات کی تھی اور ریشماں بھی جہاندیدہ عورت تھی۔ مختارے کی بات کی گہرائی میں چھپے مفہوم کو اچھی طرح سمجھ گئی تھی جبکہ مختارے نے حقہ ایک طرف کرکے پاؤں پسارے تھے۔

''بالکل ٹھیک کہا ہے تم نے چنداں کے ابا...... میں بھی یہی چاہتی ہوں۔ اس عید تہوار پر چنداں کے ہاتھ پیلے ہوجانے چاہئیں...... پر تو فکر مت کر حویلی جانے کے لیے اپنی دھی رانی کو آپے ہی منالوں گی۔ کام کاج نہ سہی، پر بیاہ کے گھر کی رونق، میلے کا سن کر چنداں مان ہی جائے گی۔ تو بے فکر ہوکر آرام کر...... میں تب تک رات کے لیے روٹی ڈال لوں جاکر...... پھر اس سے بات بھی کرلوں گی۔'' ریشماں اپنے دُکھتے ہوئے گھٹنوں پر ہاتھوں کا دباؤ ڈالتے ہوئے چارپائی سے اٹھ کر صحن کی ایک طرف بنے چولھے کی جانب بڑھ گئی تھی۔ اور مختارے نے کمر سیدھی کرنے کے لیے کروٹ لی تھی۔

دن بھر سرخ اینٹوں کے بھٹے کی گرمی اور سختی اس کے سانولے چہرے پر تھکن کی صورت بکھری پڑی تھی۔ اب اس نے مغرب کے بعد روٹی کھانے کے لیے ہی اٹھنا تھا۔ ریشماں مطمئن ہوکر کام میں جُت گئی۔

☆☆☆

''اماں...... لال حویلی میں تو بڑی رونق میلا لگا ہوگا۔ ڈھولک رت جگا بھی ہوگا...... اور میٹھے گڑ والے گولے بھی بنیں گے...... جیسے بڑی ملکانی کی دھی رانی کے بیاہ پر بنے تھے۔ نوری نے بتایا تھا مجھے...... ہے ناں اماں......'' چنداں نے اشتیاق بھرے لہجے میں کہا تھا۔ جواباً ریشماں مسکرانے لگی تھی۔

''ہاں وہ تو روز ہی ہوتا ہے، بڑی رونق لگی ہے حویلی میں۔''

چنداں رسوئی میں روٹی پکاتی ریشماں کے پاس بڑی چوکی پر بیٹھی اشتیاق سے ریشماں سے حویلی میں ہونے والے بیاہ کی تیاریوں کے بارے میں ریشماں کی باتیں سن رہی تھی۔ اور ریشماں نے بھی بڑی سمجھداری سے کام لے کر چنداں کو حویلی ساتھ لے جانے کے لیے کام کاج کی بات گول کرکے چھوٹے ملک کے بیاہ کے جشن میلے کی لالچ دی تھی۔

''ہاں دھی رانی...... میٹھے گڑ کے گولے بھی بنیں گے اور نمکین میٹھے چاول بھی...... کھوئے والی مٹھائی بھی بنے گی پھر تو کل سویرے ساتھ حویلی چلے گی ناں......؟'' ریشماں نے چنداں کی اشتیاق اور خوشی سے چمکتی آنکھوں کی معصوم روشنی سے نگاہیں چراتے ہوئے پوچھا تھا۔

''ضرور چلوں گی اماں...... مجھے ڈھولک رت جگا دیکھنے کا بڑا شوق ہے۔ نوری بتا رہی تھی بڑا رونق میلا ہوتا ہے۔ نوری کہہ رہی تھی۔ یہ وڈی حویلی ہے ملکوں کی۔'' چنداں نے معصومیت سے کہا تھا۔ اس نے حویلی اندر سے نہیں دیکھی تھی مگر اب نوری کی زبانی حویلی دیکھنے کا اشتیاق اسے بھی ہونے لگا تھا لیکن اس معصوم نے حویلی کے مکینوں کو نہیں دیکھا تھا۔ اگر دیکھ لیتی تو کبھی ان پتھر کی اونچی ظالم دیواروں کی طرف رخ کرنے کا کبھی سوچتی بھی نہ......!

اور چنداں کی ہاں سن کر ریشماں نے خوش ہو کر کہا تھا۔

''ٹھیک ہے، کل تو سویرے اٹھ کر ہاتھ منہ دھو کر تیار ہو جانا۔ کل سے تجھے بھی میرے ساتھ لال حویلی جانا ہوگا۔''

حالانکہ ریشماں نے چہرے پر مسکان جبراً سجائی تھی۔

''اچھا...... تو جا کر اپنے ابا کو اٹھا دے۔ صحن میں اندھیرا پھیل رہا ہے۔ سیانے کہتے ہیں، اس وقت بندے کا سونا ٹھیک نہیں ہوتا۔''

''اچھا اماں...... ابھی جاتی ہوں۔'' چنداں چوکی سے اٹھ کر رسوئی سے باہر چلی گئی تو ریشماں باقی کی روٹیاں جلدی، جلدی بنانے لگی۔ ابھی مغرب کی نماز بھی پڑھنی تھی۔ پھر مختارے اور چنداں کو روٹی کھلانے کے بعد ہی سب کاموں سے فارغ ہونے کے بعد اسے کمر سیدھی کرنا نصیب ہوتا...... اس لیے ریشماں کے ہاتھ تیزی سے چل رہے تھے۔

☆☆☆

حویلی کے مردان خانے میں اس وقت چھوٹے ملک کے دوستوں کی محفل جمی تھی۔ ریشماں سویرے ہی چنداں کو اپنے ساتھ حویلی لے آئی تھی اور چھوٹی ملکانی کے کمرے میں بھیج دیا تھا۔ چنداں پانچ جماعتیں پاس تھی۔ اس لیے چھوٹی ملکانی اپنے پاس بٹھائے بری میں چڑھائے بھاری بھرکم جوڑوں اور زیورات کے ساتھ چھوٹے ملک کے سسرے (سسرال) والوں کو لینے دینے کے سامان کا حساب کتاب لکھوا رہی تھی۔ اس لیے ریشماں بے فکر ہو کر شاداں کے ساتھ زنان خانے میں رسوئی کے کاموں میں مصروف تھی۔

چھوٹے ملک کے دوست شکار سے واپس آئے تھے۔ اب کھانے پینے اور مشروبات کا سلسلہ چل رہا تھا۔ جبکہ شاداں نے رانی کی طبیعت خراب ہونے کی وجہ سے بڑی ملکانی سے معذرت کر لی تھی کہ رانی کے بدلے وہ شام دیر تک کام کر لے گی اور بڑی ملکانی کو کام سے غرض تھی۔

شام میں حویلی کے کاموں سے فارغ ہو کر ملازمائیں ڈھولک رت جگا کی رونق لگاتی تھیں۔ اس لیے چنداں بھی بے چینی سے شام ہونے کی گھڑیاں گن رہی تھی۔ اور پھر شام ہوتے ہی حویلی کے قدرے الگ تھلگ حصے میں بڑے سے دالان کے چکنے فرش پر بچھی سرخ اور سبز چٹائیوں پر حویلی کی نوجوان، بوڑھی ملازمائیں اور گانے بجانے والی زنتکیاں، بیٹھ کر (گانے بجانے والی عورتیں) ڈھولک کی تھاپ پر سہاگ کے رسیلے گیت گانے لگیں۔ چنداں بھی ان کے درمیان بیٹھ کر جوش و خروش سے تالیاں پیٹنے لگی۔ شاداں اور ریشماں ایک طرف بیٹھی چنداں کا خوشی سے چمکتا چہرہ دیکھ کر مسکرا رہی تھیں۔ یہ سوچ کر کہ بیٹیاں کتنی معصوم اور نمانی ہوتی ہیں۔ دن بھر چھوٹی ملکانی کے ساتھ بیٹھ کر دیر تک سر کھپانے کے باوجود اس وقت چنداں کے چہرے پر تھکن کے آثار تک نہیں تھے۔

تب ہی مردان خانے سے چھوٹا ملک یاوادھر نکل آیا تھا۔ کھانے کے بعد جام کا خمار تھا یا پھر ہوا کے دوش پر سفر کرتی سُریلی آوازوں کا جادو جو چھوٹا ملک حویلی کے زنان خانے میں کھنچا چلا آیا تھا اور دالان میں بیٹھی حویلی کی ملازماؤں کے درمیان گلابی جوڑے میں ملبوس بے پروائی سے گلے میں دوپٹا ڈالے جوش و خروش سے تالیاں پیٹتی چنداں کو دیکھ کر مبہوت رہ گیا تھا۔ اس کی بے اختیار اٹھنے والی نگاہیں چنداں کے روپ سروپ سے پلٹنے پر انکاری ہو گئی تھیں۔ وہ دور کھڑا چنداں کے بیٹھے روپ سروپ کی مے کو آنکھوں کے رستے دل میں اتار رہا تھا۔ شراب اور شباب کا نشہ مستی بن کر اس کے وجود پر چھانے لگا۔

اس نے پاس سے گزرتی ملازمہ کو آواز دے کر





کچھ کہا تھا۔ ملازمہ گھبرا کر بدکی تھی مگر چھوٹے ملک کی لال، لال ڈوروں والی آنکھوں پر نظر پڑتے ہی خوف زدہ ہو کر الٹے قدموں حویلی کے زنان خانے والے حصے کی جانب بھاگی تھی۔ جہاں چنداں اس وقت ڈھولک کی تھاپ پر گیت گانے والی عورتوں کے پاس بیٹھی تھی۔ شاداں اور ریشماں کچھ دیر پہلے ہی کسی کام سے حویلی کے ...... زنان خانے بڑی ملکانی کے کمرے تک گئی تھیں۔ اور ملازمہ کے لیے یہ موقع غنیمت تھا۔ معصوم چنداں حویلی کے عیاش مردوں کی روایتوں سے کب واقف تھی۔ ملازمہ نے چنداں کے پاس پہنچ کر اس کے کان میں کچھ کہا تھا۔ اور چنداں اٹھ کر ملازمہ کے ساتھ چل پڑی تھی۔ یہ سوچے بغیر کہ چھوٹے ملک کے حکم پر وہ حویلی کی جس ملازمہ کے ساتھ آنکھ بند کر کے حویلی کے مردان خانے کی طرف جا رہی تھی۔ وہاں شکاری معصوم چڑیا کے شکار کے لیے گھات لگائے بیٹھا ہے مگر وہ چنداں تھی۔ جس کی تربیت میں ریشماں نے عزت کے سبق کو سب سے اوپر رکھا تھا۔ اور چنداں نے ماں کی تربیت کو بے مول ہونے نہیں دیا تھا۔ ورنہ ملازمہ تو اسے چھوٹے ملک کے کمرے میں دھکیل کر بھاگ گئی تھی۔

☆☆☆

چھوٹا ملک حویلی کے مردان خانے کے مخصوص کمرے میں اتھرے شیر کی طرح غراتا پھر رہا تھا۔ اس کے گمان میں بھی نہیں تھا کہ حویلی میں کام کرنے والی دو ٹکے کی غریب مختارے کی بیٹی چنداں اتنی بڑی جرأت کا مظاہرہ کرے گی۔ اپنے گال پر چنداں کے زوردار تھپڑ کی گونج اب بھی چھوٹے ملک کے کانوں میں گونجتی اسے غصے سے دیوانہ بنا رہی تھی۔ کچھ دیر پہلے کا نشہ ہرن ہو چکا تھا۔ اس کی رگوں میں ابلتا خون اسے آپے سے باہر کرنے اور انتہائی قدم اٹھانے پر اکسا رہا تھا مگر ہوش مندی کا تقاضا تھا۔ اس نے اپنے غصے کو اپنی جوانی اور طاقت کے غرور پر

**سنو**

عید کے روز اور عید کے بعد بھی
خوشیاں منانے سے
فرصت ملے تو
اتنا سوچنا ضرور
تمہاری یاد کا لمحہ لمحہ
کسی کے ساتھ رہا ہے

از: صبا نور، لیہ

حاوی آنے نہیں دیا تھا۔ وہ چاہتا تو اسی وقت مختارے کی بیٹی چنداں کو دن دیہاڑے گھر سے اغوا کر کے بھوکے کتوں کے آگے ڈال سکتا تھا۔ مگر وہ ایسی فاش غلطی کرنا نہیں چاہتا تھا۔ گاؤں میں تو چھوٹی سے چھوٹی بات بھی ہوا کے دوش پر سفر کرتی کوٹھوں چڑھ کے بولنے لگتی تھی۔ اور پھر چنداں تو جیتی جاگتی لڑکی تھی۔ اگر وہ چھوٹے ملک کی دست درازی کے قصے کو زبان زدِ عام کر کے گاؤں کی پنچایت تک لے جاتی تو ساتھ والے گاؤں کے زمیندار اور چھوٹے ملک کے سسرے (سسرال) سے چھوٹے ملک کی دلہن کی ڈولی کے بجائے چھوٹے ملک کی ذلت کا جنازہ اٹھایا جاتا۔ وہ اپنے بیاہ کے موقع پر چنداں کو اس کی جرأت کی سزا دے کر گھاٹے کا سودا کرنا نہیں چاہتا تھا۔ اگر یہ خبر ساتھ والے گاؤں کے زمیندار دلدار خان تک پہنچ جاتی تو چھوٹے ملک بیاہ کی گھوڑی چڑھنے سے پہلے ہی بدنامی کی اڑتی گرد میں مٹی رُل جاتا۔ اس نے جوش پر ہوش کو ترجیح دیتے اپنے اندر رگوں میں ابلتے آتش فشانی بگولوں کو ٹھنڈا رکھنے میں ہی عافیت سمجھی...... مگر چنداں کی سزا کا یقین اس نے اپنے حساب کتاب میں اسی وقت درج کر لیا تھا۔ بس اب موقع کا انتظار تھا۔ دوسری جانب چنداں کے گھر پہنچنے پر مختارے اور ریشماں کے گھر میں قیامت برپا تھی۔ مختار تو ملکوں کے غیظ و غضب کا سوچ کر ہی تھر، تھر کانپ رہا تھا۔ جیسے دسمبر کی یخ ٹھنڈ نے اس کے بدن پر رعشہ طاری کر دیا ہو۔

چنداں کی جرأت نے اسے خوف و اندیشوں کے گہرے کنویں میں دھکیل دیا تھا۔ جس کے باہر کالے طوفان والی آندھی بڑی تیزی سے بھاگی چلی آرہی تھی۔ کیونکہ چنداں حویلی کے دروازے سے اپنی عزت کا جنازہ ساتھ اٹھا کر لانے کے بجائے چھوٹے ملک کی مردانہ غیرت پر تازیانہ لگا کے آئی تھی۔ چنداں کے تھپڑ کی گونج حویلی کی دیواروں نے بھی بڑی حیرت سے سنی ہوگی۔ چھوٹے ملک کی دست درازی کی کوشش پر چنداں کے غیظ و غضب میں بھرے ایک ہی تھپڑ نے چھوٹے ملک کو گنگ کردیا تھا۔ وہ نشے کی حالت میں لڑکھڑا کے مردان خانے کے خاص کمرے کے بیچوں بیچ میں گرا تھا اور چنداں وہاں سے بھاگ آئی تھی گھر آکر اس نے ساری بات ماں، باپ کو بتادی تھی۔ جس کے بعد مختارے اور ریشماں اس وقت لال حویلی سے اٹھنے والی لال آندھی کو لمحہ لمحہ اپنے کچے مکان کی دہلیز کی جانب بڑھتے ہراساں دیکھ رہے تھے۔

''اب کیا ہوگا چنداں کی ماں...... تجھے ضرورت کیا تھی چنداں کو حویلی لے جانے کی۔ کوئی بہانہ کردیتی بڑی ملکانی سے۔ میں تو کہتا ہوں سامان باندھ لے، ہم راتوں رات یہ گاؤں چھوڑ دیں گے۔''

مختارے نے خوف زدہ لہجے میں چارپائی کے کونے پر دم سادھے بیٹھی ریشماں کی طرف دیکھ کر کہا تھا۔ مگر ریشماں بولی تو مختارے کو سانپ سونگھ گیا۔ وہ مرد ہو کر حویلی والے ملکوں کے غیظ و غضب سے کانپ رہا تھا اور ریشماں کے لہجے میں کمزور عورت ہو کر بھی مردوں والا دبدبہ بول رہا تھا۔

''ہم کیوں گاؤں چھوڑ کے بھاگیں گے چنداں کے ابا...... ہم نے کوئی جرم نہیں کیا ہے...... اگر چھوٹا ملک زبان کھولے گا تو بات دور تک جائے گی۔ گاؤں کی پنچایت بیٹھے گی...... اور میں اپنی بیٹی کی ڈھال بنوں گی۔ ہم کہیں نہیں جائیں گے۔''

اور ریشماں کے جواب نے مختار کے کمزور پڑتے حوصلوں کو یک دم ہی سہارا دیا تھا مگر وہ پھر بھی خوف زدہ تھا۔ ملکوں کا ظلم مشہور تھا۔ وہ تو حویلی کا جانور مارنے پر بھی معاف نہیں کرتے...... یہاں تو معاملہ چھوٹے ملک کی عزت و وقار کا تھا۔ مختار دل میں حیران تھا کہ حویلی کی خاموشی اسے حیرانی میں مبتلا کررہی تھی۔ اس کے اندازوں کے مطابق تو اب تک لال حویلی سے اٹھنے والی کالی آندھی نے اس کے کچے مکان کو اپنی لپیٹ میں لے لینا تھا۔ یا شاید یہ طوفان کی آمد سے پہلے والی خاموشی تھی۔ اسی لیے مختار طوفان کی آمد سے پہلے کی خاموشی پر بند باندھنا چاہتا تھا۔ اس لیے ریشماں کو راہ دکھائی تھی۔ وہ حویلی والوں کی سزا کا متحمل نہیں ہوسکتا تھا۔

''دیکھ چنداں کی ماں...... ہم غریب، مسکین اور کمزور ہیں، حویلی والوں کی طاقت کا مقابلہ نہیں کرسکتے۔ ہمیں اپنی عزت بھی بچانی ہے اور جان بھی...... اس لیے میں نے سوچا ہے کہ ہم اسی ہفتے چنداں اور کمالے کا بیاہ کردیں گے۔ جوان بیٹی کی ذمے داری اب میرے کاندھوں کو توڑ ڈالے گی...... اس سے پہلے کہ حویلی والوں کے غضب کا طوفان ہماری عزت و جان کی بلی چڑھادے، ہم امانت دار کو اس کی امانت پہنچادیتے ہیں۔ میں کل صبح ہی رحیم بھائی سے جاکر چنداں کے بیاہ کی بات پکی کرتا ہوں۔''

مختارے کی بات ریشماں کے دل کو بھی لگی تھی۔ اس کے سوا اور کوئی چارہ بھی نہیں تھا۔ طاقتور، کمزور پر غلبہ پا کے ہی رہتا ہے اور ریشماں اس سچائی سے بہادر ہو کر بھی منہ موڑ نہیں سکتی تھی۔

''ٹھیک ہے چنداں کے ابا...... ہماری تیاری تو پوری ہے اور حالات کو دیکھ کر آپا شاداں اور رحیم بھا بھی انکار نہیں کریں گے۔ ہمیں واقعی دیر نہیں کرنی چاہیے۔''

اور اندر کمرے میں بیٹھی چنداں ماں، باپ کی



باتیں سن کر سوچ رہی تھی کہ اس نے اپنے غریب ماں، باپ کو کس آزمائش میں مبتلا کردیا ہے۔ اور یوں سرخ حویلی کی پُراسرار خاموشی سے فائدہ اٹھا کر ریشماں اور مختار نے چنداں کے بیاہ میں دیر نہیں کی۔ دو دن کے اندر، اندر چنداں کو کمالے کے ساتھ بیاہ کر عزت سے رخصت کردیا۔ اُدھر حویلی میں چھوٹے ملک کی دلہن کی ڈولی اتری تھی۔ اور اُدھر غریب کمالے کے چھوٹے سے آنگن میں چنداں نے اپنے بخت آور قدم رکھے تھے۔ دیکھتے ہی دیکھتے کمالے کے چھوٹے سے آنگن میں خوشیوں کی بارات اتر آئی۔ کمال کی تو خوشی کا ٹھکانا ہی نہیں تھا۔ اس نے تو سوچا بھی نہیں تھا کہ اتنی جلدی اس کے من کی مراد بر آئے گی۔ اس کا اور چنداں کا بیاہ تو عید تہوار پر طے ہوا تھا۔ اور تب سے اب تک کمال دن گن، گن کر کاٹ رہا تھا۔ اور اب اچانک چنداں مہینوں پہلے ہی دلہن بن کر اس کے گھر آچکی تھی۔

بیاہ والی رات کمالے نے سرخ جوڑے میں لپٹی ارمانوں بھری دلہن چنداں کے زرتار آنچل میں اپنی سچی محبت کے اتنے اقرار ستاروں کی طرح ٹانکے تھے۔ چنداں تو جیسے ایک ہی رات میں سیراب ہوگئی تھی۔ کمالے کی محبت نے اسے سرشار کردیا تھا۔ وہ ہر غم و فکر اور خوف سے آزاد ہوگئی۔ جب کمالے نے اپنے پیار کا اقرار نامہ اس کے ہاتھوں میں تھمایا۔

''سچ کہہ رہا ہوں چنداں...... مجھے تو اپنی قسمت پر رشک آرہا ہے، تو ہمیشہ کے لیے میری بن چکی ہے، اب تجھے مجھ سے کوئی دور نہیں کرسکتا۔ میں وعدہ کرتا ہوں تجھ سے...... تیری آنکھ میں کبھی نمکین پانی آنے نہیں دوں گا۔'' کمالے نے لال جوڑے میں حیا سے سمٹی بیٹھی چنداں کا ہاتھ تھام کر پیار کا عہد نبھایا تھا۔ اور چنداں ملن کی ان انمول گھڑیوں میں سارے واہمے، خدشے بھلا کر کمالے کے کشادہ سینے میں منہ چھپا کر پُرسکون ہوگئی۔ اب اس کی ہر مشکل آزمائش میں کمال اس کے ساتھ تھا۔ اس کا محافظ، اس کی ڈھال بننے والا۔ اس کی ذمے داری اٹھانے والا...... اسے ملکوں کی لال حویلی کی ملازمہ کبھی نہیں بننا تھا۔

☆☆☆

زندگی چنداں کے لیے بہت خوب صورت ہوگئی تھی۔ کمال نے جہاں اسے پلکوں پر بٹھایا تھا تو ساس، سسر بھی بہو کے بیٹی کی طرح لاڈ اٹھا رہے تھے تو پھر چنداں نے بھی ان کی ماں، باپ کی طرح خدمت اور عزت کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی۔ چنداں چھوٹی نندرانی کا بھی بہت خیال رکھتی تھی اور اس نے شاداں کو صاف منع کردیا تھا کہ رانی کو اپنے ساتھ حویلی کام پر لے جانے کی ضرورت نہیں ہے۔ رحیم دادا اور شاداں نے ایسا ہی کیا تھا۔

سال کے اندر، اندر چنداں کا پاؤں بھاری ہوگیا تو میکے اور سامرے (سسرال) میں خوشی کی لہر سی دوڑ گئی تھی۔

کمالے کے ساتھ، ساتھ ساس، سسر نے بھی اسے ہتھیلی کا چھالا بنا ڈالا۔ شروع کے چند ماہ تو شاداں نے سچ مچ چنداں کو پلنگ سے پاؤں اتارنے نہ دیا۔ پہلا بچہ تھا، احتیاط ضروری تھی۔ اس کے بعد چنداں نے خود ہی گھر کی ذمے داری اٹھالی تھی۔

اور پھر بیاہ کے دس ماہ بعد ہنستا مسکراتا گول مٹول جمال اس کی گود میں آیا تو سارا گھر اس چابی کے گڈے کا دیوانہ ہوگیا۔ رانی تو سارا دن اس کے آس پاس پروانے کی طرح منڈلاتی رہتی۔ شاداں حویلی سے واپس آکر گھنٹوں جمال کو گود میں لیے بیٹھے رہتی۔ رات کو بھی اپنے پاس ہی سلاتی تھی تاکہ چنداں اور کمال کی نیند خراب نہ ہو...... چنداں تو خوشیوں کے ہنڈولے میں جھول رہی تھی۔ یہ سوچے بغیر کہ خوشیوں کی مدت تو بہت تھوڑی ہوتی ہے۔ دکھ اور مصائب و حالات انسان کی آزمائش بن کر ساتھ چلتے ہیں۔

اور شاید غریب کی خوشیوں کے دن بھی تھوڑے دنوں کے لیے ہی ہوتے ہیں۔ چنداں اور کمالے کی خوشیوں کو بھی کسی بدنظر کی کالی نظر کھا گئی۔

☆☆☆

دوسری جانب چھوٹے ملک یاور خان کی بیوی شہزادی پہلے بچے کی پیدائش کے سلسلے میں اپنے میکے روانہ ہوچکی تھی۔ رواج کے مطابق پہلا بچہ میکے میں تولد ہونا تھا۔ بس آج کل میں خوش خبری متوقع تھی۔ حویلی میں ایک بار پھر جشن، میلے کا سا سماں تھا۔ جیسے سال بھر پہلے چھوٹے ملک یاور کے بیاہ پر ہوا تھا۔ یاور بہت خوش تھا کیونکہ الٹرا ساؤنڈ رپورٹ کے مطابق شہزادی کے یہاں بیٹے کی آمد متوقع تھی۔ لہٰذا حویلی میں بھی بڑی اور چھوٹی ملکانی حویلی کے نئے وارث کی آمد کی خوشی میں تیاریاں کرنے میں مصروف تھیں۔ اور بیٹے کی خوش خبری نے چھوٹے ملک کا سر اور سینہ فخر و انبساط سے پھلا دیا تھا مگر اس سینے میں جلتے بھانبھڑوں کی آگ اب تک سرد نہیں پڑی تھی۔ چنداں کے تھپڑ کا حساب بے باق ہونا باقی تھا۔

شکاری گھات لگائے بیٹھا تھا۔ کب وہ اپنے اندر جلتے ابلتے انتقام کی آگ کو چنداں کے جھکے ہوئے ... شرمسار سر کی جھکی گردن کی سرنگوں صراحی سے بدلے کی آگ کو بجھا سکے گا۔

اور حالات کی ستم ظریفی وہ وقت بہت قریب لے آئی تھی۔ اس برس ساون ٹوٹ کر برسا تھا۔ چنداں کے گاؤں میں بھی بارشوں نے سیلابی تباہ کاریاں مچائی تھیں اور اس طوفانی آفت کا لقمۂ اجل چنداں کے ماں، باپ بھی بنے تھے۔ وہ ساسرے (سسرال) میں چھلے میں بیٹھی تھی۔ جب گھر سے ریشماں اور مختارے کی موت کی خبر آئی تھی۔ سیلابی پانی ان کے کچے مکان میں داخل ہوگیا تھا۔ کرنٹ لگنے پر ریشماں اور مختار موقع پر ہی جاں بحق ہوگئے تھے۔

چنداں پر تو غم کا پہاڑ ٹوٹ پڑا تھا۔ بیک وقت ماں، باپ کی اندوہ ناک موت نے اسے راتوں رات یتیمی کی میلی چادر میں لپیٹ دیا تھا۔ کمالے نے بڑی مشکل سے غم سے نڈھال چنداں کو سنبھالا تھا۔ اس کی گود میں چند دنوں کا بیٹا تھا۔ جس کی ابھی خوشی جشن بھی منانے کا موقع نہیں ملا تھا۔ ریشماں نے اس کے سوا مہینے پر بچے کے لیے کیا کچھ اکٹھا نہ کیا تھا مگر موت کے خونی پنجوں نے مہلت ہی نہیں دی تھی خوشی منانے کی......

اور پھر اچانک ہی ننھے جمال کی بیماری...... وہ سیلابی آلودگیوں کا شکار ہوکر گاؤں میں پھیلنے والی وبائی بیماری کی لپیٹ میں آگیا تھا۔

جمال کو بھی ڈاکٹر نے ڈائریا کی شکایت بتائی تھی۔ چند دنوں میں پھول سا بچہ سوکھ کر کانٹا بن گیا تھا۔ گاؤں کی واحد ڈسپنسری سے جمال کا گاؤں کے دیگر بچوں کی طرح علاج چل رہا تھا۔ ضروری ادویات گاؤں کی ڈسپنسری میں ناکافی تھیں۔ شہروں سے پہنچنے والی امداد کی ترسیل سست روی کا شکار تھی۔ کچھ انتظامیہ کی ازلی غفلت بھی تھی۔ ڈاکٹر نے جمال کو شہر کے بڑے اسپتال لے جانے کو کہا تھا۔

چنداں کے جہیز کی ایک، ایک چیز جمال کے علاج پر خرچ ہوچکی تھی۔ اب تو کہیں سے ادھار، قرض کا آسرا بھی نہیں تھا۔ اتنے ارمانوں سے بنایا چنداں کا جہیز ایک، ایک کر کے بیٹے کی زندگی پر قربان ہوگیا مگر ہاتھ کچھ نہیں آیا تھا۔

جمال کی حالت بدستور بگڑتی جا رہی تھی۔ جمال کو اچھے علاج کے لیے شہر لے جانا تھا اور اس کے لیے کمالے کو رقم کی ضرورت تھی۔ اس نے بڑی کوشش کی تھی کہیں سے قرض کا انتظام کرنے کی مگر سیلاب زدہ علاقے میں بے سروسامانی میں آدھا گاؤں عارضی نقل مکانی سے خالی ہوچکا تھا اور چنداں اپنی گود میں روز بروز موت کی طرف بڑھتے جمال کو سسکتا نہیں دیکھ سکتی تھی۔ وہ کمالے کو روز مایوس خالی ہاتھ گھر واپس آتے دیکھ کر فیصلے پر پہنچ گئی تھی۔ اسے جمال کی زندگی کے لیے اپنا عہد توڑنا تھا۔ اسے لال حویلی جانا تھا۔ وہ جمال کو کمالے کے حوالے کر کے اُس حویلی چلی آئی۔

کمالے نے اس سے کوئی سوال جواب نہیں کیا تھا۔ کیونکہ وہ بھی اب اپنی جان کے جگر گوشے کو موت کے منہ میں جاتا نہیں دیکھ سکتا تھا۔ رہی بات چنداں کی تو وہ اسے اچھی طرح جانتا تھا۔ اسے چنداں کی کوئی فکر نہیں تھی۔

لال حویلی کے پھاٹک کے باہر کھڑی چنداں سوچ رہی تھی کہ سال بھر پہلے اس نے یہاں کبھی نہ آنے کا فیصلہ کیا تھا۔ مگر اولاد کی محبت نے اس کے پکے فیصلے کو کچی مٹی کی طرح ڈھا دیا تھا۔ وہ بڑی ملکانی کے پاس قرض کے طور پر کچھ مانگنے آئی تھی تاکہ جمال کو شہر والے اسپتال لے جا کر علاج کرا سکے۔ یہاں آ کر پتا چلا کہ چھوٹی اور بڑی ملکانی تو چھوٹے ملک کی سسرال جا چکی ہیں۔ چھوٹے ملک کی بیوی شہزادی نے بیٹے کو جنم دیا تھا۔

اسی خوشی میں وہ..... بہورانی کے میکے روانہ ہوئی تھیں۔ سو چنداں مایوس ہو کر پلٹنے لگی تھی۔ تبھی حویلی کی پرانی ملازمہ مائی آکاں نے بتایا تھا کہ چھوٹا ملک حویلی میں موجود ہے۔ چنداں اپنی عرض اس کے حضور پیش کر سکتی ہے اور چنداں تذبذب کا شکار ہوگئی۔ کیا اسے چھوٹے ملک کے سامنے مدد کے لیے ہاتھ پھیلانا چاہیے؟

چنداں کو خاموش دیکھ کر مائی آکاں حویلی کے مردان خانے چلی گئی تھی۔ مائی آکاں نے اس کی عرض چھوٹے ملک تک پہنچا دی تھی۔ اور چنداں مایوس ہو کر پلٹنے لگی تھی کہ مائی آکاں نے آ کر بتایا کہ چھوٹا ملک اسے بلا رہا ہے۔ ایک لمحے کے لیے سال بھر پہلے والا واقعہ چنداں کی نگاہوں کے سامنے گھوم گیا۔ اس کے پاؤں پھر سے زمین نے جکڑ لیے تھے۔ خوف کی وجہ سے نہیں..... خوف زدہ تو وہ سال بھر پہلے بھی نہیں ہوئی تھی۔ حویلی کے مردان خانے میں چھوٹے ملک جیسے توانا خوں مرد کے سامنے...... جب وہ کنواری تھی۔ اب تو وہ شادی شدہ عورت تھی، ایک ماں تھی۔ اور آگے کا فیصلہ ایک ماں نے اس سے کرایا تھا۔ وہ بڑے اعتماد سے حویلی کے مردان خانے کی جانب چھوٹے ملک کے مخصوص کمرے کی طرف بڑھ گئی۔ یہ سوچ کر کہ قرض کی رقم جلد ہی لوٹا دے گی۔ اسے کب معلوم تھا کہ وہاں دنوں پہلے گھات لگائے بیٹھا شکاری چنداں کے تھپڑ کا حساب کھاتا کھول کر بیٹھا ہوگا..... چھوٹا ملک اب تک اس تھپڑ کی گونج کو نہیں بھولا تھا جو حویلی کے مردان خانے میں اب تک بازگشت بن کر چکراتی تھی۔ شاید حساب کا وقت آن پہنچا تھا۔



**زندگی کے میلے میں**

کب کوئی ساتھ چلتا ہے
ساتھ چھوٹ جاتے ہیں
اپنے روٹھ جاتے ہیں
وقت گزرتا جاتا ہے
کب کوئی پلٹ کے آتا ہے
خواب ٹوٹ جاتے ہیں
نیندیں روٹھ جاتی ہیں
زندگی کے میلے میں
پھول کھلتے رہتے ہیں
زخم سلتے رہتے ہیں
اِک بار جو بچھڑ جائیں تو یہ
بھلا پھر وہ کب ملتے ہیں

مرسلہ: بشریٰ باجوہ......اوکاڑہ

چھوٹا ملک اونچے رنگین پایوں والی مسہری پر غرور سے گردن تانے بیٹھا مونچھوں پر ہاتھ پھیر رہا تھا۔ سامنے چنداں سر اٹھائے کھڑی تھی۔ وہ تو پہلے سے زیادہ جاذب نظر ہوچکی تھی۔ چہرے پر ممتا کے نور کی چمک پھیلی تھی مگر چھوٹے ملک کو اس کی اٹھی ہوئی گردن نوکیلی سلاخ کی طرح اندر چبھ رہی تھی۔ وہ وقار سے اٹھی اس گردن کو شرمساری سے جھکا دیکھنے کا متمنی تھا۔

''میں جانتا ہوں اس وقت اپنے بچے کے علاج کے لیے گروی رکھنے کے لیے تیرے پاس کچھ بھی نہیں ہے مگر ایک چیز اب بھی تیری دسترس میں ہے۔ جسے تو گروی رکھ کر اپنے مرتے ہوئے بچے کو موت کے خونی پنجے سے آزاد کرا سکتی ہے۔ اب فیصلہ تجھے کرنا ہے۔'' اپنی بات ختم کر کے چھوٹا ملک خباثت سے مسکرانے لگا۔ اس کی آنکھوں میں ہوس تھی۔ وہ تحقیر بھری نوکیلی نظروں سے گھورتے ہوئے چنداں کے فیصلے کا منتظر تھا اور لمحوں میں ممتا کی ماری چنداں کی گیلی ساون آنکھوں میں جمال کی بند ہوتی آنکھوں کے منظر نے فیصلہ خود بخود کرا دیا تھا۔

گھات لگائے شکاری کی جیت ہوئی تھی اور ممتا کی ماری عورت ہار گئی۔ چھوٹے ملک نے سال بھر پہلے چنداں کے تھپڑ کا بدلہ لے لیا تھا۔ ریشماں کی تربیت میں سیکھے عزت کے انمول ہونے کا سبق رٹنے والی چنداں کی عزت صرف ایک سبز نوٹ کے عوض بے مول ہوگئی تھی۔ لال حویلی کے مردان خانے کے خاص کمرے کے ٹھنڈے فرش پر اجڑی بیٹھی ممتا کی ماری چنداں اولاد کی محبت کی خاطر بے مول ٹھہری تھی۔ اس کی انمول عزت کی قیمت صرف پانچ سو کا ہرا نوٹ تھا۔ جو جانے کتنے لمحوں سے اس کی گیلی مٹھی میں دبا ہوا تھا۔ جسے جاتے ہوئے چھوٹا ملک بڑی حقارت سے اس کی خالی ہتھیلی میں دبا گیا تھا۔

☆☆☆

شاید زندگی کی تلخ حقیقتوں کی سچائی ایسی ہی کڑوی ہوتی ہے۔ کوئی بھی ممتا کی ماری عورت ان حالات میں یہی کرتی شاید چنداں کی کہانی کا انجام بھی ایسا ہی ہونا چاہیے تھا مگر بات چنداں کی ماں کی تربیت کی تھی۔ چنداں کے عزم و حوصلے اور اعتماد کی تھی جس پر اس کی ذات کا وقار ہر قیمتی شے پر مقدم تھا۔ چھوٹے ملک نے اگرچہ اس کی مجبوری کو اپنے انتقام کی آگ بجھانے کا چارہ بنانا چاہا تھا۔ اس نے فیصلہ چنداں پر چھوڑ دیا تھا۔ وہ اولاد کی زندگی بچاتی ہے یا اپنی عزت کی انمول دولت ......... اور آج بھی چنداں کا فیصلہ وہی تھا۔ وہ اچھی طرح جانتی تھی کہ اگر خدا نے اس کے بچے کی زندگی لکھی ہے تو کوئی اسے زندگی سے محروم نہیں کرسکتا۔ اولاد چلی بھی گئی تو وہ رب کی رضا مان کر شاکر ہو جائے گی۔ مگر عزت جیسی دولت ایک بار لٹ جائے تو کبھی کمائی نہیں جاسکتی۔

ایک بار پھر شراب اور طاقت کے نشے میں چور چھوٹے ملک کی میلی نگاہوں کے جواب میں حویلی کے مردان خانے کے خاص کمرے کی دیواروں نے ایک بار پھر چنداں کے تھپڑ کی گونج بڑی شرمساری سے سر جھکا کے سنی تھی۔ یہ چھوٹے ملک کی سودے بازی کے جواب میں چنداں کا جواب تھا۔ چنداں کے تھپڑ کی بازگشت اونچی دیواروں نے اپنے اندر سمیٹ لی تھی خاموشی سے...... کیونکہ وہ چھوٹے ملک پر ہنس نہیں سکتی تھیں۔ اگر یہ بازگشت حویلی کے باہر چلی جاتی تو بدنامی و رسوائی حویلی کے ماتھے کا داغ بن جاتی۔ چنداں ایک بار پھر چھوٹے ملک کو صدمے سے گنگ حالتِ مرگ میں مبتلا چھوڑ کے بڑے فخر کے ساتھ حویلی کی دہلیز پار کر کے سرخرو ہو کر بھرے دل کے ساتھ خالی ہاتھ نکل آئی تھی۔

آج کی چنداں (عورت) کی کہانی کا یہی انجام ہونا تھا۔







# مہرو کی عید

نزہت جبیں ضیا

مہرو پھپو آج وقت سے تھوڑا پہلے ہی افطار کی تیاری کے لیے کچن میں گھس گئی تھیں...... اس وقت پکوڑوں کے لیے بیسن گھولتے ہوئے مسلسل... بڑبڑا رہی تھیں۔ آج ان کا موڈ خاصا خراب تھا اور وہ سارا غصہ بیسن پر نکال رہی تھیں۔

''لو بتاؤ مہر النسا نہ ہوئیں کوئی بچوں کا کھلونا ہوگئیں۔ جب دل چاہا کھیل لیا، جب دل چاہا پھینک دیا، سمجھ کیا رکھا ہے ہمیں ریاست بیگ نے......؟

اتنے گرے پڑے ہیں ہم کہ ہمیں اپنی مرضی سے جینے کا حق بھی نہیں، جب ضرورت نہ ہو تو اٹھا کر کچرے کے ڈبے میں پھینک دیا، جب ضرورت پڑی تو اٹھا کر سینے سے لگا لیا' واہ جی واہ......! یہ بھی خوب رہی...... نہیں ضرورت ہے ہمیں کسی سہارے کی، جی لیں گے جیسے جیتے آئے ہیں۔'' مہرو پھپو کا غصہ عروج پر تھا ویسے میں نے انہیں اتنے غصے میں کبھی نہیں دیکھا تھا مگر اب ان سے ڈر لگنے لگا تھا۔ میں نے کچن میں جانا مناسب نہ سمجھا...... بس خاموشی سے فریج سے فروٹس نکال لائی اور باہر تخت پر بیٹھ کر فروٹ چاٹ بنانے لگی۔ چاٹ تیار کر کے فریج میں رکھی پھر شربت بنایا اور کام نمٹا کر لان کی طرف آ گئی سامنے گارڈن چیئرز پر ریاست ماموں بیٹھے تھے...... سر جھکائے سوچوں میں گم...... مجھے دیکھا تو مسکرا دیے پر بے جان اور پھیکی مسکراہٹ......

''آؤ گڑیا بیٹھو......'' کرسی کی طرف اشارہ کیا...... میں سامنے والی کرسی پر بیٹھ گئی۔

''ماموں آپ سچ مچ دبئی لوٹ جائیں گے ہمیشہ کے لیے......؟'' میں ان کے بجھے، بجھے چہرے کی طرف تاسف سے دیکھتے ہوئے بولی۔

''جی گڑیا...... کیا کروں گا یہاں رہ کر جس کے لیے آیا تھا وہ مقصد تو پورا نہ ہوا۔'' ان کے لہجے میں دکھ بول رہے تھے۔ میرا دل بھر آیا اگر مجھے مہرو پھپو سے بہت پیار تھا تو ریاست ماموں سے بھی دلی لگاؤ تھا...... میں تاسف سے انہیں دیکھنے لگی ان کے چہرے پر دکھ کے سائے رقصاں تھے۔

میں نے جب سے ہوش سنبھالا گھر میں دادا جی، دادو، مما، پاپا، عاتکہ آپا، نوروز بھیا اور مہرو پھپو کو دیکھا تھا...... مہرو پھپو دادا جی کے کزن کی بیٹی تھیں۔ والدین کی ڈیتھ ہو چکی تھی کوئی قریبی رشتے دار نہ تھا۔ دادا جی کو اپنی وہ کزن بہت عزیز تھیں اس لیے دادا جی مہرو پھپو کو اپنے گھر لے آئے۔ مہرو پھپو جن کا اصل نام مہرالنسا تھا...... دادا جی نے مہرو پھپو کو اپنی بیٹی کی طرح سے ہی رکھا تھا۔ انہیں کبھی اس بات کا احساس بھی نہیں ہونے دیا کہ وہ ان کی سگی بیٹی نہیں ہیں۔ نازک سی، دبلی، پتلی دراز قد، سفید رنگت، بھوری آنکھوں، ملیح چہرے والی مہرو پھپو مجھے بہت پیاری لگتی تھیں۔ دھیمے لہجے میں بولنے والی، چہرے پر ہمیشہ میٹھی سی مسکان سجی ہوتی، معصوم سے انداز میں وہ جب بات کرتیں اور خصوصاً جب وہ خود کو ہم کہتیں تو مجھے ان پر پیار آ جاتا...... ہمیشہ میں نے انہیں چوڑی دار پاجاموں کے ساتھ کلیوں والے لمبے، لمبے کرتے پہنے دیکھا، بڑے بڑے ململ کے دوپٹوں میں ان کا چہرہ اور بھی حسین لگتا...... میں ان کو دیکھے جاتی۔ میں گھر میں سب سے زیادہ ان سے اٹیچ تھی۔ سر جھکائے وہ سارا دن کسی نہ کسی کام میں مصروف رہتیں۔ نوروز بھیا اور عاتکہ آپا میں دو سال کا فرق تھا جبکہ میں عاتکہ آپا سے پندرہ سال چھوٹی تھی۔ مہرو پھپو گھر کے کام کاج کرتیں، سلائی کڑھائی اور پکوان میں ماہر تھیں اور تمام کاموں سے فارغ ہو کر وہ اپنی میرون مخملی ڈائری لے کر بیٹھ جاتیں میں ان کے ساتھ چپکی رہتی۔

پھر گھر میں ریاست ماموں آ گئے، ویسے بھی بڑا سا پرانے طرز کا بنا ہوا یہ گھر دادا جی نے ہر ایک کے لیے کھلا رکھا تھا۔ ریاست ماموں، دادو کے دور پرے کے رشتے دار تھے۔ بیچارے مالی لحاظ سے کچھ کمزور تھے۔ والد حیات تھے، بہنیں' والدہ اور ایک بڑی معذور بہن کے ساتھ حیدرآباد میں رہتے تھے۔ دادا جی نے ریاست ماموں کے لیے یہاں اچھی جاب کا بندوبست کیا تو وہ بھی مختصر سے سامان کے ساتھ ہمارے یہاں شفٹ ہو گئے...... دراز قد اسمارٹ سے ریاست بیگ جن کے چہرے پر ہمیشہ ایک تمکنت، ایک وقار رہتا...... گریس فل اور جاذب نظر تھے۔ مجھے ریاست ماموں بھی بہت اچھے لگے کیونکہ وہ میرے لیے چاکلیٹس، آئس کریم اور پاپ





کارن جو لاتے تھے۔ مجھے گھمانے کبھی، کبھی قریبی پارک بھی لے جاتے، میں وہاں جا کر بہت خوش ہوتی۔ وہاں میری عمر کی بہت سی بچیاں ہوتیں، ہم لوگ گول گپے کھاتے، آئس کریم کھاتے، میں جھولوں میں بیٹھتی اور پھر واپس آ جاتے، گھر میں ریاست ماموں کے آنے سے اپنے ساتھ، ساتھ میں نے مہرو پھپو میں بھی خاصا چینج دیکھا۔ مہرو پھپو کی آنکھوں میں ایک خاص چمک دکھائی دینے لگی تھی۔ بات، بات پر مسکراتی رہتیں...... کبھی کبھی دھیرے، دھیرے گنگناتی تو میں ان کی آواز کے سحر میں ڈوب جاتی ان کی آواز بھی ان کی شخصیت کی طرح مسحور کُن تھی۔ گو کہ میں بہت چھوٹی تھی مگر مجھے یہ تبدیلیاں محسوس ہو رہی تھیں۔

جون کی تپتی دوپہر میں جب پاپا، دادا جی اور بھیا آفس میں ہوتے، دادو، مما اور آپا دوپہر کے کھانے کے بعد اپنے، اپنے کمروں میں سو رہی ہوتیں تب میں مہرو پھپو کے ساتھ ان کے کمرے میں بیٹھی ہوم ورک کر رہی ہوتی...... مہرو پھپو مجھے پڑھاتی بھی تھیں ساتھ، ساتھ اپنی میرون ڈائری پر نہ جانے کیا، کیا لکھتی رہتیں۔ اس پر رنگین پینسلوں سے خوب صورت بیل بوٹے بھی بناتی رہتیں۔ مجھے ان کی وہ ڈائری بہت اچھی لگتی تھی۔ میں اکثر پوچھتی کہ پھپو آپ کیا لکھتی رہتی ہیں، وہ مسکرا دیتیں، میرے گالوں پر ہلکے سے چٹکی بھر کر کہتیں۔

''گڑیا تم ابھی بہت چھوٹی ہو جب بڑی ہو جاؤ گی تب سمجھ آئے گی تم کو۔'' اور میں پیار سے ان کے چہرے کو تکا کرتی جہاں بے شمار خوب صورت رنگ دکھائی دیتے۔ عاتکہ آپا اور نوروز بھائی کی شادیاں طے ہو چکی تھیں۔ اس عرصے میں مہرو پھپو کے لیے رشتے آئے مگر انہوں نے منع کر دیا کہ ابھی کچھ وقت چاہیے' پہلے ان دونوں کی شادیاں کر دیں' عاتکہ چلی جائے گی تو بھابی (میری مما) اکیلی ہو جائیں گی اس لیے میری شادی کی جلدی نہ کریں۔ دادا جی نے ان کی مرضی کے آگے اپنا کوئی فیصلہ مسلط نہ کیا پھر ریاست ماموں کچھ عرصہ چھٹی لے کر گھر جانے لگے تب میں نے مہرو پھپو کے چہرے پر گہری اداسی اور آنکھوں میں نمی دیکھی عجیب سی بے چینی کا شکار تھیں وہ میں نے پوچھا بھی......

''پھپو آپ کی طبیعت ٹھیک ہے ناں......؟''

''جی گڑیا......'' دھیرے سے جواب دیا اس رات میں نے مہرو پھپو اور ریاست ماموں کو لان میں دیر تک باتیں کرتے بھی دیکھا تھا پھر ریاست ماموں چلے گئے اور مہرو پھپو دن بھر سارے گھر میں بولائی، بولائی پھرتیں...... ایسے لگتا جیسے کوئی چیز گم ہو گئی ہو میں خاموشی سے مہرو پھپو کو دیکھتی رہتی اور پھر ہفتے بعد ریاست ماموں لوٹ آئے تو گویا مہرو پھپو کے چہرے کی رونق لوٹ آئی۔ میرے چھوٹے سے ذہن میں یہ بات بیٹھ گئی کہ جب ریاست ماموں ہوں تب پھپو خوش رہتی ہیں، ہنستی اور گنگناتی اور بھی حسین لگتی ہیں۔

پھر گھر میں شادی کے ہنگامے جاگ اٹھے۔ عاتکہ آپا اور نوروز بھیا کی شادی کی تیاریاں عروج پر تھیں۔ مہرو پھپو، مما سے زیادہ گھن چکر بن کر رہ گئیں۔ بازاروں کے چکر، کپڑوں کی سلائی، جہیز کی تیاری اور بری کے لوازمات ہر بات کی ذمے داری، ہر چیز کا پتا مہرو پھپو کو تھا۔ انہوں نے ہر ذمے داری بڑی اچھی طرح سے سنبھالی تھی۔ مما اور اور دادو انہیں دعائیں دیتے نہ تھکتیں...... مگر وہ اتنا سب کچھ کرتے، کرتے بھی مسکراتی رہتیں کبھی تھکن، جھنجلاہٹ یا بیزاری کی رمق ان کے چہرے پر دکھائی نہیں دیتی۔ ایسے میں ریاست ماموں نے بھی گھر کے فرد کی طرح پاپا کا ساتھ دیا۔ مہرو پھپو کام کے ساتھ، ساتھ ریاست ماموں کی شوخ نظروں کے حصار میں رہتیں، اس لمحے ان کے چہرے پر شرمگیں

مسکراہٹ انہیں اور زیادہ حسین بنا دیتی۔ عاتکہ آپا شادی کے بعد ارسلان بھائی کے ساتھ دبئی شفٹ ہوگئیں۔ اسی دوران ریاست ماموں نے باقاعدہ اپنا رشتہ مہرو پھپو کے لیے دیا، دادا جی سے بات کی اور باقی باتیں ریاست ماموں کی والدہ نے طے کرلیں۔ ان دنوں مہرو پھپو کی خوشی دیدنی تھی۔ ہر دم مسکرانا گو کہ ان کی فطرت تھی مگر اب اس مسکراہٹ میں شرم ہوتی۔ آنکھوں میں ان گنت خوب صورت سپنے سجائے وہ مجھے اتنی حسین لگتیں کہ میرا دل چاہتا ان کو چومتی رہوں اور میرا دل چاہتا کہ ریاست ماموں کو بہت ساری دعائیں دوں کہ ان کی وجہ سے میری مہرو پھپو اتنی خوش رہنے لگی تھیں مگر کبھی، کبھی میں یہ سوچ کر پریشان ہو جاتی ہوں کہ مہرو پھپو بھی ریاست ماموں کے ساتھ ایک دن یہ گھر چھوڑ کر چلی جائیں گی جیسے کہ عاتکہ آپا، ارسلان بھائی کے ساتھ چلی گئیں ہیں۔ تب مہرو پھپو مجھے سینے سے لگا کر مسکرا کر کہتیں۔

”نہیں گڑیا...... ہم کہیں نہیں جائیں گے اپنی گڑیا کو چھوڑ کر۔ ہم یہیں رہیں گے اپنی گڑیا کے ساتھ......“

”ہاں گڑیا...... تمہارے ریاست ماموں بھی یہیں رہ جائیں گے گھر داماد بن کر۔“ ریاست ماموں ٹکڑا لگاتے تو ان کی شوخی پر مہرو پھپو انہیں گھور کر دیکھتیں۔ اس لمحے ان کے چہرے پر قوس قزح پھیل جاتی اور میں اپنی پریشانی بھول کر دونوں کو تکتی رہتی۔ مہرو پھپو کی ڈائری رنگ برنگی بیل بوٹوں اور خوب صورت اشعار سے بھرتی چلی گئی۔ جون کی گرم دوپہروں اور سردیوں کی سرد شاموں میں، میں انہیں ڈائری لکھتے دیکھا کرتی مگر سمجھ نہ پاتی کہ وہ کیا لکھتی ہیں؟

پھر دادا جی نے مہرو پھپو اور ریاست ماموں کی باقاعدہ رسم کی اس پر ریاست ماموں کی والدہ اور ان کی بڑی بہن تمثیلہ آپا بھی آئیں۔ ہائے بیچاری تمثیلہ آپا دیکھنے میں تو اچھی بھلی خوب صورت تھیں مگر وہ بے ساکھی کے سہارے چلتی تھیں، عمر بھی اچھی خاصی تھی۔ ان کا ایک پیر بہت پتلا اور بے جان تھا میں نے انہیں غور سے دیکھا تو مجھے ان پر ترس آگیا۔ رسم والے دن مہرو پھپو نے آتشی کام کا سوٹ پہنا تھا وہ ہلکے میک اپ میں تھیں مما نے ان کو اپنا جڑاؤ سیٹ پہنایا تھا۔ ریاست ماموں نے ......وائٹ کرتا پاجامہ پہنا تھا ہائے مجھے دونوں بالکل گڈے، گڑیا جیسے لگ رہے تھے اتنے حسین کہ میں دیوانوں کی طرح انہیں دیکھے جا رہی تھی۔

ریاست ماموں کی والدہ اور تمثیلہ آپا ایک ہفتے بعد واپس حیدر آباد چلی گئیں۔ جاتے، جاتے پاپا اور مما کو تاکید کر گئیں۔ ”آپ لوگ کہیں نہ کہیں تمثیلہ کے لیے بھی شادی کی بات چلائیں۔ میں دل کی مریضہ ہوں بڑی فکر رہتی ہے کہ کل کو مجھے کچھ ہوگیا تو......“

”اللہ نہ کرے......“ مما نے ان کی بات کاٹی۔ ”اللہ پاک بہتر کرے گا آپ فکر نہ کریں۔“ پھر وہ لوگ لوٹ گئے۔

مہرو پھپو اپنے جہیز کی تیاریوں میں لگ گئیں، بیڈ شیٹیں، دوپٹے، سوٹ، سب کچھ گھر میں تیار کر رہی تھیں۔ بہت مسرور اور شاداں رہتی تھیں۔ اور خدا کا لاکھ، لاکھ شکر ادا کرتیں کہ جسے چاہا اللہ نے اسے اپنا بنانے کی امید دلا دی تھی، میں چوبیس گھنٹے ان کے ساتھ لگی رہتی۔ ہر چیز کے بارے میں پوچھتی۔ ہر چیز میں دلچسپی لیتی اور وہ مسکرا، مسکرا کر مجھے سب بتاتیں۔ دن بہت اچھے گزر رہے تھے تو اسی دوران نوروز بھیا کو دبئی جاب آفر ہوئی اور وہ وہاں شفٹ ہوگئے۔ گھر میں تھوڑی سی ٹینشن ہوئی پھر رفتہ، رفتہ حالات معمول پر آتے گئے۔ اچانک ریاست ماموں کو حیدر آباد جانا پڑا کیونکہ تمثیلہ آپا کا فون آیا تھا کہ اماں کی طبیعت خراب ہے، وہ بیچارے پریشان ہوکر عجلت میں حیدر آباد روانہ ہوگئے۔

☆☆☆



”کب آئیں گے......“ مہرو آپا کا دل نہ جانے کیوں انجانے خدشات سے گھر رہا تھا۔

”جیسے ہی اماں کی طبیعت سنبھلی لوٹ آؤں گا۔“ انہوں نے تسلی دی تھی...... نہ جانے کیوں مہرو پھپو کو رونا آئے چلا جاتا تھا۔ انہیں لگ رہا تھا کہ ریاست ماموں اب آگئے تو لوٹ کر نہ آئیں گے بے شمار دعاؤں کے حصار میں انہوں نے دل میں ہزاروں خدشات لیے انہیں رخصت کیا اور ریاست ماموں واقعی ایسے گئے کہ لوٹ کر نہ آئے...... ہفتہ، دو ہفتہ، مہینہ اور پھر دو مہینے...... پاپا نے رابطہ کیا، نہ جانے کیا بات ہوئی کیا ہوا کہ سارے گھر والے اداس ہوگئے...... مہرو پھپو کے ہاتھ سے رنگ برنگی کھنکتی چوڑیاں اتر گئیں، اب انہوں نے آنکھوں میں کاجل لگانا بھی چھوڑ دیا تھا؛ ان کی مسکراتی آنکھوں میں ہمیشہ آنسو نظر آنے لگے۔ ان کے حسین اور مسکراتے چہرے پر اداسیوں نے ڈیرے ڈال لیے۔ ان کی گنگناہٹیں کہیں کھو گئیں۔ ان کی چال میں لڑکھڑاہٹ آگئی۔ ان کے چہرے پر کرب اور محرومی نظر آنے لگی۔

”یہ سب کیا ہوا...... کیسے ہوا......؟ ریاست ماموں واپس کیوں نہیں آئے......؟“ مجھے کسی نے کچھ نہ بتایا۔ دادا جی اور دادو، مہرو پھپو سے شرمندہ رہنے لگے تھے جیسے ساری غلطی ان کی ہی ہو...... مجھ سے مہرو پھپو کی یہ حالت دیکھی نہ جاتی تھی، میں ان سے لپٹ کر رو دیتی تھی۔

”پھپو کیا ہوا......؟ آپ چپ چاپ کیوں رہتی ہیں؟ ریاست ماموں کیوں نہیں آئے......؟“ میرے سوال کے جواب میں وہ مجھے سینے میں بھینچ لیتیں۔

”نہ گڑیا روتے نہیں...... ہم بھلا کب روتے ہیں ہم لڑکیاں ہیں ناں......؟ لوگ ہمارے پیدا ہونے پر فکرمند کیوں ہوتے ہیں؟ اس لیے نہیں کہ ہم بیٹیاں پیدا ہوئیں بلکہ اس لیے کہ ہمارے نصیب نہ جانے کیسے ہوں...... ہمیں بھی وہی ملا جو ہم نے نصیب میں لکھوایا ہوا تھا۔ ہمیں کوئی گلہ نہیں ہے گڑیا...... آپ کیوں روتی ہو دعا کرو کہ اللہ پاک ہمیں صبر عطا کرے۔“

”نہیں پھپو...... آپ نے اپنے جہیز کی چیزیں ٹرنک میں کیوں ڈال کر بند کر دیں ہیں، مجھے وہ سب اچھا لگتا ہے آپ نکالیں ناں وہ سب...... آپ کی شادی ہوگی ناں پھپو......“ میں معصومیت سے کہتی۔

”گڑیا ہم کہتے تھے ناں کہ تمہیں چھوڑ کر ہم کہیں نہیں جائیں گے تو بس ہم کہیں نہیں جائیں گے۔ ہمیشہ آپ کے پاس رہیں گے۔“ مجھے سینے سے لگا

## ہمارے تارے اور

ظلم کے اندھیرے سائے ہیں
خوف کے مارے دل سہمے ہیں
کیوں گلشن اجڑا اجڑا ہے
پنچھی اس کو چھوڑ گئے ہیں
چڑیوں کی چہکار کہاں ہے
ان کا دل بھی افسردہ ہے
مہکی، مہکی سی وہ ہوائیں
دھواں، دھواں سی کیوں لگتی ہیں
ماؤں کا دل چھلنی، چھلنی......
باپوں کے کندھے جھک سے گئے ہیں
اپنے لہو سے معصوموں نے
دھرتی کو سیراب کیا ہے
دھرتی ماں کے سینے سے
اب کے نئی فصل اُگے گی
زندہ رہیں گے یہ شہزادے
تابندہ رہیں گے دیس کے تارے

کلام: فریدہ افتخار، اسلام آباد

کر کہتے ہوئے ان کی آواز رندھ جاتی اور خود کو نارمل ظاہر کرتے وہ ضبط کی حدوں کو چھونے لگتیں تو میں ان کی اس حالت پر تڑپ جاتی۔

''پھپو ایسا کیوں ہوا......؟ کیا ہوگیا......؟''

میرا معصوم سا ذہن کچھ سمجھنے سے قاصر تھا بس اتنا جانتی تھی کہ جو کچھ ہوا غلط ہوا، بہت غلط ہوا۔ میری پھپو دکھی ہیں، ان کی ہنستی مسکراتی آنکھیں اداس ہیں، ان کے چہرے کی ہنسی نہ جانے کہاں کھوگئی۔ ان کی میرون ڈائری بند ہوگئی......

''ضروری نہیں کہ ہم جو چاہیں وہی سب ہمارے مقدر میں بھی ہو جو بعض اوقات انسان اپنی اوقات سے بڑھ کر مانگ لیتا ہے یہ سوچے سمجھے بنا کہ اس کے لیے بہتر ہے لیکن ہمارا رب تو سب کچھ جانتا ہے وہ جو ہمارے لیے بہتر ہے۔ وہ جو ہمارے لیے ضروری ہے۔ بظاہر ہمیں یہ محسوس ہوتا ہے کہ جو ہمارے ساتھ ہوا درست نہیں ہماری مرضی اور منشا کے خلاف ہے مگر...... وہ جو ہے ناں ہمارا رب...... وہ کہیں نہ کہیں ہماری بہتری چاہتا ہے۔''

بس اسی سوچ کے ساتھ مہرو پھپو نے مجھے سمجھانا چاہا میں ان کا منہ تکنے لگی۔

☆☆☆

ڈھیر سارے دن گزرتے چلے گئے اس عرصے میں دادا جی اور دادو کا انتقال ہوگیا۔ پاپا ریٹائرڈ ہوگئے نوروز بھائی بہت اچھی طرح اپنی بیوی اور دو عدد پیارے سے بچوں کے ساتھ امریکا سیٹل ہوگئے اور اب مما اور پاپا کو بھی بلوانا چاہتے تھے۔ عاتکہ آپا کے چار بچے تھے وہ اپنی جگہ مطمئن تھیں۔ پاپا اور مما نے کتنا چاہا کہ مہرو پھپو کی شادی کر دی جائے لیکن وہ کسی صورت نہ مانیں۔ اب جبکہ میری شادی بھی طے ہوچکی تھی۔ مما، پاپا امریکا جانے کو تھے ایسے میں سب اس بات کی وجہ سے فکر مند تھے کہ پھپو بھلا اس طرح کیسے تنہا رہیں گی۔ اب عمر بھی خاصی ڈھل چکی تھی مگر اب بھی بہت سے لوگ ان سے شادی کے خواہاں تھے۔ وقت کے ساتھ، ساتھ مہرو پھپو میں ایک وقار، ایک تمکنت آگئی تھی۔ ریاست ماموں کے بعد مہرو پھپو نے کسی اور کے ساتھ زندگی گزارنے کی سوچ کو بھی خود پر حرام کرلیا تھا ان کا کہنا تھا کہ ''جس کو دل سے دماغ سے اور ہر طرح سے اپنا مان لیا تھا جس کے ساتھ زندگی گزارنے کا عہد کرلیا تھا اب اس کے بعد کسی اور کے ساتھ گزارہ کرنے کا تصور بھی نہیں کرسکتی کیونکہ میں کسی کے ساتھ شاید وہ انصاف نہ کر پاؤں جو اس رشتے کا متقاضی ہے۔''

بس یہ سن کر مما، پاپا چپ ہوگئے۔

☆☆☆

رمضان المبارک شروع ہوچکا تھا۔ عید کے بعد میری شادی ہوجانی تھی۔ میں آج بھی ریاست ماموں والے معاملے کی حقیقت سے ناواقف تھی اور کسی حد تک ان سے نفرت بھی کرنے لگی تھی۔ پھپو میری شادی میں بھی بھرپور حصہ لے رہی تھیں ہر چیز کی تیاری اپنے ہاتھوں سے کر رہی تھیں۔ مجھے ان کو دیکھ کر بار، بار رونا آجاتا کہ میں خود اس گھر سے جانے والی ہوں۔ پھپو کا کیا بنے گا......؟ میرے لیے بھی یہ سوچ معنی رکھتی تھی۔

عصر کی نماز سے کچھ دیر پہلے مہرو پھپو نہا رہی تھیں۔ مما قرآن پاک کی تلاوت کر رہی تھیں۔ میں اپنے کمرے میں تھی۔ پاپا بازار گئے ہوئے تھے کہ کال بیل بجی، میں نے جا کر دروازہ کھولا...... سامنے...... غیر متوقع طور پر ریاست ماموں کھڑے تھے...... میں نے آنکھیں پھاڑ کر حیرت سے انہیں دیکھا...... میں بھونچکا رہ گئی تقریباً چودہ سال بعد وہ میرے سامنے تھے...... وقت کی گرد نے ماموں پر خاصا اثر ڈالا تھا۔ کنپٹی کے بال سفید ہوگئے تھے...... آنکھوں پر سنہری فریم کی عینک کا اضافہ ہوگیا تھا۔ سر کے بال کچھ کم اور جسامت تھوڑی بھاری ہوگئی تھی۔

''ریاست...... ماموں...... آپ!'' میں اتنی زور سے چلائی کہ مما دوڑی چلی آئیں۔

''مما...... مما...... یہ...... اب...... یہاں کیوں آئے ہیں......؟'' اچانک میرے لہجے میں نفرت امڈ آئی۔ ریاست ماموں نے بیچارگی سے پہلے مجھے اور پھر مما کو دیکھا۔

''اندر آجاؤ۔'' مما نے مجھے گھور کر دیکھا اور ان کے لیے راستہ بنایا، میں تن تن کرتی ہوئی اپنے کمرے کی طرف چلی گئی۔ مما ان کو لے کر ڈرائنگ روم چلی گئیں۔

''بھابی پلیز، آپ مجھے غلط نہ سمجھیں۔'' ریاست بیگ نے صوفے پر بیٹھتے ہوئے کہا۔

''مجھے سب پتا ہے ریاست......'' مما کے ایک جملے پر ان کے چہرے پر ڈھیروں اطمینان اتر آیا گویا کہ مما ان کی مجبوریوں سے واقف تھیں۔ پاپا نے ان کو سب کچھ بتادیا تھا کیونکہ وہ باتیں صرف پاپا جانتے تھے۔

''مما......'' میں نے ڈرائنگ روم میں جا کر مما کو آواز دی۔

''گڑیا...... اپنے ماموں کی بات نہیں سنو گی......؟ کیا تم اپنے ماموں کو اتنا گرا ہوا سمجھتی ہو......؟'' ان کے لہجے میں نہ جانے کیا تھا میں پگھلنے لگی۔

''مجھے تو کچھ پتا نہیں ماموں لیکن آپ نے جو مہرو پھپو کے ساتھ کیا وہ قابلِ معافی نہیں ہے۔ میں اچھی طرح جانتی ہوں ماموں کہ پھپو نے گزشتہ چودہ سال کس اذیت میں گزارے...... بہت اذیت ناک ہیں وہ پل جو میں نے دیکھے ہیں، وہ راتیں، وہ دوپہریں اور شامیں...... جب میں نے پھپو کو تڑپتے دیکھا ہے، انہوں نے خوشیوں کے تمام دروازے خود پر بند کرلیے صرف اور صرف آپ کی وجہ سے...... اور آپ...... ایسے خود غرض نکلے کہ جاتے





ہوئے، انہیں ٹھکراتے ہوئے آپ کو ایک پل احساس تک نہیں ہوا......؟ یوں بھی کرتا ہے کوئی......؟ آپ تو اس طرح غائب ہوگئے کہ پلٹ کر ایک بار بھی نہیں دیکھا......'' میری برداشت ختم ہوئی تو میں پھٹ پڑی......

''گڑیا تمہارا کہنا بجا ہے لیکن میں جس حالات سے گزرا ہوں، جتنی اذیت میں نے سہی ہے...... تمہیں اس کی حقیقت معلوم نہیں ہے ناں...... اس لیے مجھے الزام دے رہی ہو۔''

تب ہی ہم سب کی نظر دروازے پر جم گئی......

وہاں مہرو پھپو کھڑی تھیں سفید چوڑی دار پاجامہ، فیروزی اور سفید کرتا، وائٹ ململ کا دوپٹا اور لمبے بالوں سے ٹپکتے ہوئے پانی کے قطروں کے ساتھ آج بھی وہ ریاست بیگ کے دل میں اترتی چلی گئیں۔ ریاست بیگ نے انہیں غور سے دیکھا...... ان کی آنکھوں میں غصے کے ساتھ نفرت نمایاں تھی۔ ان کے چہرے پر غصے کی وجہ سے پسینے کے ننھے، ننھے قطرے نظر آرہے تھے ضبط کی کوششوں میں ناکام وہ چیخ پڑیں۔

''بھاوج! ان سے کہو یہ یہاں سے واپس لوٹ جائیں اب اس گھر کو ان کی صورت اور ان کا وجود برداشت کرنے کی عادت نہیں رہی۔''

''مہرو پلیز......! میری بات تو سنو......'' ریاست ماموں کھڑے ہوگئے اور ملتجی لہجے میں گویا ہوئے۔

''بس ایک لفظ بھی سننے کی ہمیں ضرورت نہیں ہے آپ جیسے آئے ہیں ویسے ہی لوٹ جائیں۔'' اتنا کہہ کر مہرو پھپو واپس پلٹ گئیں۔ میں بھی اٹھ کر ان کے پیچھے بھاگی۔

مہرو پھپو افطار کے وقت پر بھی کمرے سے باہر نہیں آئیں۔ پاپا بھی آگئے تھے، میں مہرو پھپو سے چپکی ہوئی تھی۔ مما نے ان کا کھانا کمرے میں ہی بھیج دیا تھا۔

مہرو پھپو بالکل خاموش تھیں چہرے پر کوئی تاثر نہیں تھا اور میں بے چین کیونکہ مجھے ریاست ماموں

کی آنکھوں میں بھی مجبوریاں نظر آئی تھیں مجھے وہ بھی کہیں نہ کہیں بے قصور لگے تھے۔ رات کو وقت سے پہلے ہی پھپو کمرا بند کر کے سونے لیٹ گئیں نہ جانے یہ کیسا احتجاج تھا۔

مجھے نیند نہیں آ رہی تھی...... میں بھی اپنے کمرے میں بے چین تھی۔ میں نے کمرے کی کھڑکی سے لان میں دیکھا۔ ریاست ماموں تنہا بیٹھے تھے‘ میں بھی اٹھ کر باہر آ گئی۔

’’آ جاؤ گڑیا......‘‘ انہوں نے پھیکی مسکراہٹ سے کہا تو میں ان کے قریب بیٹھ گئی۔

’’مبارک ہو، ہماری ننھی سی گڑیا کی بھی شادی ہونے والی ہے۔‘‘ انہوں نے سر پر ہاتھ رکھ کر دعا دی تو میری آنکھیں چھلک پڑیں۔

’’ریاست ماموں! آپ نے ایسا کیوں کیا......؟‘‘ برسوں سے جو سوال میرے دل و دماغ میں چھایا ہوا تھا۔ آج پھر میرے لبوں پر آ گیا۔ ’آپ نے پھپو کے ساتھ ایسا کیوں کیا......؟‘‘

’’ہاں گڑیا......! میں تمہیں سب کچھ بتانے والا تھا اس وقت تو تم بہت چھوٹی تھیں ناں مگر تم کو یاد ہوگا کہ میری ایک بہن تھیں تمثیلہ آپا......؟‘‘ انہوں نے مجھ سے پوچھا۔

’’جی......! وہ جن کو پیروں کا مسئلہ بھی تھا ناں شاید......‘‘ میں نے کچھ یاد کرتے ہوئے کہا۔

’’ہاں، ہاں۔‘‘ انہوں نے سر ہلایا۔

’’میری آپا کی شادی کا بہت مسئلہ تھا اور اس وقت بھی ان کی عمر 30 سال سے زیادہ تھی۔ میرے ابا جی تو تھے نہیں اماں تھیں، وہ بھی ہارٹ پیشنٹ...... جب اماں، تمثیلہ آپا کی طرف سے مایوس ہو گئیں تو بادلِ ناخواستہ میری شادی طے کر دی۔ پھر اچانک مجھے حیدر آباد جانا پڑا۔ عین اس وقت جبکہ شادی کی تیاریاں بھی شروع ہو چکی تھیں۔ میں، مہرو کو دل و جان سے چاہتا تھا اور بہت خوش تھا کہ ہم لوگ ہمیشہ، ہمیشہ کے لیے ایک ہونے والے ہیں پھر اچانک تمثیلہ آپا کی کال پر کہ اماں کی طبیعت بہت خراب ہے مجھے ایمرجنسی میں حیدر آباد جانا پڑا۔ میں وہاں پہنچا تو ایک طرف میری اماں بیمار تھیں اور دوسری طرف ایک نیا مسئلہ میرے سامنے کھڑا تھا۔ میری آپا کے لیے کوئی رشتہ آیا تھا لیکن ان کی شرط تھی کہ لڑکے کی بہن کی شادی مجھ سے ہو۔ ماں نے مجھ سے بات کی تو میں نے صاف انکار کر دیا کہ میں ایسا کسی صورت نہیں کر سکتا۔ میں کسی معصوم کا دل نہیں توڑ سکتا۔ اماں نے رو، رو کر مجھے سمجھایا کہ مہر النسا حسین ہے، جوان ہے اسے اچھے سے اچھا رشتہ مل سکتا ہے، تمہاری بہن معذور ہے، صورت شکل بھی واجبی سی ہے، عمر بھی زیادہ ہے اسے آنے والا پہلا رشتہ ہی آخری ثابت ہوگا اگر ہم نے انکار کر دیا تو ساری عمر تمہاری بہن کنواری رہے گی۔ میں چین سے مر بھی نہیں سکوں گی۔ میری حالت پر رحم کرو میرے بچے...... میری حالت تو پاگلوں جیسی ہو گئی تھی۔ ایک طرف میری بیمار ماں تھی، دوسری طرف معذور بہن تو دوسری طرف میرا پیار...... میری زندگی ......میرا سب کچھ...... میری نیند، چین، کھانا، پینا سب کچھ ختم ہو چکا تھا۔ سوچنے سمجھنے کی ساری صلاحیتیں یکسر ختم ہو چکی تھیں۔ میری نظروں میں ہر وقت مہرو کا چہرہ رہتا ہمیں اس سے بے وفائی کرنے کا قصور بھی نہیں کر سکتا وہ مجھے دل و جان سے عزیز تھی۔ پھر اچانک اماں کی حالت اتنی خراب ہو گئی کہ ہمارا نکاح ایمرجنسی میں سادگی سے کر دیا گیا، تمثیلہ آپا رخصت ہو گئیں اور سمیرا میرے گھر آ گئی۔ اسی رات اماں کا انتقال ہو گیا...... یہ سب کچھ اتنے ڈرامائی انداز سے میری زندگی میں رونما ہو چکا تھا کہ میرا دل اور دماغ بھی یہ ماننے سے انکاری تھا۔ اماں چلی گئیں، جیتے جی مہرو میری زندگی سے نکل گئی اور......اور نہ چاہتے ہوئے بھی سمیرا میری زندگی میں آ گئی۔ سمیرا نے پہلے دن ہی مجھے بتا دیا تھا کہ وہ ایک ماڈرن اور فیشن ایبل لڑکی ہے جس کا حلقۂ احباب بھی خاصا وسیع ہے‘ مجھے کیا کرنا تھا۔ مجھے تو بس اماں اور تمثیلہ آپا کی صورت سے اس رشتے کو نبھانا تھا جو میرے لیے زبردستی کا تھا مگر رفتہ، رفتہ مجھ پر یہ عقدہ کھلا کہ سمیرا کی دوستوں کی فہرست میں لڑکیاں تو نہیں لڑکے زیادہ ہیں ہر وقت لڑکوں سے باتیں کرتی رہتی۔ نہ گھر کی فکر ہوتی نہ کھانے پکانے اور نہ میری پروا ہوتی، میں آفس سے آتا تو کوئی نہ کوئی دوست گھر پر موجود ہوتا جب محلے والوں نے مجھے احساس دلایا تو مجھے غصہ آ گیا۔ میں بھی مرد تھا کہاں تک برداشت کرتا دو سالوں میں ہی میں عاجز آ گیا تھا۔ آخر میں نے اس پر سختی شروع کی نتیجہ یہ نکلا کہ اس نے میرا گھر چھوڑ دیا۔ بقول اس کے اسے پابندیوں میں رہنے کی عادت نہیں؛ وہ آزاد رہی ہے اس لیے اسے آزاد کرو......وہ اپنے گھر گئی تو تمثیلہ آپا کو طلاق کے ساتھ واپس آنا پڑا۔ میں نے بھی طلاق بھجوا دی یوں زندگی کا یہ تلخ باب ختم ہوا۔ مگر اب بھی کچھ امتحانات باقی تھے۔ میرے دل و دماغ پر مہرو کا راج ہی تھا میں شدت سے اس کی کمی محسوس کرتا...... تمثیلہ آپا گھٹ، گھٹ کر جینے لگیں۔ نتیجتاً ان کو کینسر جیسا موذی مرض ہو گیا اور ایک دن انہوں نے اماں کی طرح میرا ساتھ بھی چھوڑ دیا۔ میرا دل وہاں سے اچاٹ ہو چکا تھا۔ مگر یہاں آنے کا منہ نہیں تھا۔ مہرو کے پاس آتا کس منہ سے اور پھر مجھے معلوم بھی نہ تھا کہ اس کی شادی ہوئی بھی یا نہیں...... میں بالکل اکیلا ہو گیا تھا۔ تب ایک دوست کے ذریعے میں دبئی چلا گیا اور گزشتہ دس سال سے وہیں ہوں...... پھر کچھ دن پہلے میری ملاقات دبئی کے ایک شاپنگ مال میں عاتکہ سے ہوئی تب مجھے یہاں کے بارے میں پتا چلا ......عاتکہ نے ہی اصرار کیا کہ آپ ایک بار وہاں جا کر دیکھیں...... تو میں بڑی امید کے ساتھ یہاں آیا

## اقرار

میرے دل کے کورے کاغذ پر
دھیرے سے
چپکے سے
کوئی ایک لفظ نقش کر گیا ہے
اپنی چاہت کا اقرار کر کے
میرے خوابیدہ جذبوں کو بیدار کر گیا ہے
اِک نئے احساس سے روشناس کر کے
اپنے جذبوں کا اظہار کر کے
کوئی یہ تحریر کر گیا ہے
مجھے تم سے محبت ہے......
مجھے تم سے محبت ہے......

شاعرہ: یاسمین اقبال، لاہور

## اکثر

اس بجھتی تنہائی میں
عمر گزر رہی ہے
اداسی چپکے سے سانسوں میں
اتر رہی ہے
تنہائی اور ہو کا عالم
اور تیری یاد
ایسے میں وہ لمحے ادھوری ملاقاتوں کے
ماہ و انجم کی پاکیزہ روشنی میں
شعر و نغمہ بن کے دل پہ چھاتے ہیں
اندرونِ دل گنگناتے ہیں
خیالات کے جزیروں میں
تیرا چہرہ بن کے جگمگاتے ہیں
وہ لمحے ادھوری ملاقاتوں کے
اکثر مجھے یاد آتے ہیں

شاعرہ: حیا ترمذی، کاغان

کیا پھر اس کے اصرار پر تیار ہونے لگا...... جم اسے لے کر ایک synagogue چلا گیا۔ جوائے نے بھی لانگ کوٹ پہن رکھا تھا۔ synagogue کے فرنٹ ڈور سے دونوں نے ڈریس ہیٹس لے کر پہنے اور اندر چلے گئے۔ synagogue ایک بڑا سا ہال تھا۔ جس کے ساتھ چھوٹے کمرے اسٹڈی کے لیے یا آفسز کے لیے تھے۔ ایک چھوٹا سا کمرا تورات کی اسٹڈی کے لیے مخصوص تھا۔

''یہ کیا ہے......؟'' جوائے نے اِدھر اُدھر دیکھتے ہوئے سرگوشی میں پوچھا۔

''prayer hall...synagogue'' جم گہری سانس لے کر اسے ہال کے بارے میں بتانے لگا۔ وہاں چند یہودی پینٹ کوٹ اور ہیٹس میں ملبوس ایک دوسرے کے ساتھ کھڑے تھے ان کے ساتھ ادھیڑ عمر ربی کھڑا تھا۔

''یہ کون ہے......؟'' جوائے نے ربی کی طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔

''ربی...... میرا مطلب...... مائی ماسٹر...... teacher of torah'' جم نے اسے بتایا۔

''او کے......'' جوائے نے مسکرا کر کہا اور دونوں باتیں کرتے ہوئے چلے گئے۔ جم یہودی تھا اور بہت پلاننگ سے جوائے کو یہودی بنانے کے چکر میں تھا۔

☆☆☆

کیتھی اور جوائے کی کلاس میں ایک نئے لڑکے عبدالرحمٰن نے ایڈمیشن لیا تھا۔ جو پاکستان، حیدر آباد سے آیا تھا۔ اور اسے کیلی گرافک آرٹ کے ساتھ ساتھ abstract پینٹنگ میں بھی بہت زیادہ دلچسپی تھی۔ وہ دبلا پتلا سنجیدہ مزاج نو جوان تھا۔ جو ہر وقت سر پر کیپ پہنے رکھتا۔ پہلے تو جوائے نے اس کی طرف کوئی خاص توجہ نہیں دی مگر جب اسے دوسرے کلاس فیلوز سے پتا چلا کہ وہ مسلم ہے تو اس کے اندر کی نفرت نے اسے مختلف انداز میں عبدالرحمٰن کو تنگ کرنے پر ابھارا۔ وہ کبھی باتوں، باتوں میں اس پر طنز کرتا اور کبھی اس کی بنائی ہوئی پینٹنگز کا مذاق اڑاتا...... جبکہ عبدالرحمٰن بہت زیادہ ٹیلنٹڈ اسٹوڈنٹ تھا اور اس کے ٹیچرز بھی اس کی بہت تعریف کرتے تھے مگر جوائے اس کی ہتک اور توہین کرنے کا کوئی موقع ہاتھ سے جانے نہیں دیتا تھا۔ کیتھی کو جوائے کی یہ حرکتیں دیکھ کر انتہائی غصہ آتا تھا۔ اور وہ اسے منع کرنے کی کئی بار کوشش کرتی...... مگر جوائے اس کی کسی بات کو سننے کو تیار نہیں تھا۔ عبدالرحمٰن جب بھی جوائے کو اپنی طرف آتے دیکھتا تو راستہ بدل لیتا...... اور جوائے اس بات پر دل ہی دل میں بہت خوش ہوتا کہ وہ اس سے ڈرتا ہے۔ کیتھی اس کی ذہانت اور ٹیلنٹ سے بہت متاثر ہوئی تھی اور وہ جب بھی کبھی عبدالرحمٰن کے پاس کھڑی ہو کر کچھ ڈسکس کر رہی ہوتی تو جوائے اسے خفگی سے دیکھتا اور بعد میں اس سے ناراض ہوتا، کیتھی اس سے وجہ جاننے کی کوشش کرتی مگر جوائے اسے جھڑک دیتا۔

عبدالرحمٰن نے ایک تجریدی آرٹ کا شاہکار بنایا تھا۔ جس میں ہر طرف آگ لگی تھی۔ اور اس آگ کے شعلوں میں اس نے بہت خوب صورت انداز میں انسانی آنسو بنائے تھے جو نفرت کی اس آگ کو بجھانے کے لیے بہت کم تھے۔ کیتھی نے پینٹنگ دیکھی تو اس کی بہت تعریف کرنے لگی۔ دونوں بینچ پر بیٹھے تبصرہ کرنے میں مصروف تھے تو جوائے آہستہ، آہستہ چلتا ہوا ان کے پیچھے آ کر کھڑا ہو گیا...... اور پینٹنگ کو بغور دیکھنے لگا۔ اس نے پیچھے سے ہاتھ بڑھایا اور کیتھی کے ہاتھ سے چھین کر اسے بغور دیکھنے لگا...... دونوں ایک دم ہکا بکا رہ گئے۔

''تم terrorist اینڈ پُرتشدد لوگ ایسی ہی پینٹنگز بنا سکتے ہو...... کیونکہ تم ساری دنیا کو اپنی نفرت کی آگ میں جلا کر ختم کرنا چاہتے ہو۔'' جوائے نے اس کی پینٹنگ زمین پر پھینکتے ہوئے انتہائی غصے سے عبدالرحمٰن کی طرف دیکھتے ہوئے کہا تو اس نے بھی غصے سے اس کی طرف دیکھا اور خاموشی سے اپنی پینٹنگ اٹھائی۔

''مجھے سمجھ میں نہیں آ رہا کہ تم صرف مجھ سے دشمنی لے رہے ہو یا پھر مسلمز سے؟'' عبدالرحمٰن نے ایک گہری





سانس لیتے ہوئے نرم لہجے میں پوچھا۔

''تم سے اس لیے کہ تم...... مسلم ہو......'' جوائے نے قدرے خفگی سے کہا۔

کیتھی پریشان ہو کر دونوں کو دیکھنے لگی۔

''کیا میں اس مسلم دشمنی کی وجہ جان سکتا ہوں؟'' عبدالرحمٰن نے پوچھا۔

''کیا تم لوگوں کو معلوم نہیں کہ اس وقت دنیا کے سب سے بڑے کلرز تم ہی لوگ ہو...... تم دنیا کو سکون سے نہیں رہنے دیتے۔'' جوائے نے خفگی سے کہا تو عبدالرحمٰن اپنی پینٹنگ پکڑ کر خاموشی سے وہاں سے چلا گیا اور جوائے اس کے لیے برے، برے الفاظ منہ سے نکالنے لگا۔

''جوائے تم اکثر عبدالرحمٰن کے ساتھ بہت زیادتی کرتے ہو...... کسی کی اتنی تذلیل کرنا اچھی بات نہیں۔'' کیتھی نے پُرتاسف انداز میں کہا۔

''یہ لوگ اسی کے حقدار ہیں۔'' جوائے نے کہا اور خفگی سے منہ بنا کر وہاں سے چلا گیا۔ کیتھی کو بہت افسوس ہونے لگا اسے عبدالرحمٰن سے بہت ہمدردی تھی۔ وہ بہت محنت سے پیسے اکٹھے کر کے یہاں آرٹ میں اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے آیا تھا اور اپنے ملک میں جا کر وہ ایک آرٹ اسکول کھولنا چاہتا تھا۔ اس کے بہت اعلیٰ مقاصد تھے۔ کیتھی کو ڈر تھا کہ وہ جوائے کی وجہ سے اتنا زیادہ ہرٹ نہ ہو کہ سب کچھ چھوڑ کر واپس چلا جائے۔ اسے عبدالرحمٰن بہت اچھا، سلجھا ہوا اور دھیمے مزاج کا نو جوان لگا تھا۔ کیتھی نے آہ سرد بھری اور اپنا بیگ اٹھا وہاں سے چلی گئی۔ اس کے بعد عبدالرحمٰن آرٹ کی کسی کلاس میں نہ آیا تو کیتھی دل ہی دل میں پریشان ہونے لگی۔ آف ٹائم کے بعد اس نے عبدالرحمٰن کو کئی بار فون کیا...... مگر اس نے اس کی کال نہ لی...... لائبریری میں بھی اور گھر آ کر بھی وہ بہت اپ سیٹ رہی...... اسے جوائے سے محبت تھی...... مگر عبدالرحمٰن سے کچھ زیادہ ہی ہمدردی محسوس ہونے لگی تھی کیونکہ وہ بہت حساس اور نرم دل رکھتی تھی۔

اگلے روز اسے عبدالرحمٰن کالج میں ملا تو بہت بجھا، بجھا سا تھا۔ کیتھی نے اس سے وجہ پوچھی تو وہ خاموش رہا۔

''پلیز تم جوائے کی وجہ سے ڈسٹرب نہ ہو...... وہ یونہی ہائپر ہو جاتا ہے لیکن دل کا بہت اچھا ہے...... میں اسے سمجھاؤں گی۔'' کیتھی نے عبدالرحمٰن کا ہاتھ پکڑ کر اسے نرمی سے سمجھاتے ہوئے کہا تو اس کی آنکھیں نم ہونے لگیں۔

''میں یہ کالج چھوڑنے کا سوچ رہا ہوں۔'' عبدالرحمٰن نے آہ بھر کر کہا۔

''کیتھی جب وہ مجھے برا کہتا ہے تو میں اتنا مائنڈ نہیں کرتا لیکن جب وہ سب مسلمز کو برا کہتا ہے اور ان کے بارے میں بری، بری باتیں کرتا ہے تو مجھے بہت برا لگتا ہے تب میرا خون کھولنے لگتا ہے لیکن میں صرف اسی لیے خاموش رہتا ہوں کہ اگر میں نے اس کے ساتھ جھگڑا کیا تو پھر سب مجھے ہی الزام دیں گے کہ میں نے جھگڑا کیا اور بلاوجہ لڑ پڑا تو پھر مسلمز کا امیج اور زیادہ خراب ہو گا...... اس لیے بہتر یہی ہے کہ میں یہاں سے چلا جاؤں......'' عبدالرحمٰن نے افسوس سے کہا۔

''اور تمہارے وہ اعلیٰ مقاصد...... اور خواب......؟'' کیتھی نے پوچھا۔

''میرے لیے میرا religion اور میری مسلم کمیونٹی کی عزت زیادہ اہم ہے...... اگر اللہ نے میری قسمت میں تعلیم حاصل کرنا لکھا ہو گا تو میں ضرور حاصل کر کے رہوں گا۔ یہ میرا ایمان ہے۔'' عبدالرحمٰن نے گہری سانس لے کر کہا تو کیتھی نے چونک کر اسے دیکھا۔

''انسان جس چیز کے لیے کوشش کرتا ہے اسے وہی ملتی ہے۔ قسمت کا اس میں کیا رول ہے؟'' کیتھی نے حیرت سے پوچھا۔

''ٹھیک ہے...... لیکن، ہم مسلمانوں کا واضح یقین ہے کہ انسان کو دنیا میں جو کچھ ملتا ہے وہ اس کی قسمت میں اس کی پیدائش سے پہلے ہی لکھا جا چکا ہے۔ اللہ نے اس کی قسمت میں سب کچھ لکھ دیا ہے لیکن اس راز کو انسان پر ظاہر نہیں کیا اس راز کو پانے کے لیے خود جدوجہد کرنی پڑتی ہے۔ جو لوگ خدا پر پختہ یقین رکھتے ہیں وہ اسے اپنی ذاتی محنت کا

نام دیتے ہیں...... اس لیے میرا بھی خدا پر پختہ یقین، ایمان ہے کہ وہ میرے لیے کہیں اور سے راستہ بنائے گا۔'' عبدالرحمٰن نے ایک گہری سانس لیتے ہوئے کہا۔

''اٹس وری اسٹرینج...... تم مسلمز لوگ کتنے عجیب ہو...... کیسی عجیب و غریب باتیں کرتے ہو......'' کیتھی کو اس کی باتوں پر شدید حیرت ہوئی۔

''نہیں، اس میں کچھ بھی عجیب نہیں...... ایکچوئلی تمہارا مائنڈ ابھی اتنا میچور نہیں ہوا کہ وہ حقائق کو فوراً قبول کرلے...... تم اپنے ذہن سے سوچ رہی ہو...... اور میں اپنے ذہن سے...... تم ایک مختلف ماحول میں پلی بڑھی ہو، تمہارا ذہن مختلف ہے...... ہمارے عقائد بھی مختلف ہیں اور فلاسفی آف لائف بھی...... تمہیں زندگی میں جو تجربات ہوتے ہیں وہ مجھے نہیں ہوتے۔ اس لیے ہم دونوں کیسے ایک جیسا سوچ سکتے ہیں۔ ہاں، جب ہمارا تعلق ایک عقیدے سے ہوگا تو ہماری سوچ بھی ملنا شروع ہوجائے گی۔'' عبدالرحمٰن نے بڑی وضاحت سے مگر نہایت آسان الفاظ میں اسے سمجھایا تو وہ حیرت سے اس کی طرف دیکھنے لگی مگر بولی کچھ نہیں۔

''میں اب کالج نہیں آؤں گا...... تم بہت اچھی ہو...... وری نائس پرسن...... اپنا بہت خیال رکھنا...... میں تم سے رابطے میں رہوں گا۔ بائے......'' عبدالرحمٰن نے ٹوٹے دل سے ایک زخمی مسکراہٹ سے اسے کہا اور وہاں سے چلا گیا۔ کیتھی اسے جاتے ہوئے دیکھتی رہی۔ اچانک اس کی آنکھوں سے دو آنسو گرے تو وہ چونکی۔ اسے سمجھ میں نہیں آیا تھا کہ اچانک وہ آنسو کیوں گرے تھے۔ اس نے ایک ٹھنڈی سانس لی اور چہرہ صاف کیا اور وہاں سے چلی گئی۔

اگلے روز عبدالرحمٰن کلاس میں نہیں آیا تھا۔ جوائے نے جان بوجھ کر مذاق میں اس کا ذکر چھیڑا تو کیتھی نے افسوس سے اس کی طرف دیکھا۔

''اس نے کالج چھوڑ دیا ہے...... تمہاری وجہ سے......'' کیتھی نے آہ بھر کر کہا۔

''میری وجہ سے......؟ دہاٹ نان سینس...... کیا وہ اتنا بے وقوف ہوسکتا ہے کہ میری وجہ سے اپنی اسٹڈیز چھوڑ کر چلا گیا...... اب مجھے پکا یقین ہوگیا ہے کہ مسلمز واقعی بہت نان سینس ہوتے ہیں۔'' وہ منہ بنا کر طنزیہ انداز میں بولا تھا۔

''ہاں...... وہ تمہاری وجہ سے بہت ہرٹ ہورہا تھا...... جب تم بار، بار اسے اور اس کی کمیونٹی کو برا کہتے تھے۔'' کیتھی نے خفگی سے کہا۔

''دیکھو تم مجھے الزام مت دو...... اور تم اسے کیوں اتنی فیور کررہی ہو؟ تم میری فرینڈ ہو...... اور تمہیں مجھے فیور کرنا چاہیے۔'' جوائے نے خفگی سے کہا۔

''میں غلط بات میں تمہیں فیور نہیں کرسکتی...... اور تم نے عبدالرحمٰن کے ساتھ غلط کیا...... وہ بیچارہ کتنی مشکل سے پیسے جمع کرکے یہاں پڑھنے کے لیے آیا تھا اور پتا نہیں اب کہاں ہوگا...... شاید اپنے ملک واپس چلا جائے گا۔'' کیتھی نے نہایت افسردگی سے کہا تو جوائے کو غصہ آنے لگا۔

''تم ایک مسلم کو فیور کررہی ہو...... تم نہیں جانتیں کہ یہ لوگ کتنے برے ہوتے ہیں......'' وہ پھر شروع ہوچکا تھا۔

''عبدالرحمٰن برا نہیں تھا...... اور تم اتنے اچھے لوگوں کو صرف ان کے religion کے اینگل سے کیوں دیکھتے ہو...... ہر مسلم تمہیں برا لگتا ہے۔'' کیتھی نے غصے سے جواب دیا اور اپنا بیگ اٹھا کر جانے لگی۔

''ہاں، ہاں دنیا کا ہر مسلم برا ہے، وہ بھی اُن کا مذہب بھی تمہیں خود پتا چل جائے گا...... تو پھر تم بھی میری طرح انہیں برا کہوگی۔'' جوائے نے غصے سے کہا تو کیتھی نے ایک ٹک خفگی سے اسے دیکھا اور خاموشی سے چلی گئی...... جوائے غصے میں بڑبڑاتا رہا۔

(جاری ہے)





# الٹی گنگا

نگہت اعظمی

رمضان کا آخری عشرہ تھا۔ دن کے تین بجے آگ برساتے سورج کے تیروں کا مقابلہ کرتی میں گھر پہنچی...... گھر میں داخل ہوتے ہی سب سے پہلے میں نے ڈرائنگ روم کا رخ کیا...... ایک ہفتے پہلے ہی میں نے گھر والوں کی جھنجلاہٹوں، مخالفتوں اور تنقیدوں سے جنگ کرتے ہوئے اپنے مشن کو پایۂ تکمیل تک پہنچایا تھا۔ یعنی ڈرائنگ روم کو از سرِ نو سیٹ کیا تھا...... اور اپنے اس کارنامے سے... میں اتنا

خوش تھی کہ ہر روز اسپتال سے گھر آ کر ڈرائنگ روم کی زیارت کرتی...... ایک، ایک چیز کو دیکھ کر خوش ہوتی اور دل ہی دل میں اپنے آپ کو سراہتی۔

جونہی ڈرائنگ روم میں داخل ہو کر میں نے لائٹ آن کی تو ایک لمحے کے لیے میری جان کھنچ کر حلق میں آ گئی۔ میرے خون کا درجۂ حرارت نقطۂ ابال کو چھونے لگا...... میرا دل چاہا میں دیوار پر سر دے ماروں...... میرے بڑی محنت اور مشقت سے خریدے ہوئے کاسنی کلر کے لیدر کے صوفوں پر کالے پوائنٹر سے بڑی بڑی لکیریں اور دائرے بنے ہوئے تھے اور یہ اتنے پکے تھے جن کو مٹانے کے لیے ابھی تک کوئی کیمکل یا بیج ایجاد نہیں ہوا تھا۔

میں دل کو تھام کر وہیں بیٹھ گئی۔ دونوں بیٹے اور شوہر آفس گئے ہوئے تھے، بیٹی یونیورسٹی میں تھی، گھر میں ساس تھیں، جو اس گھر کے ہر مسئلے سے بے نیاز اپنے کمرے میں خوابِ خرگوش کے مزے لے رہی تھیں۔ ملازمہ کام کر کے جا چکی تھی۔ اب میں کہتی تو کس سے کہتی کہ اس وقت میرے دل پر کیا گزر رہی ہے۔

ان صوفوں سے میری جذباتی وابستگی بہت شدید تھی کہ یہ صوفے میرے دو سال کے خوابوں کی تعبیر تھے۔ ان کو خریدنے کے لیے میں نے پورے سال پیسے جمع کیے تھے۔ اپنی بے شمار خواہشات کو مارا تھا۔ کئی ضرورتوں کو پسِ پشت ڈالا تھا۔ ان کو خریدنے کے لیے کئی دوپہریں بازاروں میں گزاری تھیں۔ اس قسم کے صوفے میں نے سب سے پہلے اپنے ایک سینئر آفیسر کے گھر میں دیکھے تھے۔ خوب صورت اور سجے ہوئے گھر ہمیشہ سے میری کمزوری رہے ہیں لیکن محدود آمدنی اور بڑھتی ہوئی مہنگائی کی وجہ سے میں کبھی بھی گھر کو اپنی مرضی کے مطابق ڈیکوریٹ نہ کر سکی پھر احسن کو بھی گھر کی سجاوٹ سے کوئی خاص دلچسپی نہیں تھی۔ ان کی دلچسپی یہ تھی کہ نیا LCD آ جائے تا کہ وہ آفس سے گھر آ کر مزے سے چینل گھماتے رہیں یا پرانی گاڑی بیچ کر نئی گاڑی خرید لی جائے...... یا مہینے میں ایک بار ہوٹل جا کر ڈنر کر لیا جائے۔ انہیں اس بات سے کوئی مطلب نہیں کہ گھر کا فرنیچر کتنا پرانا ہو گیا ہے۔ صوفے کس زمانے کے ہیں، قالین اتنا پرانا ہو گیا ہے کہ اس کا اصل رنگ ہی مٹ گیا ہے۔ میری احسن کی ہمیشہ لڑائی اس بات پر ہوتی تھی میں جب بھی گھر کے فرنیچر یا پردے بدلنے کا ذکر کرتی وہ ٹی وی کے پروگرام اتنے غور سے دیکھنے لگتے جیسے میں ان سے نہیں دیواروں سے باتیں کر رہی ہوں اور جب غصے سے میری آواز تیز ہو جاتی تو انتہائی سکون سے کہتے......

''کیوں غصہ کر رہی ہو، اس عمر میں غصہ کرنا صحت کے لیے اچھا نہیں ہوتا......''

یہ سن کر میرا پارہ اور ہائی ہو جاتا اور میں بکتی جھکتی وہاں سے اٹھ جاتی...... لیکن جب سے میں کرنل ایاز کے گھر سے آئی تھی میں نے تہیہ کر لیا تھا کہ اب چاہے آندھی آئے پانی جائے میں نے ڈرائنگ روم کو سیٹ کرنا ہی ہے۔

میں فوج میں میجر تھی۔ دو سال پہلے میری پوسٹنگ پنڈی سے کراچی ہو گئی تھی۔ میں نے ڈاؤ میڈیکل کالج سے ایم بی بی ایس کیا تھا۔ پھر فوج جوائن کر لی...... فوج میں عہدہ تو بڑا ہوتا ہے لیکن اس عہدے کے مقابلے میں پیسہ بہت کم ہوتا ہے، فوجیوں کی زندگیاں بظاہر جتنی پُرشکوہ نظر آتی ہیں اندر سے اتنی ہی محنت و مشقت سے بھرپور ہوتی ہیں۔ ویسے تو میرے میاں بھی میجر تھے مگر اس کے باوجود ہمارے پاس کوئی بینک بیلنس نہیں تھا۔ دو سال پہلے میرے میاں کورس پر کراچی آئے تو میں نے اپنی پوسٹنگ کے لیے درخواست دے دی اور شومئی قسمت کہ دو ماہ کے اندر مجھے بھی کراچی پوسٹ کر دیا...... میں نے سی ایم ایچ میں جا کر رپورٹ کی تو میرا پہلا انٹرویو کرنل ایاز سے ہوا جو اس اسپتال میں سیکنڈ ان کمانڈ (21C)





تھے۔ میں...... ان کی شخصیت کو دیکھ کر بے حد متاثر ہوئی۔ فوجی ہونے کے باوجود ان میں بے حد عاجزی اور انکساری تھی۔ فوجیوں کے رواج کے مطابق انہوں نے فوراً ہی مجھے بہن کہہ کر مخاطب کیا پھر مجھ سے میرے شوہر اور بچوں کے بارے میں پوچھا۔ میرے مسائل دریافت کیے اور میرے اٹھنے سے پہلے مجھے اور میری فیملی کو اپنی بیٹی کی سالگرہ میں انوائٹ کیا جو دو دن بعد اُن کے گھر پر ہونی تھی۔

میں سالگرہ کے دن اپنے شوہر کے ساتھ ان کے گھر پہنچی تو ان کا گھر دیکھ کر حقیقتاً میری آنکھیں کھلی کی کھلی رہ گئیں۔ بظاہر وہ ایک درویش صفت انسان نظر آتے تھے لیکن مجھے اندازہ نہیں تھا کہ ان کا لائف اسٹائل اتنا اعلیٰ اور نفیس ہوگا...... میں نے فوجیوں کے بہت سجے سنورے گھر دیکھے تھے لیکن ان کا گھر جس انداز سے سجا ہوا تھا وہ واقعی قابلِ تعریف تھا۔

کرنل صاحب اور ان کی مسز نے بڑے پُرتپاک انداز میں ہمارا استقبال کیا اور ہم دونوں کو ڈرائنگ روم میں لے جا کر بٹھایا۔ ڈرائنگ روم میں نہ بے تحاشا ڈیکوریشن کے پیسز کی بھرمار تھی کہ ڈرائنگ روم ڈیکوریشن کی دکان لگے نہ کمرا فرنیچر کی دکان کی طرح فرنیچر سے بھرا ہوا تھا۔ ڈرائنگ روم کے فرش پر بہت اعلیٰ قسم کے ٹائلز لگے ہوئے تھے۔ درمیان میں بے حد قیمتی اور اسٹائلش ڈیزائن کا کارپٹ بچھا تھا۔ درمیان میں شیشے کی میز تھی اور چاروں طرف سیون سیٹر ز صوفے رکھے تھے جن پر کاسنی لیدر چڑھا ہوا تھا۔ صوفوں پر کاسنی کشن تھے جن پر ڈارک پرپل کلر کی کڑھائی ہوئی تھی۔ سامنے دیوار پر شیشے کی الماری تھی۔ جس کے اندر کاسنی رنگ کے بلب لگے تھے۔ اس میں سے چھن، چھن کر کاسنی کلر کی روشنی باہر آ رہی تھی۔ ایک کونے پر ایک خوب صورت لیمپ تھا جس کا شیڈ کاسنی رنگ کا تھا اور دوسرے کارنر پر مصنوعی درخت رکھا تھا جس میں جا بجا کاسنی پھول لگے ہوئے تھے۔ ایک بے حد خوب صورت اسٹائلش سیٹی رکھی تھی۔ چھت سفید تھی فانوس اور پنکھے صوفوں کے کلر کے تھے۔ پردے بھی صوفوں کے کلر کے تھے جن پر سلور کام بنا ہوا تھا۔ ہر چیز اس طرح جگر، جگر کر رہی تھی جیسے ابھی اور اسی وقت دکان سے خرید کر لائی گئی ہو۔ یہ تو مجھے بعد میں پتا چلا کہ ان میں کوئی چیز بھی نئی نہیں تھی۔ پردے سے لے کر صوفے تک ہر چیز کم از کم پانچ سال پرانی تھی۔

ڈرائنگ روم میں بیٹھتے ہی مجھے جس چیز نے سب سے زیادہ متاثر کیا۔ وہ ان کا صوفہ سیٹ تھا۔ میں نے لیدر کے بہت سے صوفے دیکھے تھے لیکن اتنا دلکش اور نظروں کو تازگی دینے والے رنگ کا لیدر ابھی تک میری نظروں سے نہیں گزرا تھا۔

''یہ کون سا لیدر ہے؟ میں نے لیدر میں یہ کلر کبھی نہیں دیکھا......'' کھانا کھانے کے بعد جب ہم خواتین باتوں میں مصروف تھے تو میں نے کرنل ایاز کی مسز سے صوفوں کی تعریف کرتے ہوئے پوچھا۔

''ایاز کے دوست کا لیدر کا کارخانہ ہے۔ ایاز کی فرمائش پر انہوں نے اس کلر کا لیدر بنایا تھا۔''

''پھر تو یہ بہت مہنگا ہوگا......'' بے اختیار میری زبان سے یہ جملہ نکلا۔

''ہاں مہنگا تو خاصا ہے...... لیکن اصل لیدر کے صوفے تو مہنگے ہی ہوتے ہیں۔'' انہوں نے ٹالنے والے انداز میں جواب دیا۔ میرا دل تو چاہ رہا تھا کہ ان سے قیمت پوچھوں لیکن مجھے اچھا نہیں لگا اور وہ بھی شاید بتانا نہیں چاہ رہی تھیں۔ ہم پھر دوسری باتوں میں مصروف ہو گئے۔

پارٹی بہت اچھی رہی ہم سب نے خوب انجوائے کیا...... کرنل ایاز نے سارے آفیسرز سے میرا تعارف کرایا۔ جب میں گھر آئی تو میرے دماغ پر ان کا گھر سوار تھا۔ شاید رات بھر میں یہی خواب دیکھتی رہی کہ میرا بھی ایسا ہی گھر ہے اور میں اسے

اسی طرح سجا رہی ہوں۔ اسپتال جوائن کرنے کے تین ماہ بعد مجھے بھی ایک فلیٹ مل گیا۔ جو تین بیڈ روم، لاؤنج اور ڈرائنگ روم پر مشتمل تھا۔ فلیٹ پرانا ضرور تھا لیکن روشن اور ہوادار تھا۔

فلیٹ کے الاٹ ہوتے ہی کرنل ایاز جیسے گھر کا خواب میرے اندر ہلچل مچانے لگا اور اس خواب کے آکٹوپس نے میرے پورے ذہن کو جکڑ لیا۔ میری ہر بات کی تان گھر کی سجاوٹ پر ٹوٹنے لگی۔ بچوں کو اس ذکر سے کوئی دلچسپی نہیں تھی اور احسن کو تو اس ذکر سے خواہ مخواہ کا بیر تھا۔

''میں جانتا ہوں تمہیں گھر سجانے کا بہت شوق ہے لیکن اس شوق کو جنون نہ بنالو۔''

''میں تو جب بھی گھر کے لیے کوئی چیز لانے کو کہتی ہوں آپ اسی طرح باتیں کرتے ہیں۔'' میرا لہجہ تلخ ہو جاتا۔ میری عادت تھی کہ جب میں کسی کام کے بارے میں سوچ لیتی تو تن من دھن سے اس کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کی کوشش کرتی اور اس سلسلے میں مجھے لوگوں کے رائے مشورے بالکل اچھے نہیں لگتے۔

''مجھے تو یہ سمجھ میں نہیں آرہا کہ آخر ان صوفوں میں کیا برائی ہے جو تم انہیں بیچ کر نئے صوفے خریدنے کے لیے باؤلی ہوئی جا رہی ہو جبکہ تم جانتی ہو ابھی ہمارے بجٹ میں اتنے مہنگے صوفوں کی گنجائش نہیں ہے.....'' وہ مجھے سمجھانے کی ناکام کوشش کرتے۔

''میں آپ سے پیسے نہیں مانگ رہی ہوں۔ میں نے کمیٹی ڈالی ہے، رمضان میں وہ مجھے ملے گی ان پیسوں سے میں یہ صوفے خریدوں گی۔'' میرے اس طرح کے منہ توڑ جواب سے ان کا منہ بن جاتا اور میرا غصے کا سورج سوا نیزے پر پہنچ جاتا۔

''آپ کا بس چلے تو آپ پرانا ٹوٹا ہوا فرنیچر بھی نہ پھینکنے دیں..... اگر میں گھر کی چیزوں کے لیے اتنا لڑتی جھگڑتی نہیں تو آج ہمارا گھر بھی آپ کی اماں کی گھر کی طرح آثارِ قدیمہ کا شاہکار ہوتا جسے چند سال بعد حکومت میوزیم کا درجہ دے دیتی۔'' ان کے منہ بنانے پر مجھے اور زیادہ غصہ آتا، اور میں ان کو جلانے کے لیے ان کی اماں کو بھی درمیان میں لے آتی۔ میری کراچی میں پوسٹنگ کا سب سے بڑا نقصان یہ ہوا تھا کہ اب میری ساس اپنے بڑے بیٹے کو چھوڑ کر میرے پاس آکر رہنے لگی تھیں اور اتنے سال خود مختاری کی زندگی گزارنے کے بعد مجھے ساس کا اپنے ساتھ رہنا برداشت نہیں ہو رہا تھا۔

''تم سے تو بات کرنا ہی فضول ہے، تمہارا جو جی چاہے کرو..... جاؤ اور ابھی جا کر ساری تنخواہ سے صوفہ خرید لاؤ۔ پھر سارا مہینہ اسی صوفے کو دیکھ کر گزارا کر لینا۔ اسی کو دیکھ کر پیٹ بھرنا، اسی کو دیکھ کر بچوں کی فیسیں دینا۔ پتا نہیں جب عقل بٹ رہی تھی تو تم کس کونے میں کھڑی تھیں۔ نام کو عقل نہیں ہے۔'' ہمیشہ کی طرح جھگڑے کا اختتام اسی جملے پر ہوا اور میں غصے سے بڑبڑاتی ہوئی ٹی وی لاؤنج میں آکر بیٹھ گئی اور ٹی وی آن کر کے چینل سرچ کرنے لگی۔

☆☆☆

ان روز، روز کے جھگڑوں سے تنگ آکر میں نے گھر میں صوفے کا ذکر کرنا بالکل ختم کر دیا۔ لیکن خاموشی سے اپنے مشن کی تکمیل میں لگی رہی۔ میں نے آفس میں ایک لاکھ کی کمیٹی ڈالی تھی اور رمضان سے ایک ہفتے پہلے مجھے کمیٹی مل گئی۔ جس دن کمیٹی ملی میں اپنے بڑے بیٹے کو لے کر پورے شہر کا چکر لگاتی رہی لیکن نہ مجھے اس ڈیزائن کا صوفہ ملا اور نہ وہ کلر..... بیٹا الگ میری اس مشقت سے بیزار ہو رہا تھا۔ اس کی بیزاری پر مجھے اور بھی غصہ آرہا تھا۔ میں سارے راستے اسے باتیں سناتی رہی۔

''میں نہ ہوں تو گھر کچرا خانہ بن جائے، کسی کو گھر کی فکر ہی نہیں ہے۔ لوگوں کو دیکھو اپنے گھروں کو





کیسے سجا سنوار کر رکھتے ہیں۔ یہاں کسی کو اتنی توفیق نہیں کہ بازار میرے ساتھ چلا جائے۔ میں ہی سارا دن کھپتی رہوں۔''

''اب صبح سے تو آپ کے ساتھ پھر رہا ہوں۔ اتنے اچھے اچھے صوفے ہیں آپ کو کوئی پسند ہی نہیں آتا۔'' وہ بھی سخت جھنجلایا ہوا تھا۔ اب اسے کیا بتاتی بات صوفے کی نہیں تھی..... اپنے خواب کی تعبیر کی تھی۔ وہ پورا دن سارے بازار کی خاک چھان کر میں ناکام ہو کر گھر آگئی۔ طبیعت سخت جھنجلائی ہوئی تھی۔ پھر میری رات کو ڈیوٹی بھی تھی۔ مجھے اس کا بھی غصہ تھا۔ ایک ہفتے بعد رمضان کی آمد، آمد تھی۔ مجھے اس کی بھی تیاری کرنی تھی..... اب ساس بھی ساتھ رہتی تھیں۔ ذرا سی کسی چیز میں کمی بیشی ہو جاتی تو انہیں فوراً بیٹیوں کی تعریف کرنے کا نادر موقع مل جاتا۔

''سائرہ تو رمضان سے ہفتہ بھر پہلے ہی ساری چٹنیاں، چاٹ مسالے بنا کر رکھ لیتی ہے۔ اس کے گھر میں پورا رمضان افطاری کے لیے کوئی چیز بازار سے نہیں آتی۔ پھر ماشاء اللہ بھری سسرال میں رہتی ہے۔ آئے دن کسی نہ کسی کی افطار پارٹی ہوتی ہے۔'' ساس کے ان جملوں پر میرا خون کھول کر رہ جاتا ہے..... اب ان سے کون کہتا کہ سائرہ نوکری نہیں کرتی، سارا دن گھر میں رہتی ہے۔ میں بھی گھر میں رہوں تو اس سے دگنا کام کر سکتی ہوں..... میں یہ سب سوچ سکتی تھی لیکن کہہ نہیں سکتی تھی کہ احسن سب کچھ برداشت کر سکتے تھے لیکن اپنی ماں کے خلاف ایک لفظ بھی نہیں سن سکتے تھے۔

پھر یہ ہوا کہ میرا ہر ویک اینڈ اسی مقصد کو حاصل کرنے کے لیے صرف ہونے لگا۔ انسان واقعی خسارے میں ہے، کیسی کیسی لاحاصل چیزوں کے حصول کے لیے اپنی زندگی کے قیمتی اور انمول لمحات کو ضائع کرتا۔ کبھی، کبھی مجھے شدت سے اس بات کا احساس ہوتا..... لیکن پھر اس لایعنی خواہش کا غلبہ اتنا شدید ہوتا کہ سب کچھ بھول جاتی۔

**دو حالتوں کا واضح فرق**

''مومن چار حالتوں کے درمیان رہتا ہے۔''

☆ حضرت ابی بن کعبؓ نے فرمایا، مومن چار حالتوں کے درمیان رہتا ہے اگر کسی تکلیف میں مبتلا ہوتا ہے تو صبر کرتا ہے اور اگر کوئی نعمت ملتی ہے تو شکر کرتا ہے اور اگر بات کرتا ہے تو سچ بولتا ہے اور اگر کوئی فیصلہ کرتا ہے تو انصاف والا فیصلہ کرتا ہے۔

☆ مومن پانچ قسم کے انوار میں چلتا پھرتا ہے اس کا کلام نور ہے اور اس کا علم نور ہے۔ مومن کے اندر نور ہے اور باہر نور ہے اور قیامت کے دن یہ نور کی طرف لوٹ کر جائے گا جبکہ کافر پانچ قسم کی ظلمتوں (اندھیروں) میں چلتا پھرتا ہے۔ اس کا کلام ظلمت ہے، اس کا عمل ظلمت ہے، کافر جاتا ہے تو ظلمت میں اور باہر آتا ہے تو ظلمت میں اور قیامت کے دن یہ بے شمار ظلمتوں کی طرف لوٹ جائے گا۔

مرسلہ: ریحانہ حسن، گلستان جوہر، کراچی

☆☆☆

رمضان کا بابرکت مہینہ شروع ہو چکا تھا اور اب یہ خواہش شدت اختیار کر چکی تھی کہ میں عید پر ڈرائنگ روم کو کرنل ایاز کے ڈرائنگ روم کی طرح سیٹ کر لوں..... ہمیں جو فلیٹ ملا تھا وہ نہ کرنل ایاز کے فلیٹ کی طرح نیا، نیا بنا ہوا تھا اور نہ ہی وہ علاقہ ان کے علاقے جیسا صاف ستھرا تھا۔ یہ فلیٹ خاصا پرانا تھا۔

اس کی زمینوں پر ٹائلز نہیں تھے بلکہ فرش موزائک کا تھا۔ اسی طرح ہر چیز خاصی پرانی تھی۔ اب سرکاری گھر میں ٹائل لگانا تو ممکن نہیں تھا۔ اس کا حل میں نے یہ ڈھونڈا کہ سارے گھر میں وال ٹو وال کارپٹ ڈال لیا۔ ڈرائنگ روم میں فان کلر کے کارپٹ کے اوپر ایرانی قالین سے ملتا جلتا قالین

لے کر آئی۔ شیشے کی میزیں بھی زیادہ مہنگی نہیں ملیں، پردے بھی ہلکے کوالٹی کے خرید لیے۔ ابھی عید میں پورے دو ہفتے باقی تھے اور میرا سارا وقت بازاروں میں گزر رہا تھا۔

☆☆☆

''کیا بات ہے تم بہت تھکی، تھکی لگ رہی ہو۔'' افطار کے بعد میں نڈھال سی لاؤنج میں بیٹھی چائے پی رہی تھی تو احسن نے بغور مجھے دیکھا...... شاید انہیں مجھ پر ترس آ گیا تھا یا یہ خیال ہوا کہ اگر اس عمر میں، میں ہی راہیِ عدم ہو گئی تو گھر کو سنبھالنے کے لیے دوسری کہاں سے آئے گی۔

''ظاہر ہے تھکیں گی ہی جب اسپتال سے آکر سارا دن بازاروں کے چکر لگاتی رہیں گی۔'' میری بیٹی جو اسی سال کالج میں داخل ہوئی تھی اور میری ان سرگرمیوں سے سخت نالاں رہتی تھی منہ بنا کر بولی۔ شاید میں اندر سے بہت کمزور ہو گئی تھی یا بیٹی کی بے حسی کا احساس میں کچھ کہے بنا آنسوؤں سے رونے لگی۔

''ارے بھئی کیا ہوا......؟ خیریت...... تمہاری طبیعت تو ٹھیک ہے......'' احسن میرے رونے سے بری طرح گھبرا گئے۔

''میں نے تو ایسا کچھ نہیں کہا......'' زہرا الگ پریشان ہو گئی۔

''جاؤ اپنی ماں کے لیے شربت بنا کر لاؤ۔ مجھے لگتا ہے نہیں ڈی ہائیڈریشن ہو گئی ہے۔''

''مجھے کسی کی ہمدردی کی ضرورت نہیں...... مجھے کچھ نہیں ہوا۔''

''تم آرام نہیں کرتی ہو...... ہر بات کو اپنے ذہن پر سوار کر لیتی ہو۔'' احسن نے بڑی نرمی سے مجھے سمجھایا۔

''آپ کو احساس ہی نہیں ہے، عید میں صرف پندرہ دن رہ گئے ہیں، میں پرانا صوفہ بھی بیچ چکی ہوں...... اگر صوفہ نہ آیا تو عید پر جو مہمان آئیں گے تو کیا فرش پر بیٹھیں گے......'' احسن کا موڈ اچھا دیکھ کر میں نے اپنی پریشانی کی وجہ بیان کر دی۔

''اوہو تو اس فکر نے آپ کی راتوں کی نیندیں اڑا دی تھیں...... یہ تو کوئی مسئلہ ہی نہیں...... ابھی چلتے ہیں ابھی آپ کا مسئلہ حل کر دیتے ہیں۔'' احسن کا موڈ کچھ زیادہ ہی خوشگوار تھا۔ شاید باس سے تعلقات بہت اچھے چل رہے تھے۔ میں نے اس موقع کو غنیمت جانا اور فوراً اٹھ گئی۔ ہم دونوں پہلے طارق روڈ پہنچے...... ٹریفک کا ایسا اژدھام جیسے کل عید ہو...... وہاں کی ساری فرنیچر کی دکانیں دیکھ ڈالیں کوئی صوفہ اچھا نہیں لگا پھر انچولی کی مارکیٹ پھر 13D اور سب سے آخر میں لالوکھیت کا رخ کیا۔

''یہاں بھی دیکھ لو...... یہاں بھی کبھی اچھی چیزیں مل جاتی ہیں...... یقین کرو یہ بڑی پرانی مارکیٹ ہے یہاں کا فرنیچر بہت اچھا ہوتا ہے۔'' احسن مارکیٹ میں داخل ہوتے ہوئے مجھے مسلسل سمجھا رہے تھے۔

میں مختلف دکانوں میں فرنیچر دیکھ رہی تھی اور دل ہی دل میں خود کو کوس رہی تھی کہ خواہ مخواہ احسن کے کہنے پر یہاں آ گئی۔

''ارے...... اس دکان میں چلیں...... بالکل ویسا ہی صوفہ...... جیسا میں چاہ رہی تھی۔'' میں دکانوں کے اندر رکھے ہوئے فرنیچر کو دیکھتے ہوئے آگے بڑھ رہی تھی کہ ایک دکان کے اندر رکھے ہوئے صوفہ سیٹ نے میری دلی مراد پوری کر دی۔ ہم دونوں دکان میں داخل ہو گئے۔

''بالکل ویسا...... وہی ڈیزائن، ویسا ہی لیدر......'' میں نے صوفے پر ہاتھ پھیرا۔

''یہ کتنے کا ہے......؟'' میں نے ڈرتے، ڈرتے پوچھا۔

''تیس ہزار...... دکان دار کے قیمت بتانے پر میں تقریباً اچھلنے کے قریب آ گئی۔ میں نے صوفے





کے لیے پچاس ہزار رکھے تھے۔

''حوصلہ رکھو...... زیادہ جذباتی ہونے کی ضرورت نہیں......'' احسن نے مجھے آنکھیں دکھائیں۔

''یہ اصل لیدر تو نہیں ہے۔'' احسن نے بھاؤ تاؤ شروع کر دیا۔

''ظاہر ہے...... اصل لیدر کا صوفہ تو اتنا سستا نہیں ہو سکتا۔ اگر آپ اصل لیدر کا صوفہ لیں تو کم از کم ڈیڑھ لاکھ کا ہو گا۔'' دکاندار نے صفائی سے اصل حقیقت بیان کر دی...... میرا دل بجھ گیا اور دل کی کیفیت چہرے سے آشکار ہونے لگی۔

''اب کیا ہوا ہے؟'' احسن نے میری صورت دیکھی۔

''یہ اصل لیدر تو نہیں ہے ناں......'' میں نے آہستگی سے کہا۔

''تم نے اصل لیدر کا اچار ڈالنا ہے کیا......؟ ہمارے گھر میں جو مہمان آتے ہیں ان میں کسی کو بھی اصل لیدر کی پہچان نہیں ہے...... جیسا ہمارا فلیٹ ہے اس کے لحاظ سے یہ صوفہ بہترین ہے۔'' احسن نے سرگوشی میں یہ جملے کہہ کر اپنا فیصلہ سنا دیا۔

''ہاں ٹھیک ہے، دیکھنے میں تو ویسا ہی لگ رہا ہے۔'' میں نے بھی اوکے کر دیا کہ اب میرے پاس اسے قبول کرنے کے سوا کوئی اور راستہ بھی نہیں تھا۔ کیونکہ گزشتہ تقریباً ایک ماہ سے بازاروں میں پھر، پھر کر میں ادھ موئی ہو گئی تھی۔

☆☆☆

اور اب اتنی محنتوں اور مشقتوں سے حاصل کیے ہوئے صوفوں کا یہ حشر دیکھ کر میرا کلیجا منہ کو آنے لگا تھا۔ میں سمجھ گئی تھی کہ یہ کس کی کارستانی ہے۔ کیونکہ چند دن پہلے ہی ملازمہ نے مجھ سے بڑے لجاجت بھرے لہجے میں درخواست کی تھی کہ'' باجی میری چھوٹی بچی بیمار ہے، میں کام پر آجاتی ہوں تو وہ گھر میں روتی رہتی ہے اگر آپ اجازت دیں تو میں اسے لے آیا کروں...... وہ بہت نیک بچی ہے میرے ساتھ، ساتھ رہے گی۔'' اس کے منت بھرے انداز پر مجھے بھی رحم آ گیا۔ ویسے بھی رمضان کا مہینہ تھا نیکی کا جذبہ دودھ کے ابال کی طرح نفس کی آخری حدوں تک پہنچا ہوا تھا۔ میں نے بھی اسی جذبے سے سرشار ہو کر اجازت دے دی۔ یہ ملازمہ بہت محنتی اور ایماندار تھی۔ ویسے تو مجھے ملازمہ کی کوئی خاص ضرورت نہیں تھی میرے ساتھ میرا اردلی تھا۔ احسن کو بھی اردلی مل سکتا تھا لیکن ہم نے یہ فیصلہ کیا تھا کہ ہم صرف ایک اردلی رکھیں گے اور ایک اردلی کی تنخواہ لے لیا کریں گے۔ میرا اردلی رحمت میرے ساتھ کافی عرصے سے تھا اور میں نے اسے گھر کے سارے کاموں میں طاق کر دیا تھا۔ لیکن جب ہماری پوسٹنگ کراچی ہوئی اور میری ساس نے میرے ساتھ رہنا شروع کیا تو انہیں سب سے پہلے یہ اعتراض ہوا کہ ایک غیر مرد ہر وقت گھر میں کیوں دندناتا پھرتا ہے جبکہ گھر میں جوان لڑکی بھی ہے۔ احسن بھی اپنی ماں کے ہم نوا تھے۔ اسی لیے مجھے اس ملازمہ کو رکھنا پڑا اب باہر کے سارے کام رحمت کرتا تھا اور گھر کے اندر کے سارے کام...... تسنیم کرتی تھی۔ پہلے تسنیم اپنی بڑی بیٹی کو لایا کرتی تھی...... وہ ایک لمحے کے لیے بھی نچلی نہیں بیٹھتی سارے گھر میں گھومتی پھرتی رہتی۔ اور اسے چیزیں اٹھانے کی بھی عادت تھی۔ اس کے آنے کے بعد سے میرے میک اپ کی کئی قیمتی چیزیں گم ہو گئی تھیں۔ جب میں تسنیم سے کہتی تو وہ خدا رسول کی قسمیں کھانے لگتی۔

''نہیں باجی، میری بچی ایسی حرکت نہیں کر سکتی۔ اللہ معاف کرے نہ مجھ میں یہ عادت ہے اور نہ میرے بچوں میں۔ ہم بھوکے سو جائیں گے لیکن چوری نہیں کریں گے۔'' وہ اس طرح کی باتیں کرتی کہ میں سخت شرمندہ ہو جاتی کہ میں نے نیک اور پرہیزگار خاتون کی بیٹی پر چوری کا شبہ ظاہر کیا لیکن جب میری ڈریسنگ ٹیبل سے دو ہزار کا بیر

(base) اور کئی ہزار کے پرفیوم غائب ہوگئے تو میں نے تسنیم سے صاف، صاف کہہ دیا کہ وہ بچی کو ساتھ نہ لائے۔ تسنیم کو اس لیے جواب نہیں دیا کہ وہ جب سے ہمارے گھر کام کررہی تھی کوئی چیز غائب نہیں ہوئی تھی۔ دوسرے وہ اماں کی چہیتی بھی بہت تھی۔ اماں کے سارے کام وہی کرتی تھی۔ اس کو نوکری سے ہٹانا اپنے لیے ایک اور مصیبت مول لینا تھا۔ ایک تجربے کے بعد میں دوسرا تجربہ نہیں کرنا چاہ رہی تھی لیکن پھر وہی مجبوری اور نیکی کے جذبے کا ابال...... میں نے دوسری بچی کو دیکھا ہوا تھا...... وہ بہ مشکل تین سال کی ہوگی۔ میں نے سوچا تین سال کی بچی بھلا کیا چرائے گی...... ؟ اسی لیے میں نے اجازت دے دی۔ دو دن تک تو وہ بچی خاصی ڈری سہمی رہی، تیسرے دن میں اسپتال سے آئی تو دیکھا موصوفہ میری جائے نماز سے تسبیح نکالے اس کے دانے بکھیر رہی ہیں۔ میں نے خود کچھ کہنے کے بجائے ان کی اماں کو بلا کر ان کی لختِ جگر کا کارنامہ دیکھایا انہوں نے میرے سامنے ہی بچی کو ایک تھپڑ لگایا اور مجھے شرمندہ کردیا۔

''باجی کیا کروں، یہ میری بات ہی نہیں سنتی۔''
اس کے اس بیچارگی کے جملے پر میں خون کے گھونٹ پی کررہ گئی۔

دوسرے دن گھر میں داخل ہوئی تو دیکھا وہ ڈریسنگ ٹیبل سے ٹالکم پاؤڈر اٹھائے اپنے آپ کو بھی نہلا رہی ہیں اور ریڈ کارپٹ پر بھی تھوپ رہی ہیں۔ مجھے پھر بے رحم ظالم بیگم صاحبہ بننا پڑا۔ تسنیم کو آواز دی وہ بظاہر لرزتی، کانپتی تشریف لائی مارے صدمے کے میری زبان سے ایک لفظ بھی نہیں نکلا میں نے روہانسی ہوکر بچی اور کارپٹ کی طرف اشارہ کیا۔ انہوں نے پھر پرانی پالیسی اختیار کی اور اس دفعہ بچی کے دو تھپڑ لگا دیے۔ بچی نے منہ پھاڑ، پھاڑ کر چلّانا شروع کردیا اور میری ساس کا جذبۂ ترحم اپنے عروج پر جا پہنچا۔ وہ بھی خوفِ خدا سے لرزتی کانپتی کمرے میں داخل ہوگئیں۔

''استغفراللہ ...... استغفراللہ...... تمہیں رحم نہیں آتا...... اتنی معصوم بچی پر ہاتھ اٹھاتی ہو...... خدا کے غضب سے ڈرو، یہ بہت بڑا ظلم ہے، بچوں کو مارنے والا بھی ظالم اور مارنے کی ترغیب دینے والا بھی ظالم......'' میں سمجھ گئی تھی، اس وقت سب سے بڑی ظالم میں تھی۔ اور آج جب اس صوفے کو آئے ہوئے صرف ایک ہفتہ ہوا تھا تو اس پر اس قدر بے دردی سے لکیریں اور دائرے بنائے گئے تھے کہ میرا دل خون کے آنسو رو رہا تھا۔ مجھے یاد آیا جس دن یہ صوفہ ہمارے گھر آیا تھا۔ ہمارے گھر میں جشن کا سماں تھا۔ بڑے بیٹے کو اس کے آنے کی اتنی خوشی نہیں تھی جتنی میرے ساتھ بازاروں میں پھرنے کی اذیت سے بچنے کی خوشی تھی۔ بیٹی بھی اس لیے خوش تھی کہ اب اماں گھر میں رہیں گی اور اسے افطاری کے لیے جو ایک آدھ چیز بنانی پڑتی تھی اس سے بھی وہ بچ جائے گی۔ اور احسن اس لیے خوش تھے کہ انہیں ہر وقت اس ذکر کے سننے سے نجات مل گئی تھی۔ رہ گئیں ساس تو وہ اب اپنی تمام خواہشیں پوری کرکے اللہ والی بننے کی کوششوں میں مصروف تھیں۔ ہم جیسے گناہ گاروں کا ہر فعل ان کے نزدیک صرف اس دنیا کا خسارہ تھا۔

''میں کہاں جاؤں......؟ کس سے کہوں اور...... کیا کہوں......؟'' آنکھیں آنسوؤں سے لبریز ہوچکی تھیں ایسی رقت تو آج تک کبھی نماز میں طاری نہیں ہوئی جیسی اس وقت طاری ہوئی تھی۔ جی چاہ رہا تھا کہ ابھی اور اسی وقت تسنیم کو بلاؤں اور اس کے سامنے اس کی بچی کو دل بھر کر ماروں اور اس کو فوراً نوکری سے نکال دوں...... پر رات ہی تو لیلۃ القدر تھی اور ساری رات میں نے توبہ اور استغفار کرتے ہوئے گزاری تھی اور عہد کیا تھا کہ اب





میں بہت نیک اور پرہیزگار بننے کی کوشش کروں گی۔ درگزر کو اپنی عادت بنالوں گی، لوگوں کو ان کی غلطیوں پر معاف کردیا کروں گی۔ لوگوں کے دل دکھانے والی باتوں اور رویوں پر صبر کروں گی اور یہ عہد کرکے صبح اسپتال گئی تھی۔ سب سے پہلے نرم اور شفیق لہجے میں گفتگو کرتی رہی۔ جمعداروں، ٹیکنشنوں، آیاؤں، نرسوں کی غلطیوں کو درگزر کرتی رہی۔ کسی کو لیٹ آنے پر بے عزت نہیں کیا...... بلکہ مسکرا کر خوش آمدید کہا کسی کی چھٹی نہیں روکی۔ کسی نے ایک ہفتے کی چھٹی اپلائی کی اسے دو ہفتوں کی چھٹی دے دی۔ کسی نے پچاس روپے مانگے اسے سو دے دیے...... نیکی اور درگزر کے جذبے سے پور، پور ڈوبی ہوئی گھر میں داخل ہوئی تو ایسا سخت امتحان میرا منتظر تھا کہ جس میں درگزر اور صبر کرنا گویا کسی پہاڑ کی چوٹی کو پیر کی ٹوٹی ہوئی ہڈی کے ساتھ سر کرنا تھا اور میں اس پہاڑ کو سر کرنے کے لیے سارا دن قرآن پاک پڑھتی رہی۔ فیس بک پر بڑے بزرگوں کے اقوال پڑھ کر دُہراتی رہی۔ اگلے دن اسپتال سے جلدی آگئی تھی کیونکہ شام کو پڑوسیوں کے گھر افطاری بھی بھجوانی تھی۔

''تسنیم......'' میرے اندر جتنی صبر کی طاقت بھی میں نے اسے جمع کرکیا سے آواز دی۔

''کیا ہوا باجی......؟'' وہ حسبِ معمول لرزتی ہوئی میرے سامنے آکھڑی ہوئی۔ میں اسے لے کر ڈرائنگ روم میں آگئی اور صوفوں کی طرف اشارہ کیا۔

''یہ کیا ہے......؟''

''باجی کیا کروں...... میں باورچی خانے میں اماں کے لیے روٹیاں پکا رہی تھی...... اس نے نہ جانے کہاں سے یہ قلم ڈھونڈ لیا اور لکیریں بنادیں۔'' اس کے چہرے پر کسی قسم کے شرمندگی کے آثار نہیں تھے۔

''پھر......'' غصے کی شدت سے الفاظ میرے حلق میں پھنس گئے۔

''باجی آپ ناراض نہیں ہو...... میں نے بڑی کوشش کی لیکن یہ صاف نہیں ہوئے...... وہ بہت شریر ہوگئی ہے اسی لیے میں اسے آج لے کر نہیں آئی۔'' انہوں نے مجھ پر دوسرا احسان کیا۔

''پھر...... اب...... کیا ہوگا......'' غصہ میری انتہا کو پہنچنے لگا۔

''باجی اس دفعہ معاف کردیں۔ آئندہ ایسا نہیں ہوگا......'' اس نے سو دفعہ کا دُہرایا ہوا جملہ پھر سے دُہرایا۔

''ظاہر ہے اور کر بھی کیا سکتی ہوں...... نہ تمہیں مار سکتی ہوں اور نہ تمہاری بچی کو...... تمہیں احساس ہے......؟ تم نے میرا کتنا بڑا نقصان کیا ہے، یہ میرے نئے صوفے ہیں جن کا تمہاری بچی نے یہ حشر کردیا۔ تمہاری بچی کو میں نے اس لیے گھر میں آنے کی اجازت دی تھی کہ وہ میرے گھر کی چیزوں کو برباد کردے......'' میں نے بہت ضبط کرکے بھی اسے اتنی باتیں سنادیں...... وہ خاموشی سے سر جھکائے میری باتیں سنتی رہی۔

''اب یہاں کیا کھڑی ہو...... میرے سامنے سے فوراً چلی جاؤ......'' مجھے ڈر لگا کہ کہیں میری زبان سے کچھ اور کڑوے اور کسیلے جملے نہ نکل جائیں۔ میں اسے باتیں سنا کر اپنے کمرے میں آگئی۔ میرا غصہ کسی طرح کم نہیں ہو رہا تھا۔ ابھی تو احسن نے یہ سب کچھ نہیں دیکھا تھا وہ دیکھ لیتے تو ایک لمحے میں اسے نوکری سے فارغ کردیتے جبکہ میں تو اسے ڈانٹ کر بھی شرمندہ تھی۔ میں نے اسے اس حد تک معاف کردیا کہ اسے نوکری سے فارغ نہیں کیا...... بلکہ عید کے لیے جو اس کو جوڑا دیتی تھی وہ بھی دیا۔ اس کے بچوں کو عیدی بھی دی...... لیکن عید سے دو دن پہلے وہ غائب ہوگئی۔ دو دن بعد عید تھی۔ ان دنوں کسی ملازمہ کا ملنا پہاڑ سے جوئے شیر نکالنے سے زیادہ مشکل تھا۔ پھر عید کے دن دوپہر میں میری ساس، نندیں، نندوئی اور ان کے بچے، جیٹھ، جیٹھانی

دیور، دیورانی ان کے بچے کھانے پر مدعو تھے۔ اردلی بھی چھٹی پر چلا گیا تھا۔ اب گھر میں، میں تھی اور میری بیٹی۔ چاند رات میں پوری رات جاگتی رہی روسٹ چکن، دم کے کباب، بریانی کا مسالا، شاہی ٹکڑے میں نے رات کو بنائے، صبح تو ویسے ہی کاموں کا اتنا انبار ہوتا تھا کہ چیزوں کو فائنل ٹچ دیتے دیتے ہی دوپہر ہو جاتی۔ بہر حال سب کے آنے سے پہلے میں نے سارا کھانا تیار کر لیا تھا...... سب آئے اور سب نے دل بھر کر کھایا۔ خوب تعریفیں کیں اور کھانا کھاتے ہی سب روانہ ہو گئے۔ اور میں کچن میں برتنوں کے ڈھیر کے ساتھ تنہا رہ گئی۔ پوری شام برتن دھوتے گزر گئی۔ درمیان میں مہمانوں کی آمدو رفت بھی جاری رہی۔ رات جب بستر پر لیٹی تو جسم پکتے ہوئے پھوڑے کی طرح دکھ رہا تھا۔

☆☆☆

عید کے تیسرے دن تسنیم اپنی بچی کو لیے ہوئے آئی۔ اسے دیکھ کر میرا بلڈ پریشر ہائی ہونے لگا۔

''عید پر کیوں نہیں آئیں......'' میں نے حتی الامکان لہجے کو نرم کرتے ہوئے کہا۔

''باجی مجھے ایک اور جگہ کام مل گیا ہے۔ آپ تو مجھے پانچ ہزار دیتی تھیں۔ وہ مجھے دس ہزار دے رہی ہیں اور کام بھی کوئی خاص نہیں ہے بس صبح سے چار بجے تک ان کے بچے کو سنبھالنا ہے۔'' وہ مجھے جلا رہی تھی یا مجھے ایسا لگ رہا تھا۔

''باجی میں تو آپ کو خدا حافظ کہنے آئی تھی۔'' وہ پھر گویا ہوئی۔ میں نے کوئی جواب نہیں دیا۔ میں جانتی تھی وہ کیوں آئی ہے۔ اسے اس مہینے کی تنخواہ لینی تھی۔

''تمہیں جانا تھا تو کم از کم ایک ہفتے پہلے تو مجھے بتا دیتیں...... تمہیں معلوم نہیں کہ عید پر گھر میں کتنا کام ہوتا ہے......'' میرا لہجہ تلخ ہونے لگا۔

''باجی جس دن آپ نے میری بچی کی ایک چھوٹی سی غلطی پر مجھے ڈانٹا تھا میں نے اسی دن سوچ لیا تھا کہ میں اس گھر میں کام نہیں کروں گی۔ باجی ہم عزت دار لوگ ہیں، ہم نے محنت بیچی ہے عزت نہیں بیچی...... آپ نے معصوم بچی کی غلطی پر مجھے کتنا بے عزت کیا تھا۔ آخر بچے تو شرارت کرتے ہی ہیں......'' اس کی باتیں سن کر میرا سر گھوم رہا تھا۔ میں شکر کر رہی تھی کہ میرے پاس کلاشنکوف جیسا کوئی ہتھیار نہیں تھا ورنہ اس وقت میں ساری گولیاں اس کے بھیجے میں اتار دیتی۔

''باجی اس عید پر خرچہ بہت ہو گیا...... آپ نے ابھی تک تنخواہ بھی نہیں دی عیدی بھی اتنی کم دی کہ مجھے کسی کو بتاتے بھی شرم آ رہی تھی۔ نئی بیگم صاحبہ نے تو مجھے بھی جوڑا بنا کر دیا اور میرے سارے بچوں کو بھی اور عیدی بھی آپ سے زیادہ دی ہے۔'' اس نے شاید میرا صبر آزمانے کا تہیہ کر لیا تھا۔ میرا دل چاہا کہ میں اس کے ٹوٹے، ٹوٹے کر کے چیل، کوؤں کو کھلا دوں...... میرے اندر غم و غصے کا طوفان اپنی انتہا کو پہنچ چکا تھا۔ میں نے ایک نظر اس کے مسکراتے ہوئے چہرے کو دیکھا اور خاموشی سے اٹھی، الماری کی طرف گئی اس کی تنخواہ کے پیسے نکالے اور پوری تنخواہ اس کے ہاتھ پر رکھ دی۔ اس نے پیسے گنے اور منہ بنا کر بولی۔

''باجی آپ نے میرے ساتھ بڑی زیادتی کی ہے، میں نے اتنی خدمت کی اور آپ نے جاتے وقت مجھے انعام بھی نہیں دیا۔ باجی آپ کو میرے جیسی ایماندار اور اتنے کم پیسوں میں اتنا کام کرنے والی عورت نہیں مل سکتی۔''

وہ اور بھی نہ جانے کیا، کیا کہہ رہی تھی اور میں لبوں پر خاموشی کا قفل لگائے سوچ رہی تھی۔

''کیا اب بھی میرا شمار صبر کرنے والوں میں نہیں ہوگا۔''



وہ دلہن بنی بیٹھی تھی اور اس پر رج کر روپ آیا تھا...... خاندان بھر کی عورتیں صدقے واری جاتی رہیں۔ لڑکیاں، بالیاں اس کی قسمت پر رشک کر رہی تھیں۔

''ہائے رخشی کیسی قسمت والی ہے...... اتنا سوہنا دولہا ہے کہ بس......'' اور اس بس پر اس کی بس ہونے لگی۔

''بڑے نصیبوں والی ہے بھئی......'' اور اس کا دل دہاڑیں مار مار کر رونے لگا کیسے نصیب......؟ اور

# یہ تیری آہ ہے

میمونہ صدف



پھر اماں کو زخمی نظروں سے دیکھنے لگی...... کیا خبر عین وقت پر انہیں اس کی بھولی صورت پر رحم آجائے اور وہ منع کردیں...... مگر اماں اس کی نظروں، آنسوؤں کو شروع دن سے اب تک نظر انداز ہی کرتی آئی تھیں۔

''ہائے اماں، کیوں کیا میرے ساتھ ایسا؟ اب بھی وقت ہے روک لیں مجھے۔'' دل دہائیاں دینے لگا۔

اور اماں تھیں کہ بنی ٹھنی خوش باش سی مہمانوں کے درمیان اندر باہر ہوتی رہیں۔

وقتِ نکاح جب ایجاب وقبول کا مرحلہ آیا تو بھی وہ کن انکھیوں سے اماں کو دیکھتی رہی۔ کیا خبر اماں آخری مرحلے پر منع کردیں...... مگر وہ تھیں کہ مطمئن سی کھڑی اس کے جواب کی منتظر تھیں۔

نکاح نامے پر دستخط کے ساتھ ہی مبارک باد کا شور اٹھا...... مامیاں، چاچیاں، خالائیں، پھوپیاں...... سبھی بڑی بوڑھیاں اور لڑکیاں بالیاں لپک، لپک کر اسے گلے لگاتیں اور چوم کر آگے بڑھ جاتیں۔

''آہ اماں کس جنم کا بدلہ لیا ہے مجھ سے...... ڈائن بھی یہ نہ کرتی ہوگی جو آپ نے اپنی اولاد کے ساتھ کیا۔'' وہ چپکے، چپکے آنسو بہاتی رہی۔ رخصت ہو کر جب سسرال کی دہلیز پار کی تو گھونگٹ تلے ہی چور نگاہوں سے اِدھر اُدھر کا جائزہ لینے لگی...... گھر یا ماحول دیکھنا مقصود نہ تھا وہ تو اسے دیکھنے کی خواہشمند تھی۔

''کہاں ہے وہ؟'' نظروں ہی نظروں میں پورا گھر چھان ڈالا مگر بے سود...... اسے نہ ملنا تھا سو نہ ملی۔

☆☆☆

رخشندہ جبیں اپنے چار بھائیوں میں سب سے چھوٹی اور اکلوتی تھی۔ بھائیوں نے ہمیشہ سے ہتھیلی کا چھالا بنا کر رکھا...... البتہ اماں ہمیشہ کھینچ کر رکھتی تھیں۔ تربیت کے معاملے میں اماں کسی قسم کے سمجھوتے کی قائل نہیں تھیں...... اور وہ بھی تو لڑکی ذات...... مگر بھائیوں کی شہ پر وہ اکثر فائدہ اٹھا لیتی۔

''مت بگاڑ دے...... اگلے گھر جا کر یہی حرکات رہیں تو آٹھ، آٹھ آنسو روئے گی۔'' اماں لتاڑتیں۔

''آٹھ، آٹھ آنسو کیسے اماں...... کوئی اسے ایک آنسو بھی رُلا نہیں سکتا۔'' رخشی سے بڑا رضوان بڑے مان سے کہتا تو اماں سر پکڑ کر رہ جاتیں۔

''سدھر جا رخشی...... بچی نہیں رہی تو......''

''ارے اماں بچی ہی ہے ناں......'' بھائی کی شہ پر رخشی اٹھلاتی ہوئی یہ جا وہ جا...... اماں بھائیوں کو آنکھیں دکھاتی رہ جاتیں مگر وہاں کسی کو پروا نہیں تھی۔ اماں صرف سر ہی پیٹ سکتی تھیں، وہ بھی اپنا...... رخشی کا نہیں...... بہتیرے رشتے آئے مگر کوئی بھی انہیں اپنی بہن کے شایانِ شان نہ لگتا...... وہ ہر دوسرے رشتے میں، مین میخ نکالتے۔

''شہزادہ نہیں آئے گا اسے بیاہنے۔'' اماں کھول کر رہ جاتیں۔

''شہزادی ہے ہماری بہن...... سو شہزادہ ہی ڈھونڈیں گے۔'' بڑے مان سے جواب آتا اور رخشی بیگم ہواؤں میں اڑنے لگتیں۔ دماغ تھا کہ ساتویں آسمان سے اترنے کا نام ہی نہ لیتا تھا اور پھر انہی ڈھیر سارے رشتوں میں عزیز کمال کا رشتہ آیا۔ اچھا خوبرو نوجوان، پڑھا لکھا، پکی نوکری، اچھی تنخواہ اور سب سے بڑھ کر اکلوتا بیٹا...... ساری جائداد کا تنہا مالک، ہاں ایک بہن تھی چھوٹی جس کی کبھی نہ کبھی تو شادی ہو ہی جانا تھی...... اسے ہر لحاظ سے موزوں لگا۔ اماں الگ خوش تھیں اور بھائی سب کے سب مطمئن سو وہ بھی سمجھ بیٹھی کہ بھائیوں نے سچ مچ شہزادہ ہی چنا ہے۔

''بڑے شریف لوگ ہیں۔'' بڑا بھائی عدنان تو یہی کہتا پھرتا تھا اور سب تائیداً سر ہلاتے۔

''لڑکا ہر لحاظ سے بہترین ہے۔'' چھوٹا عثمان بھی خوش تھا۔ سو باقی سب بھی خوش......





اور جب سب خوش تھے تو وہ کیوں نہ ہوتی...... اتنا اچھا رشتہ تو نصیبوں والیوں کو ملتا ہے۔ سو وہ خود کو نصیب والی گرداننے لگی۔

''اماں اس کی بہن ابھی تک کیوں نہیں آئی......؟ ایک بھائی ہے اس کا...... اسے کوئی ارمان نہیں ہے بھابی کا۔'' ایک روز یونہی برسبیل تذکرہ اس کے منہ سے نکل گیا...... اماں تھوڑا چونکیں پھر سرسری سا جواب دے ڈالا۔

''ہاں، نہیں آئی تو نہیں آئی...... اس میں بھلا کیا حرج ہے؟ اور اپنے، اپنے خاندان کے طور طریقے ہوتے ہیں...... کنواری لڑکیوں کا یوں شادی بیاہ کے معاملات میں بولنا یا دخل دینا پسند نہیں کیا جاتا۔''

''پھر بھی اماں......''

اماں آگے سے خاموش رہتیں تو وہ بھی منہ پھلا کر خاموش ہو جاتی پھر عزیز کمال کی اماں کتنی بار ہی آئی گئیں...... اماں اور بھائیوں کا بھی آنا جانا ہوا...... شادی کی تیاریاں بھی شروع ہو گئیں مگر وہ (بہن) نہ تو کبھی آئی اور نہ ہی اس کا تذکرہ ہوا۔

''کیسی ہے وہ اماں؟ پیاری سی ہے یا یوں ہی...... کس جماعت میں پڑھتی ہے...... دیکھنے میں کیسی ہے؟'' وہ ان گنت سوالات کرتی اور اماں کسی ایک کا بھی جواب نہ دیتیں۔ الٹا ڈپٹ دیتیں۔

''تجھے اس سے کیا لینا دینا...... اپنے کام سے کام رکھ۔''

''ارے، مجھے کیوں لینا دینا نہیں...... وہ میری ہونے والی اکلوتی نند ہے آخر۔'' وہ کچھ، کچھ منہ بناتی اور کچھ، کچھ اٹھلاتی۔

اور اماں منہ کھولے اسے تکنے لگتیں۔

''حیا کر کچھ...... یوں منہ پھاڑ کر کیا ہونے والی سسرال کا ذکر کرتے ہیں؟''

''تو کیا منہ بند کر کے مالا جپتی رہوں سسرال کی۔'' اور وہ برے، برے منہ بناتی بھائی کے سر ہوئی۔

## اس نے کہا تھا

کسی دن تم سے ملنے پر
کہا تھا نظم لکھوں گا
تمہارے نرم بالوں پر
تمہارے شوخ گالوں پر
تمہاری مست آنکھوں پر
تمہاری مسکراہٹ پر
ترے قدموں کی آہٹ پر
تیرے ہونٹوں کی نرمی پر
تیری سانسوں کی گرمی پر
تیرے ہاتھوں کے کنگن پر
تیری پائل کی چھن، چھن پر
تیرے رکنے پہ، چلنے پر
کسی دن تجھ سے ملنے پر
کہا تھا نظم لکھوں گا
تو اب وہ جب بھی ملتی ہے
یہی کہتی ہے مجھ سے
وہ میری نظم لائے ہو
یا پھر سے بھول آئے ہو
مجھے تب یاد آتا ہے
مجھے اِک نظم لکھنی ہے
اسی کی خوش بیانی پر
اسی کی مست جوانی پر
مجھے اِک نظم لکھنی تھی
مجھے اِک نظم لکھنی تھی
مگر اے ہم نشیں میرے
لکھوں کیا میں بتا دے یہ
کہ تیرے ہاتھ میں تو اب
یہ کس وعدے کی مہندی ہے
تیرے ماتھے پہ اے ہم دم
یہ کس کے نام کی بندیا
چمکتی ہے دمکتی ہے

کاوش: مہوش جواد، چوک اعظم، لیہ

''کیسی ہے میری نند......؟ دیکھنے میں کیسی ہے؟ دبلی پتلی خوب صورت سی ہے یا سوٹی، بھدی، بدصورت سی؟''

''انسان ہے اور کیسی ہوتا ہے؟'' بھائی بھی اماں کی طرح گول مول جواب دے کر چلتا بنا۔

''آخر کوئی مجھے میری نند کے متعلق بتاتا کیوں نہیں؟ میں ملنا چاہتی ہوں اس سے۔'' وہ دوسرے بھائی کے سر ہوئی۔ وہ اب اونچا، اونچا بول رہی تھی۔ سنانا اماں کو مقصود تھا۔

بھائی سب کے سب گونگے بنے اماں کو تکنے لگے اور اماں جیسے بہری بن کر مستقل اپنے کام میں مصروف رہتیں۔

''اماں اسے بتادیں۔'' چھوٹا رضوان دبے، دبے لفظوں میں بولا۔

''کیا بتانا ہے مجھے......؟ اماں کیا چھپا رہی ہیں مجھ سے؟ سچ، سچ بتادیں مجھے...... کہیں وہ کوڑھ کی مریض تو نہیں...... ٹی بی تو نہیں، کھانس، کھانس کر جراثیم پھیلانے والی...... خون تو نہیں تھوکتی؟'' اور اماں نے اشتعال میں آکر ہاتھ میں پکڑا تکیہ اسے دے مارا۔

''کوئی شرم حیا ہے یا نہیں...... زبان کیسی قینچی کی طرح چلتی ہے۔''

''قینچی کی طرح چلے یا چھری کی طرح مجھے سب سچ بتائیں۔'' وہ ٹلنے والوں میں سے نہ تھی اور اماں کی سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ اسے کیا بتائیں اور کیا چھپائیں۔ سو گلا کھنکھارتے ہوئے تمہید باندھی۔

''دیکھو رخشی اللہ کا خوف کھانا اس بچی کے معاملے میں...... بڑی بے ضرر سی ہے وہ۔ بس ذہن صحیح کام نہیں کرتا ہے۔''

''ہائے میں مرجاؤں...... پاگل ہے۔'' وہ اچھل پڑی اور منہ پیٹ لیا۔

''پاگل نہیں ہے وہ...... بس ذہنی کمزوری ہے۔'' اماں کا دل ہی دہل کر رہ گیا سو فوراً تصحیح کی۔

''پاگل ہی ہوئی اماں...... آپ نے مجھے پاگلوں کے گھرانے میں دے دیا۔ اُف میرے خدا...... اماں آپ میری سگی ماں ہی ہیں ناں......؟'' اور اماں دل تھامے اس کی موشگافیاں سنتی رہ گئیں۔ بھائی بھی سب خاموش تھے...... کبھی بات دل کو لگتی، کبھی دل سے اترتی۔

پھر روز، روز ہنگامہ ہونے لگا...... رخشی چاہتی تھی کہ رشتے سے انکار کردیا جائے مگر اماں ماننے کو تیار نہ تھیں اور بھائی بھی اماں کے ہم خیال بن چکے تھے اس بار......

''ہیرا لڑکا ہے...... راج کرے گی میری دھی رانی۔'' اماں پیار سے پچکارتیں اور وہ ہتھے سے اکھڑ جاتی۔

''ہیرے کے ساتھ جو پتھر ملیں گے ان سے سر ٹکرا، ٹکرا کر جب مرجاؤں گی تو ہی سکون ملے گا۔'' وہ بھاں، بھاں کر کے رونے لگ جاتی۔

مگر وہ اماں کو نہ منا سکی اور اب بیاہ کر عزیز کمال کے ہمراہ اس کے گھر چلی آئی تھی۔

☆☆☆

اگلے روز جب اس کی آنکھ کھلی تو اس کے بیڈ کی پائنتی سے سر ٹکائے لال آنکھیں اور ملگجے حلیے میں وہ اسے دیکھ رہی تھی...... سوتی جاگتی سی رخشی کا خوف کے مارے برا حال تھا سو چیختی ہوئی باہر کی جانب بھاگی۔ اور چیخ، چیخ کر سارا گھر سر پر اٹھالیا تھا۔

اماں اور دیگر عزیز بھی شور سن کر باہر نکل آئے۔

''وہ...... وہ پاگل میرے کمرے میں ہے، مجھے مارنے آئی ہے۔'' وہ ساس کے پیچھے چھپی ہراساں سی عزیز کو بتانے لگی۔ ثریا بیگم کے دل کو اس کی بات چھید گئی۔ مگر وہ سہہ گئیں۔

''رخشی وہ پاگل نہیں ہے۔'' عزیز کو برا لگا تھا سو صاف کہہ گیا۔

''میں کچھ نہیں جانتی، اسے میرے کمرے سے





باہر کریں اور مجھے ابھی کے ابھی اماں کے گھر چھوڑ کر آئیں...... میں اس گھر میں ایک پل کے لیے بھی نہیں ٹھہر سکتی۔'' وہی بچپنا، وہی ضد......

عزیز کے ماتھے کے بلوں میں اضافہ ہوا مگر اماں نے بات سنبھال لی۔

''ہاں بیٹا اسے آج اماں کے گھر چھوڑ آؤ...... دو دن وہیں رہ لے، ولیمے والے روز واپس لے آنا۔'' معاملہ فہم خاتون تھیں ثریا بیگم سو بیٹے کو طریقے سے سمجھایا اور ان کے کمرے میں جاکر بیٹی کو باہر نکال لائیں۔

''اماں...... بھابی ہے میری بھابی ہے......'' وہ رخشی کی جانب دیکھ کر اشارہ کرتی اماں کو سمجھانے لگی۔ رخشی اسے باہر نکلتا دیکھ کر عزیز کی اوٹ میں ہوگئی اور کندھے سے جھانک، جھانک کر اسے تکنے لگی۔

''بھابی ہے مگر منع کیا تھا ناں کہ بھابی کے کمرے میں نہیں جانا پھر کیوں گئی؟'' اماں بجھ، بجھ روٹھی سی ناصحانہ انداز میں مخاطب تھیں۔

''میری بھابی ہے۔'' وہ ایک ہی گردان لگائے ہوئے تھی۔ جیسے اماں کو سمجھانے کی کوشش کررہی ہو اور اماں اتنی سمجھدار ہو کر بھی ناسمجھ بن رہی تھیں۔ اماں اسے گھسیٹ کر اپنے کمرے میں لے گئیں۔ رخشی اس روز عزیز کے ہمراہ اپنی اماں کے گھر چلی آئی تھی اور گھر پہنچتے ہی ایک ہنگامہ برپا کردیا تھا۔ اس کی اماں سمجھا، سمجھا کر تھک گئیں مگر اس کے پلے کچھ نہ پڑا۔

ولیمے سے ایک روز قبل ہی ثریا بیگم اس سے ملنے آئی تھیں کمرا بند کیا اور اسے سمجھانے لگیں۔

''ہم نے بخت سے متعلق کچھ بھی تمہارے گھر والوں سے نہیں چھپایا بیٹا...... شادی بیاہ کے معاملات میں کچھ چھپانا بددیانتی ہے اور ہم بددیانت نہیں۔ اس کی حالت کی ذمے دار نہ وہ خود ہے اور نہ ہم...... اللہ کی طرف سے آزمائش ہے سو کاٹ رہے ہیں۔ وہ قطعاً بے ضرر ہے۔ کبھی کسی کو ذرہ برابر بھی نقصان نہیں دیا۔ اللہ کی خاطر اسے برداشت کرلو...... اللہ پاک اس کے بدلے تمہاری مشکلات دور فرمادے گا......'' وہ ملتجیانہ لہجے میں کہہ رہی تھیں۔ ''اور جہاں تک گھر چھوڑ کر میکے بیٹھ جانے کا سوال ہے تو بیٹا اچھی بچیاں اپنا گھر اتنی معمولی سی باتوں پر تو کیا بڑی، بڑی باتوں پر نہیں چھوڑا کرتیں...... اس گھر کی اصل مالکن تم ہو...... عزیز کی نہیں تمہاری ماں بن کر سمجھا رہی ہوں...... ابھی تم نئی نویلی دلہن ہو سو میاں ناز برداریاں اٹھائے گا مگر وقت گزرنے کے ساتھ، ساتھ مرد کا دل ایسی حرکات سے اوبنے لگتا ہے سو بچی تمہیں خود سے ہی محتاط ہونا پڑے گا۔''

نہ جانے ان کی باتوں میں کیا جادو تھا کہ حرف بہ حرف دل پر ثبت ہوتا گیا اور وہ اس روز ثریا بیگم کے ہمراہ اپنے گھر جانے پر آمادہ ہوگئی۔

''پہلے تو مان کر نہ دے رہی تھیں تم؟'' اماں حیران تھیں۔

''بس تو اب مان گئی ناں...... آپ خوش ہوجائیں۔'' وہ اپنا سامان سمیٹ رہی تھی۔

''ایسا کیا کہا ہے ساس اماں نے؟'' وہ دل ہی دل میں خوش بھی تھیں کہ بیٹی اپنی رضامندی سے واپس گھر جارہی ہے۔

''بس کچھ کہہ دیا ایسا......'' وہ مطمئن سی تھی اور اسی لیے اماں بھی مطمئن تھیں۔

☆☆☆

ثریا بیگم کے ہاں عزیز کمال کی پیدائش کے آٹھ سال بعد بیٹی کی پیدائش ہوئی تھی جس کا نام خوش بخت رکھا گیا۔ اس کی پیدائش کے دو ماہ بعد ہی ثریا بیگم کے میاں کا انتقال ہوگیا اور تبھی سے خاندان بھر نے اسے بدبخت قرار دیا جو پیدا ہوتے ہی باپ کو

چڑھایا۔ ابا کے کمرے سے کھانسنے کی آواز آرہی تھی۔ اس نے انہیں جا کر سلام کیا پھر روزمرہ کے معمول میں مصروف ہوگئی۔ یعنی گرم پانی سے اماں اور ابا کو وضو کرانا پھر خود بھی نماز کی ادائیگی اور بعد میں چائے کی تیاری...... پورے گھر میں سکوت طاری تھا۔ خاموشی ٹوٹنے میں تقریباً آدھا گھنٹا تھا جب تک بھابی اور بچوں کی اپنے کمرے سے آمد نہ ہوتی۔ چوبیس گھنٹوں میں یہی چند سکون بخش لمحات ہوتے جب وہ اماں کے گھٹنوں سے لگ کر باتیں کیے جاتی...... پھر تو...... اور اس تو کے بعد کاموں کی وہ طویل فہرست ہوتی جو اسے انجام دینے ہوتے اماں نے اس کے ہاتھوں سے گرم چائے کی پیالی لیتے ہی دعا دی۔

''جیتی رہو خوش رہو اللہ نصیب اچھا کرے۔''

''نصیب......؟'' اس کے دل کو جیسے دھکا سا لگا۔ ''کب اچھا ہوگا یہ نصیب؟ عمر کی اٹھائیس بہاریں تو دیکھ لیں۔'' ڈھلتی عمر کے مہیب سائے جیسے ہر وقت ڈرانے کے لیے تیار رہتے۔ وہ اندر کی گھٹن کو مسکراہٹ کے پردے میں چھپاتی ہوئی اماں کے پاس ہی بیٹھ گئی۔ اماں نے لرزتی انگلیوں سے اس کے سر پر ہاتھ پھیرا اور پھر ان کی ہتھیلی اس کے گال پر آکر ٹھہر گئی۔

''تو اتنی کیوں چپ رہتی ہے؟'' اماں کے ممتا کے جذبات جب عروج پر ہوتے تو وہ تم سے تو پر آجاتی تھیں۔

''کچھ نہیں اماں...... آپ محسوس زیادہ کرتی ہیں۔'' وہ مسکرادی۔

''کیا میری اداکاری زیادہ جاندار نہیں......''

اسے اپنی سوچ پر بہت زور سے ہنسی آئی۔

ایسا نہیں تھا کہ وہ ہمیشہ سے ایسی ہی خاموش طبع تھی۔ ٹین ایج میں تو اس کی ہنسی کی جھنکار گھر بھر کے چہرے پر مسکراہٹ بکھیرتی۔

گھر بھر...... جس میں ابا، اماں اور بھیا اور سب سے چھوٹی وہ خود سب کی آنکھوں کا تارا۔ مگر ابا کی ریٹائرمنٹ اور بھیا کی شادی کے بعد افراد تو بھابی کے اضافے کے بعد وہی تھے لیکن ان کے مقامات تبدیل ہوگئے تھے۔

اس سے پہلے اس نے نہیں سوچا تھا کہ کمائی ہوئی رقم کس طرح لوگوں کی وقعت میں اضافہ کرتی ہے۔ گھر کے بڑے تو ابا اور اماں ہی تھے لیکن کماؤ پوت بھیا...... چنانچہ اب سربراہ کا تاج بھی انہوں نے ہی پہننا تھا اور اس تاجپوشی کے بعد ملکہ کا درجہ تو بھابی کو ہی ملنا تھا چنانچہ اماں اور ابا نے چپ چاپ اس معزولی کو دل سے قبول کرلیا تھا اور وہ......؟

اس سارے معاملے میں اس کی حیثیت ہی کیا تھی۔ شطرنج کی بساط پر ایک معمولی پیادے کی کیا وقعت...... شروع، شروع میں تو بھابی بہت گھل مل کر رہیں لیکن بچوں کی آمد کے ساتھ ہی وہ ان میں زیادہ مصروف ہوتی گئیں۔ یوں گھر کی ساری ذمے داری رفتہ، رفتہ اس کے کاندھوں پر منتقل ہوتی گئی اس کی سادہ طبیعت نے بغیر کچھ محسوس کیے ساری ذمے داریاں خوش اسلوبی سے اٹھالیں لیکن...... اس لیکن کے آگے وہ سوال تھے جن کے جواب اس کے یا اماں، ابا کے پاس نہیں تھے۔ بڑھتی عمر...... اس کی قبول صورت اور سفید پوشی کا بھرم ایسے میں اچھے رشتے کی امید دیوانے کا خواب ہی لگتی...... مگر نہیں...... اماں، ابا کے طویل سجدے اور دعائیں...... وہ خدا سے مایوس نہیں تھے۔ مایوسی کفر ہے...... وہ تو صبر اور شکر کی راہ کے مسافر تھے...... اس نے اپنا سر جھٹک کر اماں سے کہا۔

''اماں......! میں سوچ رہی ہوں کہ آج تانیہ کی طرف چکر لگالوں...... کئی دفعہ آچکی ہے اب تو لگتا ہے کہ ناراض ہے وہ۔''

''ہاں، ہاں، کیوں نہیں؟ دوپہر میں سارے





کاموں سے فارغ ہوکر چلی جانا......'' اماں نے مسکرا کر جواب دیا۔

اسی وقت ثنا بھاگتی ہوئی آئی اور پھپو کا نعرہ لگا کر اس کی گود میں سر چھپالیا۔

دروازے پر بھابی کھڑی تھیں۔

''ثنا چلو دیر ہوجائے گی۔'' انہوں نے قدرے تیز لہجے میں کہا۔

''بھابی میں اسے باتھ روم لے جاتی ہوں۔'' وہ نرمی سے کہتے ہوئے اٹھ کھڑی ہوئی۔

بھابی قدرے مطمئن انداز میں واپس پلٹ گئیں۔ اماں نے پیار بھری نظر اس پر ڈالی۔ وہ ہمیشہ سے ہی ایسی تھی نرم مزاج، صلح جو، بدلتے ہوئے حالات بھی اس کا مزاج بدلنے میں کامیاب نہ ہوسکے تھے۔

دوپہر میں وہ تانیہ کی طرف چلی آئی جو پچھلی گلی میں ہی رہتی تھی۔

''بھئی طوبیٰ تم تو ہمارے گھر کا راستہ ہی بھول گئیں۔'' اس کی اماں اسے دیکھ کر بہت خوش ہوئیں۔

''نہیں خالہ جان بس پچھلے دنوں اماں کے جوڑوں کا درد کچھ زیادہ ہی تھا بس انہیں چھوڑ کر نکلنے کا دل ہی نہیں ہوا۔''

''اچھا چلو اب تو آگئیں، آؤ اندر کمرے میں چلتے ہیں۔''

تانیہ بھی اس طرح بڑی سادہ مزاج لڑکی تھی۔ اس لیے طوبیٰ اور وہ دونوں آپس میں بڑی گہری سہیلیاں تھیں۔ تانیہ نے اسے بڑی رازداری سے بتایا کہ اس کا رشتہ آیا ہوا ہے۔ لڑکا سرکاری دفتر میں کلرک تھا۔ بڑی بہن شادی شدہ اور گھر میں صرف ابا......

''لیکن طوبیٰ میں سخت پریشان ہوں۔'' وہ فکر مندی سے بولی۔

''کیوں......؟'' طوبیٰ نے سوال کیا۔

''بھئی پہلی بات تو یہ کہ میں سب سے بڑی ہوں۔ میرے بعد اماں اکیلی ہوجائیں گی اور دوسری......'' وہ یہ کہہ کر چپ ہوگئی۔

''دوسری کیا تانیہ......؟''

''مانا کہ میں نے کسی شہزادے کے خواب نہیں دیکھے تھے مگر کلرک......'' وہ ذرا خاموش ہوئی پھر بولی۔

''میں نے یہ بھی تو نہ چاہا تھا۔'' اس کی آواز سے ملال عیاں تھا۔

''دیکھو تانیہ ہوسکتا ہے کہ میری بات تمہیں کڑوی لگے مگر...... بحیثیت دوست تمہیں سمجھانا میرا فرض ہے۔ تمہاری پہلی بات کا جواب تو یہ ہے کہ تمہاری شادی سے تمہاری اماں اکیلی نہیں پُرسکون ہوجائیں گی۔ اب رہا لڑکے کے کلرک ہونے کا سوال......؟ تو میرے خیال سے زیادہ اہم بات یہ ہے کہ اس کی کمائی حلال ہے یا حرام...... آج کے دور میں چمکتی دمکتی دولت اور آسائشات تو بہت جلد نگاہوں کو خیرہ کردیتی ہیں لیکن اس چمک دمک میں ہم بھول جاتے ہیں کہ یہ چمک دمک ایمان کی روشنی کو کم کرنے کا سبب تو نہیں بن رہی۔''

''اچھا اگر یہ رشتہ تمہارے لیے آتا تو......؟'' تانیہ نے سوال کیا۔

''نہیں بھئی تمہیں ہی مبارک ہو...... اگر کبھی ایسا وقت مجھ پر آیا تو میں حلال کمائی کو ترجیح دوں گی۔ ابھی تو تم مجھے اچھی سی چائے پلادو۔'' وہ گھر واپس آئی تو بھیا آفس سے آچکے تھے جوان بہن بوڑھے ماں، باپ اور تین بچوں کی ذمے داریوں سے ان کے کندھے ڈھلکتے ہوئے محسوس ہورہے تھے۔ وہ کمرے میں داخل ہوئی تو بھیا اپنی جگہ سے کھڑے ہوگئے۔

''سوچ لیجیے ابا...... وقت تیزی سے ہمارے ہاتھ سے نکلا جارہا ہے۔'' وہ الجھی ہوئی نظروں سے بھیا کا چہرہ تکنے لگی اور وہ اس کے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے کمرے سے باہر نکل گئے۔ طوبیٰ نے سوالیہ نظروں سے اماں کی جانب دیکھا مگر اماں جیسے انجان بن گئیں پھر عقدہ کھل ہی گیا۔

اس نے اماں اور بھابی کے درمیان ہونے والا مکالمہ سن لیا۔

اس کے لیے رشتہ آیا ہوا تھا۔ بھابی کے کوئی دور پار کے رشتے دار تھے سب کچھ صحیح تھا۔ بس ایک بات غلط تھی اور وہ غلط بات کیا تھی...... رشتہ باضابطہ طور پر نہیں آیا تھا صرف بھابی کے ذریعے زبانی بات ہی ہوئی تھی کہ ابا اور بھیا سے لڑکے کے ابا کی ملاقات کہیں باہر ہوگئی۔ بھیا دونوں کو ہوٹل لے گئے کہ چلیں میں آپ دونوں کو چائے پلاتا ہوں۔

وہیں گفتگو کا رخ بینک اور پھر بینک سے حاصل ہونے والے منافع (سود) کی جانب ہوگیا۔ رضا (لڑکے کے ابا) نے بڑے جوش سے فرمایا۔

''بھئی ہم تو اسے غلط نہیں مانتے، بھئی حکومت نے اجازت دی ہوئی ہے۔'' ابا مارے صدمے کے کچھ کہہ ہی نہ سکے۔

اب بھیا انہیں گھر بلانا چاہ رہے تھے مگر ابا انکاری تھے۔ بھیا کا اصرار تھا۔ ''ابا لڑکا تو اپنا کام کرتا ہے ہمیں ان کے ابا کے خیالات سے کیا لینا دینا۔'' پھر یہ سرد جنگ بالآخر ایک طویل بحث پر ختم ہوگئی۔

شام کی چائے پر بحث کا آغاز ہوا۔ ابا اپنی جگہ حق بجانب تھے۔

''بیٹا، ماں، باپ کی دی ہوئی تربیت بہر حال ساری زندگی اپنا اثر دکھاتی ہے جو چیز باپ کے لیے آج حلال ہے مستقبل میں بیٹا بھی اسے اپنے لیے جائز سمجھے گا۔''

''پر ابا طوبیٰ کی بڑھتی ہوئی عمر کا تو خیال کیجیے......''

طوبیٰ کو سامنے سے آتا دیکھ کر بھیا گڑبڑا گئے۔

''بیٹا...... مجھ سے زیادہ میرے رب کو خیال ہے۔'' ابا کا لہجہ پرسکون تھا۔

''اماں...... آپ ہی کچھ سمجھائیں......'' بھیا نے اماں کی جانب التجائیہ نگاہوں سے دیکھا۔

''میرے خیال سے سمجھانے کی تمہیں ضرورت ہے۔'' اماں کا اطمینان جیسے طوبیٰ کو ڈھارس دے گیا۔

''ٹھیک ہے ابا آپ کی مرضی...... ویسے رشتہ اچھا تھا۔'' بھیا شکست خوردہ لہجے میں بولے۔

بھابی کے چہرے کے زاویے بگڑ گئے۔ رات کے کھانے پر بھی ماحول نارمل نہ ہوسکا۔ سب چپ تھے اور جلد ہی سب سونے اپنے، اپنے کمروں میں چلے گئے۔

رات چپ تھی۔

طوبیٰ نے کھڑکی سے آسمان پر نظر کی۔ ستارے ٹمٹا رہے تھے۔ ''کیا میرے مقدر کا ستارہ کبھی نہیں چمکے گا۔'' اس کے ذہن میں بھابی کے جملے گونجنے لگے۔ جب وہ رات کے کھانے کے برتن دھو رہی تھی تو بھابی چپکے سے اس کے پیچھے آکر کھڑی ہوگئیں۔

''آپ نے تو ڈرا ہی دیا بھابی۔'' وہ چونک گئی۔

''وہ میں......'' بھابی خاموش تھیں۔

''کیا بھابی کوئی کام ہے؟'' بھابی اسے کسی سوچ میں گم لگیں۔

''نہیں، وہ میں یہ کہہ رہی تھی کہ تمہارے بھیا چاہتے ہیں کہ تم اپنے حق کا استعمال کرو۔''

''حق...... کیا مطلب...... کون سا حق میں کچھ سمجھی نہیں۔''

''بھئی یہی کہ اس رشتے کے لیے اماں کے سامنے اپنی رضامندی کا اظہار کردو۔''

بھابی نے تیزی سے جملہ ایک سانس میں مکمل کیا اور پھر ہانپنے لگیں۔

اب سانس لینا طوبیٰ کے لیے دوبھر ہو رہا تھا۔

''بھابی آپ......؟'' باقی الفاظ جیسے اس کے منہ میں ہی رہ گئے۔ بھابی تیزی سے کچن سے باہر تھیں۔ اور اب آسمان پر دیکھتے دیکھتے اس کی آنکھیں بھر آئیں۔

''یا اللہ......! میں کیا کروں...... کس دوراہے پر آکھڑی ہوں۔ میری مدد کر۔'' بازگشت میں جیسے اس کے اپنے جملے گونجنے لگے جو اس نے ثانیہ سے کہے تھے۔

''بھئی ایسا وقت مجھ پر آیا تو میں حلال کمائی کو ترجیح دوں گی۔'' اسے ایسا محسوس ہوا جیسے وہ کسی گہری کھائی میں گرتی جارہی ہے۔ ایک طرف ابا، اماں اور ان کی دی ہوئی تربیت...... دوسری جانب بھیا بھابی...... اسے بھابی سے زیادہ بھیا کی فکر تھی...... مٹھیوں سے نکلتی ریت کے مانند اس کی عمر...... بھیا کی ذمے داریاں...... معاشی مسائل...... مگر معاملہ ساری زندگی کا تھا...... رزقِ حلال اور رزقِ حرام اور ان دونوں کے درمیان ہچکولے لیتی اس کی زندگی اسے وہ حدیثِ رسولؐ یاد آئی جس میں ایسے شخص کا ذکر ہے جو بالوں میں گرد اور تھکے جسم کے ساتھ اللہ کے حضور اس کے گھر میں فریاد کرے گا مگر رزقِ حرام کے باعث اس کی دعا شرفِ قبولیت نہ پائے گی۔ وہ بے چین ہوکر اٹھ گئی۔

گھڑی کی سوئی تین بجا رہی تھی۔

رات کا پچھلا پہر...... وہ پہر جب خدا آسمانِ دنیا پر اپنے بندوں کی فریاد سننے کے لیے درِ رحمت وا کرتا ہے وہ وضو کر کے جائے نماز پر تہجد کی غرض سے کھڑی ہوگئی۔

نماز کی ادائیگی کے بعد اس نے اپنا آنچل دعا کی غرض سے پھیلایا مگر جیسے تڑپ کر سجدے میں گر گئی۔

جائے نماز اسے جائے قرار محسوس ہو رہی تھی۔

''یا اللہ......! میں عاجز و کمزور...... تیرے حضور التجا کر رہی ہوں۔ میرے مالک اپنے حبیب پاکؐ کے صدقے مجھے بچالے۔

مجھے غلط فیصلے سے بچا...... اے میرے مالک مجھے لوگوں کے غلبے سے بچا۔ میری زندگی میں آسانیاں عطا کر اے اللہ...... میری ذات سے دوسروں کی زندگی آسان ہوجائے۔'' اس کا پورا وجود ہچکیوں کی زد میں تھا۔

## چاہتوں کا مکاں

ایک مدت سے تعمیر کر رہی ہوں میں
چاہتوں کا مکاں
جس میں کڑی سزائیں
بے التفاتی
نفرتوں کی ہر ایک گٹھری کو
دفن کر کے
میں نے خشتِ الفت سے
بنیاد رکھی ہے اس مکاں کی
سو جس کی بنیاد میں ہو شامل
پُرخلوص جذبے، ہزار چاہتیں
بھلا وہ مکیں اس کے اثر سے
کب تلک رہ سکتے ہیں دور اس سے
میں بھی اسی یقیں کے سہارے
گزار رہی ہوں یہ لمحے سارے
کبھی تو چھینٹیں پڑیں گی دل پر
نفرتوں کے موسم چھٹیں گے دل سے
تمہارے قلب تک میری رسائی ہوگی
تمہاری بے رحم طبیعت کو
میری محبتوں سے آشنائی ہوگی
زندہ ہوں میں اسی یقیں کے سہارے
گزار رہی ہوں یہ لمحے سارے

شاعرہ: حمیرا نوشین، منڈی بہاؤالدین

اسے صرف یہ محسوس ہورہا تھا کہ اس پوری کائنات میں بس وہ ہے اور اس کا رب درمیان کے فاصلے مٹ گئے ہیں۔ میں اور تو کی کیا حقیقت ہے؟ کیا بندگی ہے؟

ان تمام فلسفوں سے بے نیاز وہ سیدھی سادی لڑکی صرف رب کائنات کے حضور سجدے میں تھی۔ اس کا پورا وجود مجسم دعا تھا۔ جسم لرزہ بر اندام...... آنکھیں اشک بار...... یکا یک اسے اپنے سر پر کسی کے ہاتھ کا لمس محسوس ہوا۔

اس نے سر اٹھایا۔

اس کا دل دھک سے رہ گیا۔ یہ کیا......

''بھیا......'' بھیا دوزانو ہو کر اس کے پاس بیٹھ گئے۔ اس کا سر اپنے سینے سے لگا کر رونے لگے۔

''مجھے معاف کردو طوبیٰ، میں نے ابا کی تربیت فراموش کردی۔ میں نے رب کے حکم کی تعمیل نہ کی۔ میں نے تم پر بھی دباؤ ڈالنے کی کوشش کی۔ لیکن یقین کرو رات سے میں بھی بے چین تھا۔ کوشش کے باوجود نیند نہیں آرہی۔ ایسا محسوس ہورہا تھا کہ کہیں کچھ غلط ہے، مجھے معاف کردو بہنا...... خدا کا شکر ہے کہ میں اس وقت پانی پینے کی غرض سے باہر آگیا۔ انشاءاللہ وہی ہوگا جو تم چاہوگی۔''

''میں نہیں بھیا...... اللہ تعالیٰ!'' طوبیٰ نے تصحیح کی۔

اور دونوں مسکرادیے۔

دوسرے دن چھٹی تھی۔ برآمدے میں بھیا اور ابا کی سیاسی معاملات پر بحث چھڑی ہوئی تھی۔ اماں تلاوت میں مصروف اور بھابی حسب معمول بچوں میں الجھی ہوئی تھیں۔ اور وہ......

ابھی نہا کر نکلی تھی۔ صاف ستھرا، چہرہ...... اس کا چہرہ قبول صورت تھا لیکن پاکیزہ خیالات... ایک روشنی بن کر چہرے سے جھلکتے تھے۔ اس کا چہرہ پُرسکون تھا۔

اماں نے مسکرا کر ایک نظر اس پر ڈالی اور قرآن بند کرکے دعا کے لیے ہاتھ اٹھادیے۔

اسی وقت دروازے کی گھنٹی بجی۔

سکینہ خالہ اپنے بیٹے اور بہو کے ساتھ دروازے پر تھیں۔

سکینہ خالہ، اماں کی خالہ زاد بہن تھیں انتہائی سادہ طبیعت اور ملنسار...... اماں انہیں دیکھ کر مسکرا اٹھیں۔

''ارے سکینہ بڑے دن بعد آئیں، آؤ بیٹھو......'' ان کا بیٹا باہر ہی ابا اور بھیا کے ساتھ بیٹھ گیا۔ بہو نے پیار سے طوبیٰ کو گلے لگالیا۔

آج پیار کے انداز ہی اور تھے۔ طوبیٰ نے فرق واضح طور پر محسوس کیا تھا۔

''بھئی آج تو طوبیٰ کے ہاتھ کی چائے پینی ہے۔'' سکینہ خالہ نے فرمائش کی۔

وہ ان کے انداز پر الجھتی باورچی خانے میں آگئی۔ تھوڑی دیر بعد جب وہ ٹرے لے کر کمرے میں داخل ہوئی تو سکینہ خالہ نے اسے گلے سے لگالیا۔ ''بھئی بڑے نصیبوں والی بچی ہے۔''

''ہاں اماں! میرے بھائی کو دین دار لڑکی ہی چاہیے تھی۔'' سکینہ خالہ کی بہو نگہت مسکرائی۔

طوبیٰ کے ہونق چہرے کو دیکھ کر اسے بڑا مزہ آرہا تھا۔

اور طوبیٰ سوچ رہی تھی۔

''نگہت بھابی کا بھائی ایک دین دار انسان...... اور دنیاوی اعتبار سے ڈاکٹری کے مقدس پیشے سے وابستہ.... اے میرے اللہ! تُو ہی مسبب الاسباب ہے۔ بے شک پاکیزہ مردوں کے لیے پاکیزہ بیبیاں......''

اماں کے چہرے پر اطمینان بھری مسکراہٹ تھی اس کے نصیب کا ستارہ چمک اٹھا تھا۔







# صحیح نشانہ

شمیم فضل خالق

چھوٹے بازار میں میر قاسم کی کافی بڑی دکان تھی...... ان کی دکان کو دو بستوں والی دکان کہتے تھے اور سارے بازار میں ان کی واحد دو بستوں والی دکان تھی ورنہ باقی سارے دکان ایک، ایک بستے کی تھی...... میر قاسم بڑے سوشل بندے تھے، یاروں کے یار تھے۔ شطرنج کھیلنے کے لیے انہوں نے یہ حل نکالا تھا کہ دکان کا ایک حصہ انہوں نے حجرہ سا بنالیا تھا...... سرخ رنگ کا پرانا افغانی قالین بچھا کر انہوں

نے اس کے اردگرد گاؤ تکیے رکھ دیے تھے۔ جہاں ان جیسے شطرنج کے شوقین یاد آجاتے اور تب بازیاں جمتیں گپ شپ ہوتی ...... ہنسی مذاق ہوتا...... قریب کی دکان سے چائے کے، قہوے کے زنگ آلود چاینک آتے...... دکان کا دوسرا حصہ انہوں نے جنرل اسٹور بنا رکھا تھا جس میں کوالٹی کا سامان ہوتا...... جنرل اسٹور پر انہوں نے فواد نامی لڑکے کو رکھا تھا...... شطرنج کھیلتے، کھیلتے اور گپ شپ لگاتے ہوئے بھی وہ فواد کو نظروں کے حصار میں لیے رکھتے۔

فواد ایک گڈ لکنگ نوجوان تھا...... اس نے ایف اے کیا تھا اور آج کل بی اے کی تیاری پرائیویٹ طور پر کر رہا تھا...... اس کا ایک چچا کے سوا اور کوئی نہیں تھا۔ والدین اس کے فوت ہو چکے تھے۔ اپنا خرچہ اٹھانے کے لیے وہ میر قاسم کی دکان میں ملازم ہو گیا تھا...... میر قاسم نے اسے ملازم رکھتے ہوئے ہر طرح کی تحقیق کی تھی اور بعد میں نت نئے طریقوں سے اسے آزمایا بھی تھا...... کبھی وہ اپنے جنرل اسٹور میں پانچ سو یا ہزار کا نوٹ گرا دیتے لیکن ہر بار فواد ان کو نوٹ پکڑاتے ہوئے کہتا۔

”حاجی صاحب...... یہ لیں اپنے پیسے...... چینی کی بوری کے پیچھے پڑے تھے......“ وہ مسکرا کر نوٹ اپنی جیب میں اُڑس لیتے...... وہ دکان سے ناغہ کبھی نہ کرتے اور جتنے بھی گاہک آتے انہیں دل ہی دل میں گنتے اور شطرنج کھیلتے، کھیلتے بھی نظروں میں تولتے کہ گاہک نے کیا خریدا اور کتنا خریدا...... اس سلسلے میں انہیں کبھی فواد پر شک نہیں ہوا...... دراصل اس نے کبھی انہیں شک کا موقع نہیں دیا...... شام کو دکان بند ہونے سے پہلے وہ سارا حساب کتاب میر قاسم کو دے کر جاتا اور یہ حساب کتاب میر قاسم کو بالکل صحیح لگتا...... فواد دوپہر میں ایک گھنٹے دو گھنٹے کے لیے دکان چھوڑ کر باہر جاتا...... میر قاسم اس کو یہ سہولت خوشی سے دے دیتے اور اس دوران خود دکان پر بیٹھ جاتے۔ ان کے خیال میں وہ لڑکا بالا تھا...... بیٹھ، بیٹھ کر تنگ ہو جاتا تو تھوڑی بہت آؤٹنگ اس کا حق بنتا تھا...... لنچ وہ میر قاسم کے ساتھ ہی کرتا تھا...... میر قاسم نے اس کی دیانت داری کے عوض اسے بہت سی مراعات دی تھیں جن میں ایک اسے اپنے ساتھ لنچ کرانا تھا...... لنچ گھر سے ہی آتا تھا۔ سارے دکانداروں نے مل کر ایک چھوٹے سے لڑکے کو تھوڑے سے پیسوں کے عوض اپنے، اپنے گھروں سے لنچ لانے کے لیے رکھا تھا...... سارے دکانداروں کے گھر آس پاس ہی تھے...... لڑکا سائیکل پر جاتا اور تمام گھروں سے لنچ باکسز سائیکل کی ٹوکری میں ڈال کر لے آتا...... اگر کبھی وہ لڑکا نہ ہوتا تو میر قاسم، فواد کو لنچ لانے گھر بھیج دیتے...... میر قاسم کی بیوی کچھ عرصہ پہلے فوت ہو چکی تھی...... ایک بیٹی تھی...... راحیلہ نام تھا اس کا...... بیوی کی وفات کے بعد یار دوستوں نے میر قاسم کو دوسری شادی کے لیے بہت مجبور کیا لیکن میر قاسم نہ مانے...... وہ دوستوں میں خوش رہنے والے مرد تھے۔ دوبارہ پیروں میں بیڑی ڈالنے کو تیار نہ تھے...... راحیلہ ایک جوان لڑکی تھی...... گھر میں اس کے اکیلے رہنے کا مسئلہ تھا...... شہر میں میر قاسم کی ایک بیوہ خالہ تھیں جو بے اولاد تھیں اور تیرے میرے گھروں میں لڑھکتی پھر رہی تھیں...... میر قاسم خود ان کے پاس گئے اور بڑی عزت سے خالہ زینب کو لے آئے تب سے زینب خالہ، راحیلہ کے پاس تھیں اور میر قاسم اب راحیلہ سے بالکل بے فکر ہو گئے تھے...... راحیلہ نے میٹرک کر لیا تھا اب وہ کالج جانے لگی تھی...... وہ پڑوس کی لڑکیوں کے ساتھ آیا جایا کرتی تھی...... وہ تیکھے نقوش کی سانولے رنگت کی دبلی پتلی لڑکی تھی، وہ بہت زیادہ حسین تو نہ تھی لیکن دیکھنے میں اچھی لگتی تھی...... لیکن کچھ دنوں سے میر قاسم کی نیندیں اڑ گئی تھیں...... جب سے راحیلہ کی سہیلی نازش کی شادی ہوئی تھی...... میر قاسم کو بھی راحیلہ کی فکر ہو گئی تھی۔ نازش، راحیلہ کی عمر کی تھی اور اس کا جھٹ منگنی پٹ



بیاہ ہو گیا تھا۔ میر قاسم کو اب اس لیے بھی فکر ہو گئی تھی کہ خالہ زینب آئے روز بیمار رہنے لگی تھیں...... میر قاسم سوچ رہے تھے کہ اگر خدانخواستہ خالہ زینب کو کچھ ہو گیا تو پھر وہ راحیلہ کے لیے کون سا سہارا تلاش کریں گے، اس سے اچھا ہے کہ اسے اپنے گھر کا کر دیں اور بے فکر ہو جائیں۔ اس دن ان کا کوئی دوست شطرنج کھیلنے نہیں آیا تھا، وہ اکیلے ہی اپنی دکان والے حجرے میں بیٹھے شطرنج کے مہروں کو آگے پیچھے کر رہے تھے...... فواد کسی گاہک کے ساتھ الجھا ہوا تھا وہ سودا قرض مانگ رہا تھا جبکہ فواد مسلسل انکار کر رہا تھا اور اسے دکان میں لٹکے ہوئے گتے کے بورڈ پر لکھے اس جملے کی طرف متوجہ کر رہا تھا کہ ادھار مانگ کر شرمندہ نہ کریں...... لیکن گاہک اپنی بولی بول رہا تھا کہ آج پیسے نہیں ہیں سودا دے دو...... چند دن بعد پیسے دے دوں گا...... میر قاسم ایسے معاملات میں چپ ہی رہتے تھے...... فواد خود ہی معاملہ سلجھا لیتا تھا...... آج بھی دونوں کی تکرار سن رہے تھے لیکن بیچ میں دخل نہیں دے رہے تھے۔ فواد اور گاہک کی تکرار اب جھگڑے میں تبدیل ہو چکی تھی...... میر قاسم کو فواد کا یہ رویہ اچھا لگ رہا تھا کہ وہ ان کی طرف داری کر رہا تھا بلکہ ان کے ایک اصول کو فالو کر رہا تھا کہ جو انہوں ہمیشہ روا رکھا تھا وہ ادھار کے سخت خلاف تھے...... دونوں کے جھگڑے کے بیچ ہی انہوں نے سوچا کہ اگر ان کی محنت سے حاصل کی ہوئی دکان فواد کے حصے میں آئی تو وہ ان کے اس واحد ورثے کا صحیح حقدار ہوگا...... لیکن...... وہ اپنے اس خیال پر دل ہی دل میں ہنسے کہ بھلا فواد کس اینگل سے ان کی جائداد کا حقدار ہوگا...... کہ وہ تو صرف ان کا نوکر ہے...... اچانک...... ایک سرسراتا ہوا خیال ان کے ذہن میں آیا...... کہ اگر فواد ان کا داماد بن جائے تو نہ صرف ان کی دکان پر اس کا حق ہوگا بلکہ وہ ان کا دایاں بازو بن جائے گا اور ان کے بیٹے کی خالی جگہ بھی پُر ہو جائے گی اور راحیلہ کو بھی کسی

اور گھر میں نہیں جانا پڑے گا...... ان کا دل اس خیال پر زور، زور سے دھڑکنے لگا جیسے دل سینے کی دیواریں توڑ کر باہر آجائے گا...... ماتھے پر پسینے کے قطرے نمودار ہونے لگے...... یہ خیال ہی بے حد انوکھا اور عجیب تھا...... شاید ان کے دوستوں اور بازار کے لوگوں کو یہ بات پسند نہ آئے کہ انہوں نے اپنی لاڈلی بیٹی کا نکاح ایک تنخواہ دار ملازم سے کرنے کا سوچا ہے اور ہوسکتا ہے یہ لوگ اس شادی میں رکاوٹیں بھی ڈالنے کی کوشش کریں......

"لیکن...... مجھے اِدھر اُدھر کے لوگوں سے اور ان کے خیالات کے بارے میں سوچنے کی کیا ضرورت ہے، میں وہی کروں گا جو میرا دل چاہے گا اور جسے میں اپنے لیے مناسب سمجھوں گا......" میر قاسم جتنا، جتنا ان خیالات کو اپنے ذہن سے دور کرنے کی کوشش کرتے اتنا ہی وہ ذہن پر قابض ہوتے جارہے تھے وہ سوچ رہے تھے "آخر فواد میں خرابی کیا ہے وہ گڈ لکنگ ہے...... پڑھا لکھا ہے اور مزید پڑھ رہا ہے...... جب بھی دکان پر گاہک نہ ہوتے تو وہ اپنی کتابیں کھول کر پڑھنے میں مشغول ہوجاتا...... نہ اس کے آگے کوئی ہے نہ پیچھے کوئی ہے، ایک بیٹی کے باپ کے لیے یہ بھی اس کی خوبی میں شمار ہوتا ہے بس اس کی ایک خامی ہے کہ وہ غریب ہے اور ان کا نوکر ہے تو غربت کوئی خامی نہیں اور نہ ہی محنت کرنا کوئی گالی ہے۔ وہ محنت کرتا ہے اس دکان کے لیے جان مارتا ہے اور بدلے میں، میں اسے تنخواہ دیتا ہوں...... اور ویسے بھی اس نے کئی بار کہا ہے کہ یہ جاب اس کی عارضی جاب ہے وہ پڑھ لکھ کر بڑا آدمی بننا چاہتا ہے......" میر قاسم کا سوچ، سوچ کر برا حال ہوگیا...... ان کی نسیں درد سے پھٹنے لگیں...... فواد اور گاہک کا جھگڑا کب کا ختم ہوچکا تھا...... گاہک دکان سے جاچکا تھا اور فواد اپنی کورس کی کتاب پڑھ رہا تھا...... میر قاسم کو مختلف قسم کی سوچوں نے ادھ موا کر رکھا تھا لیکن انہوں نے دل ہی دل میں فیصلہ کیا کہ وہ ہر حال میں فواد کو داماد بنائیں گے چاہے اس کے لیے انہیں کچھ زیادہ کیوں نہ کرنا پڑے...... شاید اس کے لیے خالہ زینب بھی نہ مانیں، ایک نئی سوچ ان کے ذہن پر حملہ آور ہوئی...... لیکن بہر حال وہ ان تمام مخالفتوں کا مقابلہ کریں گے...... فواد کے بارے میں تو انہیں یقین تھا کہ وہ یہ خبر سن کر خوشی سے پھولا نہیں سمائے گا...... اس نے تو یہ سوچا بھی نہیں ہوگا کہ ایک دن وہ بیٹھے بٹھائے نہ صرف اپنے مالک کی بیٹی کی قسمت کا مالک بن جائے گا بلکہ ایک عدد گھر اور جما جمایا کاروبار بھی اسے مل جائے گا...... آج گھر جاتے ہوئے میر قاسم کے ذہن کو سوچوں نے شل کر رکھا تھا...... کبھی کبھی انہیں ڈر بھی لگنے لگتا......

"لوگ کہتے ہیں کہ پیر کی جوتی کو سر پر کبھی نہیں رکھنا چاہیے کیا خبر...... وہ مجھے میرے ہی کاروبار سے بے دخل کردے...... مجھے آنکھیں نہ دکھانے لگ جائے...... خیر......" میر قاسم نے اپنے ماتھے سے پسینہ پونچھتے ہوئے خود کو تسلی دی...... "میں کیوں اپنی ساری کشتیاں جلاؤں گا...... سب کچھ راحیلہ کے نام کروں گا فواد اس کا شوہر ضرور ہوگا لیکن جائداد تو راحیلہ کے نام ہوگی اور فی الحال تو راحیلہ کے نام بھی نہیں ہے...... گھر، دکان سب میرے نام ہے...... جائداد کی فکر چھوڑ کر مجھے راحیلہ کا گھر بسانے کی فکر کرنی چاہیے۔" مثبت اور منفی خیالات کے بگولے ان کے ذہن میں اٹھ رہے تھے۔

شام کو وہ دکان بند کر کے گھر آئے تو کمرے سے خالہ زینب کی ہائے وائے کی آوازیں آرہی تھیں...... یہ روز کا معمول تھا خالہ زینب بیمار تو تھیں لیکن ان کی عادت واویلا مچانے کی بھی تھی۔ چھوٹی سی تکلیف ہوتی تو بھی بہت زیادہ شور مچاتیں...... اکثر تو میر قاسم ان کی ہائے وائے نظر انداز کر کے اپنے کمرے میں چلے جاتے لیکن آج وہ ایسا نہ کرسکے...... راحیلہ نے باپ کو دیکھا تو لپک کر کچن سے باہر آگئی اور باپ کو سلام کر کے ان سے پھل





فروٹ کا لفافہ لینے لگی......

خالہ کی طبیعت زیادہ خراب ہے کیا؟" اس کے سلام کا جواب دے کر میر قاسم نے اس سے پوچھا۔

"پتا نہیں۔" وہ منہ بنا کر بولی۔ "دوائی تو دے دی ہے۔"

"اچھا...... میں ان سے مل لیتا ہوں...... تم میری چائے وہیں لے آنا۔"

راحیلہ نے قدرے حیرت سے اثبات میں سر ہلایا۔ ابا اتنی زیادہ دیر تو خالہ کے کمرے میں نہیں رکتے...... خیر وہ دل میں سوچنے لگی اور چائے بنانے کے لیے کچن میں گھس گئی۔

"کیا حال ہے خالہ...... طبیعت زیادہ خراب ہے کیا؟" میر قاسم سلام کر کے ان کے پاس والی کرسی پر بیٹھ گئے۔

"بس بیٹا...... ٹانگوں میں شدید درد ہورہا ہے...... پاگل بنا کر رکھ دیا ہے ان دردوں نے مجھے......" خالہ کو خود بھی ان کے بیٹھنے پر حیرت ہوئی۔ اکثر وہ کھڑے، کھڑے اس کا حال پوچھتے یا سیدھے اپنے کمرے میں چلے جاتے...... خالہ زینب گاؤ تکیے کا سہارا لے کر بیٹھ گئیں۔

"ڈاکٹر کی دوائی تو ٹائم پر لے رہی ہیں ناں......؟"

"ہاں بیٹا...... راحی وقت پر دوائیاں دے دیتی ہے۔" وہ بولیں تو میر قاسم ہمدردی سے کہنے لگے۔

"ایک دو دن دیکھ لیتے ہیں خالہ...... اگر آرام نہ آیا تو دوسرے ڈاکٹر سے چیک اپ کرالوں گا۔"

"اچھا بیٹا...... خدا تمہاری عمر دراز کرے......"

خالہ زینب انہیں دعائیں دینے لگیں...... میر قاسم کچھ دیر بیٹھے سوچتے رہے پھر بولے۔

"خالہ...... آپ سے ایک بات کرنی تھی۔"

خالہ زینب کی ہائے وائے تھم گئی......

"ہاں بیٹا...... سو باتیں کہو...... مجھے بھی تم سے ایک بات کرنی تھی...... خیر پہلے تم کہو......" وہ بولیں۔

میر قاسم نے ان کی بات پر زیادہ توجہ نہ دی اور بولے۔

"دراصل مجھے راحی کے بارے میں بات کرنی ہے...... وہ...... اس کی شادی کے بارے میں...... اب وہ بڑی ہوگئی ہے۔" آہٹ پر وہ خاموش ہوگئے...... راحیلہ چائے کا کپ لے کر آئی تھی...... کپ تپائی پر رکھ کر وہ بولی۔

"ابا...... میں سیما کے پاس جاتی ہوں...... کچھ سہیلیاں آئی ہیں اس کے گھر...... اس نے چائے پر سب کو بلایا ہے۔"

"ہاں، جاؤ بیٹا......" میر قاسم نے خوشی سے اسے اجازت دی کہ اس کی غیر موجودگی میں وہ خالہ زینب سے آزادی کے ساتھ اس کے متعلق بات کرسکیں گے...... سیما کا گھر قریب ہی محلے میں تھا اور راحیلہ کے ساتھ اس کی بہت دوستی تھی...... راحیلہ کے جانے کے بعد میر قاسم نے پھر سے اپنی بات شروع کی، ایک ہاتھ کی انگلیاں دوسرے ہاتھ میں پھنساتے ہوئے وہ بولے۔

"راحی بڑی ہوگئی ہے خالہ...... اب ہمیں اس کے متعلق سوچنا چاہیے۔"

"شکر ہے بیٹا...... تجھے اس کا خیال تو آیا...... ورنہ تو، تو شطرنج میں ایسا محو تھا کہ اکلوتی بیٹی کا خیال تک تجھے نہیں آتا تھا۔" خالہ زینب نے قدرے طنزیہ انداز میں کہا۔

"نہیں، اب ایسی بات بھی نہیں ہے...... لیکن اتنی بڑی بھی نہیں ہوئی تھی وہ...... اب بڑی ہوگئی ہے تو......" میر قاسم شرمندہ سا ہوکر بولا۔

"دیکھ بیٹا...... چھوٹی بڑی کو چھوڑ...... تیرے حالات ایسے ہیں کہ تجھے راحی کے بارے میں چند سال پہلے سوچنا چاہیے تھا...... دوسری شادی تو کرتا نہیں ہے...... میں چراغِ سحری ہوں...... اور ویسے بھی میں کہاں اس کی جوانی کی حفاظت کرسکتی ہوں اور یہی بات میں تجھ سے کہنا چاہ رہی تھی پر زبان ساتھ نہیں دے رہی تھی...... کتنے دن سے کشمکش

میں ہوں کہ تجھے بتاؤں تو کیسے بتاؤں......'' خالہ نے رسانیت سے کہا۔

میر قاسم کو کسی انہونی کا احساس ہوا...... الجھن بھری نظروں سے خالہ زینب کو دیکھتے ہوئے وہ بولے۔

''کیا بات ہے خالہ...... کیا کوئی بات ہوئی ہے؟'' خالہ زینب تھوک نگلتے ہوئے بولیں۔

''ہاں بیٹا...... بہت بڑی بات ہے...... دراصل راحیلہ نے اپنے لیے چور دروازہ ڈھونڈ لیا ہے۔''

''کک...... کیا......؟'' میر قاسم کا دل دھک سے رہ گیا...... ان کا دل ڈوبنے لگا...... وہ ہراساں لہجے میں بولے۔

''خالہ...... آپ پہیلیاں کیوں بجھوا رہی ہیں...... صاف، صاف بات کریں ناں......''

''صاف، صاف بات یہ ہے میر قاسم...... کہ راحی نے اپنے لیے بر خود چن لیا ہے...... ایک لڑکا اس سے ملنے آتا ہے......'' میر قاسم کو ایسے لگا جیسے کسی نے کس کر طمانچہ ان کے منہ پر مار دیا ہو...... وہ لڑکھڑا کر رہ گئے...... کافی دیر تک تو ان سے بات نہیں ہو سکی لیکن جب بولے تو ان کی آواز غیظ و غضب سے... بھرپور تھی۔ وہ اپنی جگہ سے اٹھ کھڑے ہوئے اور غصے سے کانپتی آواز میں بولے۔

''کہاں ہے وہ منحوس...... میں اس کا خون پی جاؤں گا...... زندہ زمین میں گاڑھ دوں گا اسے...... ذلیل!'' خالہ زینب نے چارپائی سے اٹھ کر ان کے کاندھے پر ہاتھ رکھ دیا اور انہیں دوبارہ کرسی پر بٹھاتے ہوئے دھیمے لہجے میں بولیں۔

''میر قاسم...... جوان، بیٹی کا باپ اس طرح چیخ کر نہیں بولتا...... دیواروں کے بھی کان ہوتے ہیں بچہ...... اپنی عزت کو خود سنبھالنا پڑتا ہے۔''

میر قاسم بھرائی آواز میں بولے۔

''بیٹی نے تو عزت کا جنازہ نکال دیا اب میں کیا اپنی عزت سنبھالوں گا...... لیکن خالہ......!'' اور ایک شکایت بھری نظر ان پر ڈالی۔

''آپ نے بھی مجھے نہیں بتایا...... اب بتا رہی ہیں۔''

ایک ٹھنڈی آہ بھر کر خالہ زینب بولی۔

''ایک باپ کو ایسی خبر سنانی آسان کب ہوتی ہے بیٹا اور مجھے تو خود چند دن پہلے معلوم ہوا ہے...... میں تو دوپہر کو کھانا کھا کر سو جایا کرتی تھی، وہ تو چند دن قبل مجھے نیند میں پیاس نے ستایا تو میں پانی پینے اٹھی...... دیکھا تو راحی کسی لڑکے کے ساتھ کچن میں بیٹھی تھی...... مجھے دیکھتے ہی وہ لڑکا تو بھاگ گیا اور راحی میری منت سماجت کرنے لگی کہ میں تمہیں نہ بتاؤں۔''

''وہ لڑکا کون تھا؟'' میر قاسم ہاری ہوئی آواز میں کہنے لگا۔

''میں نے لاکھ پوچھا پر اس نے بتا کر نہ دیا...... ہوگا اس کی کسی سہیلی کا بھائی وائی......'' خالہ زینب نے جواب دیا۔

میر قاسم کو ایسا لگ رہا تھا جیسے وہ بیٹھے بیٹھے مر چکے ہوں...... وہ عجیب سی کیفیت سے گزر رہے تھے...... کبھی ان کا دل چاہتا کہ خود کو مار لیں کبھی راحیلہ کی جان لینے کو دل کر رہا تھا۔ خالہ زینب انہیں دھیرے، دھیرے سمجھا رہی تھیں۔

''دیکھ بچے...... اپنے غصے پر قابو پا...... راحی کو کچھ نہ کہہ...... بلکہ ایسا ظاہر کر جیسے تجھے کچھ معلوم ہی نہیں...... دیکھ میر قاسم یہ جوانی بڑی دیوانی ہوتی ہے...... نہ اپنا نقصان دیکھتی ہے نہ دوسروں کا...... بس جھٹ پٹ اس کے ہاتھ پیلے کر دے...... اگر تو نے اس کے لیے کوئی لڑکا ڈھونڈا ہے تو دیر نہ کر......'' اس کے علاوہ بھی خالہ زینب نے انہیں بہت نصیحتیں کیں اور انہیں کسی بھی انتہائی قدم سے روکے رکھا...... میر قاسم، خالہ زینب کے کمرے سے اپنے کمرے تک آئے تو انہیں قدم اٹھانا مشکل لگ رہا تھا ایک، ایک پیر من، من بھر کا ہو رہا تھا...... ان کا جی زندہ رہنے سے اچاٹ ہو گیا تھا...... وہ لائٹ آن کیے بغیر اپنے بستر پر گرے اس رات انہوں نے کھانا بھی نہیں کھایا...... صبح بھی بغیر ناشتا کیے دکان پر آگئے...... وہ گم صم اپنے حجرے میں بیٹھے تھے آج زوروں کی بارش برس رہی تھی۔ کڑاکے کی سردی تھی...... فواد دکان کی جھاڑ پونچھ کر رہا تھا اس نے ایک دو بار میر قاسم کو پکارا لیکن میر قاسم کا دھیان اس... طرف نہ تھا...... وہ کچھ بھی نہیں سن رہے تھے ان کے چہرے پر ایسی مردنی چھائی تھی کہ فواد کا دل سہم سا گیا...... وہ بے اختیار ان کے قریب گیا۔

''حاجی صاحب...... آپ کی طبیعت تو ٹھیک ہے ناں......؟''

وہ خالی خالی نظروں سے فواد کی طرف دیکھتے ہوئے... بالکل اچانک بولے۔

''فواد...... مجھے تم سے ایک بات کرنی ہے...... بہت اہم بات......'' فواد نے فوراً کہا۔

''کہیے ناں حاجی صاحب......'' میر قاسم نے کچھ بے بسی سی الجھی، الجھی نظروں سے اسے دیکھا اور جس بات پر ابھی انہوں نے مزید سوچنا تھا اور پھر فیصلہ کرنا تھا...... وہ فیصلہ تو اچانک ہو گیا...... وہ نظریں جھکا کر بولے۔

''فواد...... فواد بیٹے...... تم جانتے ہو ناں کہ میں تم سے ایک بیٹے جیسی محبت کرتا ہوں...... جانتے ہو ناں تم......؟''

''جی حاجی صاحب......'' فواد سعادت مندی سے اپنا سر جھکاتے ہوئے بولا۔

''میں نے بھی ہمیشہ آپ کو اپنے باپ کی طرح سمجھا ہے۔'' میر قاسم دبے دبے جوش کے ساتھ بولے۔

''اگر ایسا ہے تو کیوں ناں ہم سچ مچ کے باپ، بیٹا بن جائیں۔''

''جی......''

''وہ اس طرح کہ تم میرے داماد بن جاؤ......'' میر قاسم نے اب کے صاف، صاف بات کرنے کی ٹھانی۔

''جج...... جی......'' مارے حیرت کے فواد سے بات نہیں ہو پا رہی تھی...... وہ پھٹی، پھٹی نظروں سے میر قاسم کو یوں دیکھ رہا تھا جیسے پہلی بار دیکھ رہا ہو...... الفاظ گول مول ہو کر اس کے حلق میں چبھنے لگے تھے...... وہ کچھ کہنے کے...... کچھ بولنے کے قابل نہیں رہا تھا......

میر قاسم نے اس کی پیٹھ تھپکتے ہوئے کہا۔

''راحیلہ میری اکلوتی بیٹی ہے...... اگر وہ میرے گھر سے چلی گئی تو میرے پاس کچھ نہیں رہے گا...... اس لیے میں نے سوچا تھا کہ اسے میں ایسے لڑکے سے بیاہوں گا جو میرا داماد نہ ہو...... بلکہ بیٹا بن کر میرے ساتھ رہے...... اور اس کے لیے میں نے تمہارا انتخاب کیا...... کیونکہ تم کافی وقت سے میرے ساتھ رہ رہے ہو...... تمہاری ساری خوبیاں مجھ پر آشکار ہو چکی ہیں۔''

''لل...... لیکن حاجی صاحب......'' وہ کھسیا کر بولا۔ ''میں تو آپ کا نوکر ہوں...... نہ گھر ہے نہ روپیہ، پیسہ ہے...... آپ آسمان ہو تو میں زمین...... یہ کیسے ہو سکتا ہے...... میری اور آپ کی رشتے داری

صحیح نشانہ

## یقین

جب تک وہ میرے دل میں رہتا تھا
تب تک وہ میرے یقین میں رہتا تھا
بھرم ٹوٹا اس یقین کا کہ وہ میرا ہے
اس یقین اس بھرم کے ٹوٹنے کی صدا
بہت دور تک سنائی دی

مرسلہ: مسز فرح امجد، ٹاؤن شپ لاہور

## دعا

مانگی ہے دعا
تیری خوشیوں کی
مگر!
اپنے ساتھ
اگر ہے گوارا تجھے بھی
تو تم بھی
آمین کہہ دو

شاعرہ: مدیحہ نورین مہک، برنالی

کیسے ہوسکتی ہے۔'' وہ حیران اور پریشان تھا۔

''ہونے کو سب کچھ ہوسکتا ہے فواد بیٹا......''

میر قاسم نے ہنکارا بھرتے ہوئے محبت سے اسے دیکھا...... ''تم پڑھے لکھے ہو...... شریف ہو، تابعدار ہو، تمہاری شکل صورت اچھی ہے، کیا خامی ہے تم میں...... غریب ہونا کوئی جرم نہیں...... اور سنو...... جو چیزیں تمہارے پاس نہیں وہ میں تمہیں دوں گا...... مثلاً گھر، کاروبار اور ایک عدد بیوی...... اور ہاں ایک عدد باپ بھی......'' اچانک فواد پھوٹ، پھوٹ کر رونے لگا۔ اس نے اپنے دونوں ہاتھ میر قاسم کی پیروں پر رکھ دیے۔

''حاجی صاحب...... آپ مجھے اتنی عزت اور محبت دے رہے ہیں جس کا میں اہل بھی نہیں...... میں انکار کر کے کیوں گناہ گار بنوں...... آپ دیکھیں گے کہ میں ہمیشہ آپ کا نوکر بن کر ہی رہوں گا۔''

کل سے لے کر اب تک پہلی بار میر قاسم نے اطمینان کی سانس لی...... انہیں یوں لگ رہا تھا جیسے کل سے ان کے سینے میں سانس گھٹ رہی تھی...... جیسے وہ پہلی بار کھل کر سانس لے پائے ہوں...... انہوں نے شفقت سے اس کے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے کہا۔

''میں آج ہی تمہارے چچا سے بات کرتا ہوں۔'' فواد کے چچا کو کیا اعتراض ہوسکتا تھا...... وہ بھی فواد کی طرح حیران تھا اسے اپنے بھتیجے کی قسمت پر رشک آرہا تھا۔ معاملات اتنی جلدی، جلدی طے پاگئے کہ خود میر قاسم کو بھی یقین نہیں آرہا تھا...... گھر میں شادی کی تیاریاں ہورہی تھیں۔ خالہ زینب کی ساری بیماریاں گھر میں ہلا گلا ہونے سے ہی بھاگ گئی تھیں...... پڑوس کی لڑکیوں کے ساتھ وہ شادی کی تیاریوں میں مصروف تھیں اور فی الحال اپنی ساری بیماریاں وہ بھول بیٹھی تھیں...... میر قاسم کے دل میں راحیلہ کی طرف سے دھڑکا سا لگا تھا سو وہ شادی جلدی کرنے کے حق میں تھے۔ راحیلہ ان کے سامنے آنے سے گریزاں رہتی تھی...... اسے شک ہوگیا تھا کہ خالہ نے شاید میر قاسم کو اس کے متعلق سب کچھ بتا دیا ہوگا...... میر قاسم بھی راحیلہ کو چائے کھانے کا نہیں کہتے تھے...... دونوں کے بیچ چھپن، چھپائی کا کھیل ہورہا تھا۔ میر قاسم وہاں نہ جاتے جہاں راحیلہ ہوتی اور راحیلہ باپ کو دیکھ کر کونے کھدروں میں چھپ جاتی......

شادی کا دن آگیا...... میر قاسم نے سارے محلے داروں اور بازار کے دکانداروں اور اپنے یار دوستوں کو بڑا پُرتکلف کھانا کھلایا...... اور راحیلہ اور فواد ایک ہوگئے...... فواد اپنا مختصر سا سامان لے کر میر قاسم کے گھر آگیا...... میر قاسم کے دل سے جیسے منوں بوجھ اتر گیا...... وہ بالکل ریلیکس ہوگئے...... اب ان کی شطرنج کی بازیاں کچھ زیادہ ہی لگنے لگیں...... خالہ زینب بھی مطمئن ہوگئیں کہ جوان لڑکی کی چوکیداری آسان بات تو نہیں تھی ہاں ایک بات ضرور تھی کہ وہ فواد کو دیکھ کر سوچتیں کہ انہوں نے فواد کو کہاں دیکھا ہے...... انہیں فواد کی شکل جانی پہچانی سی لگتی تھی...... اکثر وہ اس شک کا اظہار راحیلہ سے کردیتیں تو راحیلہ ہنس کر کہتی۔

''اب مجھے کیا پتا خالہ...... کہ آپ نے فواد کو کہاں دیکھا ہے۔'' لیکن رات کو وہ ہنس کر جب یہی بات فواد سے کرتی تو فواد مسکرا کر کہتا۔

''بھئی راحی...... بڑی تیز ہیں تمہاری خالہ...... یعنی اس دن پکن میں مجھے ایک نظر دیکھ کر ہی انہوں نے مجھے یاد رکھا ہوا ہے...... حالانکہ میں تو اس دن چھلاوا بن گیا تھا...... اتنا تیز تو میں زندگی میں نہیں بھاگا ہوں جتنا اس دن بھاگا تھا۔''

دونوں کی مشترکہ ہنسی جب باہر تک آتی تو میر قاسم کے ہونٹ خود بخود مسکرانے لگتے۔ گویا ان کا فیصلہ بالکل صحیح تھا۔ راحیلہ اس لڑکے کو بھول گئی تھی جس سے وہ ملا کرتی تھی۔



# اللہ مالک

ثوبیہ رفعت ذوالفقار



ان کے چہرے پر پریشانی اور تفکر کے اثرات واضح تھے۔ جدید طرز پر بنی اس خوب صورت بلڈنگ سے اپنے پی اے کے ہمراہ باہر نکل کر انہوں نے اپنی بلیک مرسیڈیز کی طرف قدم بڑھا دیے تھے جو سڑک کے کنارے اپنی پوری آب و تاب کے ساتھ کھڑی لوگوں کی توجہ اور واہ، واہ اپنی طرف سمیٹ رہی تھی۔

سرمئی ڈریس میں ملبوس ہاتھ میں قیمتی بریف کیس تھامے آنکھوں پر سیاہ چشمہ چڑھائے، اپنی شاندار پرسنالٹی کے ساتھ خود آفندی صاحب نے بھی وہاں سے گزرتے ہوئے بہت سے لوگوں کو مرعوب کیا تھا۔ چلچلاتی دھوپ میں تیز قدم چلتے ہوئے وہ بار، بار اپنے ماتھے اور چہرے پر آیا پسینہ صاف کررہے

تھے اور ساتھ ہی ساتھ اپنے پی اے کو ہدایات بھی جاری کر رہے تھے۔

''تم مزید دو دن یہاں رکو گے۔'' انہوں نے آرڈر کیا تھا۔

''جی سر۔'' پی اے کی طرف سے نہایت مستعدی سے جواب آیا تھا۔

''تمہیں اپنا سارا کام نہایت احتیاط اور ہوشیاری سے کرنا ہوگا...... مجھے ہر حال میں ان کے سیکریٹس چاہئیں۔'' انہوں نے مزید کہا تھا۔

''ایسا ہی ہوگا سر، ڈونٹ یو وری......'' پی اے کو جیسے رٹایا گیا تھا ان کی ہر بات کا مثبت جواب دینے کے لیے...... چلتے، چلتے وہ لوگ گاڑی تک پہنچ گئے تھے۔ جہاں ڈرائیور نے دروازہ پہلے سے کھول دیا تھا۔ اوراب دروازہ تھامے مؤدب کھڑا تھا۔

''یاد رکھنا...... اگر یہ خبر لیک ہوئی یا کسی قسم کی کوتاہی ہوئی تو اس کے ذمے دار صرف تم ہوگے۔'' وارننگ دے کر وہ وھب سے گاڑی میں بیٹھ گئے تھے جبکہ پی اے کی زبان گنگ ہوگئی تھی اس انوکھی لیکن خوف ناک تنبیہ کو سن کر......

''جلدی گھر چلو......'' بریف کیس برابر کی سیٹ پر پٹختے ہوئے اور دوسرے ہاتھ سے ٹائی کی ناٹ ڈھیلی کرتے ہوئے انہوں نے ڈرائیور کو بارعب لہجے میں آرڈر کیا...... لنچ ٹائم تھا اور آفندی صاحب ابھی ابھی ٹینڈر آکشن سے فارغ ہوئے تھے اوراب انہیں اسلام آباد سے لاہور اپنے گھر جانا تھا کیونکہ وہ کھانا ہر ممکن کوشش میں اپنی فیملی کے ساتھ ہی کھاتے تھے چاہے ٹائم سے بے ٹائم ہو جاتے۔ جو انہیں بے حد عزیز تھی۔ ڈرائیور نے گاڑی موٹروے پر ڈال دی تھی۔ پی اے سکتے کے عالم میں کھڑا ان کی گاڑی کو وہاں سے روانہ ہوتے ہوئے دیکھ رہا تھا۔

☆☆☆

رنج، کرب، حسد، ملال، غصہ اور ٹینشن کی ملی جلی کیفیات ان کے اعصاب پر سوار تھیں۔ کچھ دیر پہلے ہونے والے نیلامی کے تمام سین کسی فلم کی طرح باری، باری ان کے ذہن میں چکر کھا رہے تھے اور ساتھ ہی ساتھ ان کا غصہ اور ملال سوا ہوتا جا رہا تھا۔

''ذلیل، خبیث...... چھوڑوں گا نہیں میں اسے۔'' نہایت نامعقول الفاظ ان کے منہ سے یقیناً مخالف پارٹی کے لیے نکلے تھے۔ آج تک شیراز آفندی کو کسی نے بزنس کے میدان میں شکست نہیں دی تھی اور آج ضیغم صدیقی آج کی نیلامی جیت گیا تھا۔

''میرا دل کرتا ہے، میں ختم کردوں اس کو......'' انہوں نے غصہ نکالنے کے لیے پوری قوت سے ہاتھ کا مکا بنا کر گاڑی کی کھڑکی پر مارا تھا جس سے ایک زوردار ٹھک کی آواز پیدا ہوئی تھی۔ جس کا شیراز آفندی نے نوٹس نہیں لیا...... اپنا غصہ نکالنے کے لیے انہیں ایک پنچنگ بیگ کی ضرورت تھی جس پر متواتر گھونسوں کی بوچھار کر کے وہ دل کی بھڑاس نکال سکتے۔

''گاڑی تیز چلاؤ......'' وہ ڈرائیور پر دہاڑے تھے۔ جس نے فوراً سے گاڑی کی اسپیڈ بڑھا دی تھی مگر اگلے ہی لمحے اسے گاڑی کو روکنا پڑا تھا۔

''گاڑی کیوں روک دی۔'' وہ ڈرائیور پر چلّانے ہی والے تھے جب ونڈ اسکرین کے پار نظر آتی ٹریفک سگنل کی ریڈ لائٹ کو اپنا منہ چڑاتے دیکھا۔

''ڈیم اٹ......'' انہوں نے سیٹ کی پشت کے ساتھ ٹیک لگالی اور کرب سے آنکھیں موندلیں۔ ان کی زندگی میں اتنی مشکلیں کیوں ہیں، وہ آئے دن آفتوں کے گرداب میں پھنستے جا رہے تھے۔ ان کا سکون برباد ہوتا جا رہا تھا۔ کتنی کوشش کی تھی انہوں نے، یہ نیلامی جیتنے کو خود کو کتنے سال مشقت کی چکی میں پیسا تھا مگر فائدہ کیا ہوا چار کروڑ...... صرف چار کروڑ کا منافع...... ان کے مسائل ہی اتنے ہی زیادہ تھے کہ یہ لمبی چوڑی رقم ان کی ضروریات کے سامنے





حقیر معلوم ہو رہی تھی۔ ان کے گھر کا بے تحاشا خرچ، کمپنی کے اخراجات، ملازمین کی تنخواہیں، والدہ کا علاج، علی کی گاڑی، مونا کی فرمائشیں، بیگم کی شاپنگ اور سب سے بڑھ کر نئی فرم لانچ کرنا جس کے لیے وہ پچھلے تین سالوں سے جتن کر رہے تھے۔ ان تمام مسائل سے نپٹنے کے لیے انہیں بے تحاشا پیسے کی ضرورت تھی۔ انہی پرابلمز کی وجہ سے ڈپریشن اور انسومنیا کے مریض بن گئے تھے۔

☆☆☆

''پاپا مجھے اس سال ورلڈ ٹور پر لازی جانا ہے۔ آپ مجھے جانے دیں گے ناں...... آپ کو تو پتا ہے میرے بچپن کا خواب ہے۔'' مونا نے پیار سے لپٹتے ہوئے ان سے کہا تھا ان کے ذہن میں بیٹی کی معصوم خواہش ابھری۔

''پاپا آپ نے مجھ سے اسپورٹس کار دلانے کا وعدہ کیا تھا میں نے آپ کا پوزیشن لانے کا خواب پورا کیا اوراب آپ میرا ارمان پورا کریں۔ مجھے میرا انعام اسی مہینے چاہیے۔'' علی نے پُرجوش ہوتے ہوئے انہی کا وعدہ یاد دلایا تھا۔ ان کی نظروں کے سامنے اپنے بچوں کے ہنستے مسکراتے ڈیمانڈز کرتے چہرے گھوم رہے تھے۔ آفندی صاحب نے آنکھیں کھول دیں وہ اپنی سوچوں میں غلطاں تھے جب ان کے موبائل پر میسج آیا۔ وہ میسج بینک کی طرف سے تھا۔

''ایک اور نئی مصیبت!'' میسج پڑھتے ہی ان کے منہ سے نکلا تھا۔ ان کے کریڈٹ کارڈ پر اچھی خاصی رقم کی شاپنگ کی گئی تھی اور وہ جانتے تھے ان کا کارڈ استعمال کرنے کی جرأت کون کرسکتا ہے۔ وہ نمبر ملانے ہی والے تھے جب ان سے پہلے ان کی بیگم کی کال آگئی۔

''ہیلو ہنی......'' شرمین نے کھلکھلاتے ہوئے کہا تھا۔

''ہیلو!'' جواباً انہوں نے مدھم لہجے میں کہا تھا۔

''کیا ہوا...... آپ ٹھیک تو ہیں ناں......'' شرمین کو فکر ہوئی تھی اپنے لونگ ہسبینڈ کی۔

''ٹھیک ہوں تم کیسی ہو؟'' وہ بس اتنا ہی بول سکے تھے۔

''بہت خوش......'' ساتھ ہی وہ مسکرائی تھی۔

''آپ کے ہوتے ہوئے میں بالکل ٹھیک ہوں۔''

''کچھ کر رہی ہو؟'' آفندی صاحب اصل موضوع پر آنا چاہتے تھے۔

''ہاں، اپنی فرینڈ کی میرج اینی ورسری کے لیے گفٹ لینے نکلی تھی۔ میری بہت ہی خاص فرینڈ ہے...... ہاں آپ کا کارڈ ہی استعمال کیا ہے یہی بتانے کو فون کیا ہے، آپ کے اکاؤنٹ میں اب تھوڑی ہی رقم ہے۔'' آفندی نے گہری سانس لی، سات لاکھ کی رقم اسے تھوڑی رقم لگ رہی تھی۔ جو بات انہیں گلے میں پھنسی ہڈی محسوس ہو رہی تھی ان کی لاڈلی بیگم نے اسے چٹکیوں میں اڑا دیا تھا۔

''ویسے انوائٹ تو انہوں نے ہم دونوں کو کیا تھا لیکن آپ کے پاس تو ٹائم ہی نہیں ہوتا میرے لیے...... نہ گھر میں بیٹھ کر آرام سے چند باتیں کرنے کا نہ کسی جگہ باہر جا کر فرصت سے انجوائے کرنے کا...... مجھے اکیلے ہی ہر جگہ خوار ہونا پڑتا ہے۔'' اسی نے الٹا شکوہ کر کے فون رکھ دیا تھا۔ آفندی صاحب بس اپنے موبائل کو دیکھتے رہ گئے۔ جہاں سے کچھ دیر پہلے ان کی عزیز از جان بیگم کی آواز سنائی دے رہی تھی۔

گاڑی اب موٹروے کی سڑکوں پر فراٹے بھر رہی تھی انہیں سفر کرتے ہوئے تقریباً ڈھائی گھنٹے ہوگئے تھے۔ جب گاڑی کے ٹائر چرچرائے تھے اور پھر اس نے مزید حرکت سے انکار کر دیا تھا۔

''اب کیا ہوگیا ہے؟'' انہوں نے بیزاری سے ڈرائیور سے دریافت کیا تھا۔

''سر معلوم نہیں شاید گاڑی میں کچھ مسئلہ ہوگیا ہے۔ میں ابھی دیکھتا ہوں۔'' اس نے بونٹ کھول کر

لیور کھینچا اور نیچے اتر کر انجن چیک کرنے لگا۔ ایک ٹائر کی ہوا بھی کم ہو گئی تھی۔ ڈرائیور نے آفندی صاحب کو ایک اور منحوس خبر سنا کر ان کی ٹینشن میں مزید اضافہ کیا تھا اور شاید ویسے بھی بیٹری یا انجن میں کہیں کوئی ٹیکنیکل پرابلم آگیا تھا۔

''میں قریب ہی کوئی ورک شاپ ڈھونڈتا ہوں۔'' اس نے ان کی طرف کی کھڑکی کے پاس آکر کہا۔ تھوڑے فاصلے پر آبادی کے آثار تھے۔

درد اور بے چینی کے آثار اس کے چہرے پر بسیرا کیے ہوئے تھے۔ آنکھوں میں دنیا جہاں کا کرب سمٹا تھا۔ وہ چل کر اپنی چھپر نما دکان سے باہر آیا اور اضطراب کے عالم میں نگاہیں اِدھر اُدھر دوڑائیں۔ مگر نظریں مایوس ہو کر واپس پلٹ آئیں پھر اس نے نگاہ اٹھا کر آسمان کی جانب دیکھا...... اور شاید کسی سے کوئی فریاد کرنے لگا تھا...... اس کی آنکھوں کی سطح نم ہو گئی مگر اس کی امید میں ذرا آنچ آئی تھی نہ رتی بھر کمی...... کچھ دیر وہ یونہی کھڑا رہا اور پھر نگاہیں جھکا لیں اس کی تکلیف میں افاقہ ہوا تھا۔ شاید اوپر سے کسی نے اسے تسلی دی تھی یا ڈھارس بندھائی تھی۔ وہ واپس اپنی جھونپڑی کی طرف لوٹنے لگا تھا۔ جب اسے دور سے کوئی بھاگتا ہوا دکھائی دیا۔ وہ اسی طرف آرہا تھا اور اسے ہاتھ کا اشارہ بھی کر دیا تھا۔ اس شخص کی آنکھیں چمک اٹھیں...... یہ صبح سے لے کر سہ پہر تک اس کا پہلا گاہک تھا۔

☆☆☆

آفندی صاحب سے گاڑی میں بیٹھنا محال ہو رہا تھا۔ گاڑی بند ہو جانے کی وجہ سے اے سی نے مزید خنکی پھیلانا بند کر دیا تھا اور گاڑی کے اندر حبس بڑھ گیا تھا۔ انہوں نے ہاتھ بڑھا کر کھڑکی کا شیشہ کھول دیا جب اچانک گرم ہوا کا جھونکا اندر داخل ہوا اور ان کے منہ سے ٹکرایا آفندی صاحب کو وہ ہوا جہنم کی آگ سے بھی زیادہ پُرتپش محسوس ہوئی تھی۔ انہوں نے سرعت سے منہ موڑا تھا۔

''واٹ دا ہیل از دس......'' وہ دوبارہ شیشہ بند کرنے والے تھے۔ جب ڈرائیور بھاگتا ہوا ان کے پاس آیا۔

''سر مجھے پاس ہی ایک ورک شاپ مل گئی ہے۔ گھبرائیں نہیں، گاڑی جلدی ٹھیک ہو جائے گی۔'' وہ پھولی ہوئی سانسوں کے درمیان بتا رہا تھا۔ ''بس ہم ابھی گاڑی دھکیل کر وہاں تک لے کر جائیں گے اور......''

''کیا بکواس ہے یہ......'' آفندی صاحب نے درمیان میں ہی اسے ٹوک دیا تھا۔ ''تمہارا مطلب ہے میں گاڑی کو دھکا لگاؤں گا۔'' انہوں نے بے یقینی سے پوچھا تھا۔

''نو سر میں اور وہ شخص دھکا لگا کر گاڑی کو وہاں تک لے جائیں گے آپ بس...... پیدل چل کر ہمارے ساتھ آئیں۔'' ڈرائیور نے تھوک نگلتے ہوئے انہیں آگاہ کیا تھا۔ جواباً آفندی صاحب نے اسے کھا جانے والی نظروں سے دیکھا تھا۔ ایک معمولی شخص کی بے وقعت جھونپڑی تک شیراز آفندی کا چل کر جانا ان کی شان کے خلاف تھا مگر اس وقت مجبوری تھی۔ موٹر وے کی ہیلپ سروس آج ناپید تھی۔

☆☆☆

وہ بے چینی سے اِدھر اُدھر ٹہل رہے تھے۔ ان کے سامنے مکینک کے ہاتھ تیزی سے حرکت کر رہے تھے۔ ٹائر میں ہوا بھرنے کے بعد وہ اب انجن اور اس کی تاروں کے ساتھ چھیڑ چھاڑ میں مصروف تھا۔ شاید کسی وائر کا انجن سے رابطہ منقطع ہو گیا تھا۔ جس کی وجہ سے اسپارک انجن تک نہیں پہنچ رہا تھا اور انجن نے اسٹارٹ بند کر دیا تھا۔ وہ شخص غیر معمولی انداز میں آفندی صاحب کو اپنی طرف اٹریکٹ کر رہا تھا۔ اس کے فن میں اس کی مہارت کمال کی تھی۔ وہ اسی قدر آرام اور مستعدی سے اپنا کام انجام دے رہا تھا گویا یہ سب اس

کے لیے کوئی کھیل ہو۔ آفندی صاحب اسے بغور تکنے میں مصروف تھے۔ ابھی کچھ دیر پہلے تو انہیں اس جگہ سے متلی محسوس ہورہی تھی، وہ ایک چھوٹا سا دڑبا نما ایک کمرا تھا جسے اس شخص نے اس ویرانے میں اپنی ورکشاپ بنایا ہوا تھا۔ گارے اور اینٹوں کو ملا کر دیواریں تعمیر کی گئی تھیں اور اس کے اوپر بانس اور گھاس پھونس کا چھپر ڈالا گیا تھا۔ کمرے کے ایک کونے پر ایک ٹوٹی پھوٹی چارپائی بچھی تھی۔ جس پر کسی قسم کا کپڑا یا دری نہیں بچھائی گئی تھی۔ بس پائنتی پر ایک کھیس رکھا ہوا تھا۔ اس کے ساتھ ہی ایک بوسیدہ میز پر ایک واٹر کولر اور اس کے اوپر ایک اسٹیل کا گلاس الٹا کر کے رکھا ہوا تھا۔ جس کے کناروں پر زنگ لگا ہوا تھا اور کولر کے ساتھ ہی ایک ٹرے میں کھانا کے برتن لپیٹے ہوئے اور دوسرے کونے پر اس کا مرمت کا سامان تھا۔ آفندی نے نخوت سے سر جھٹکا تھا اس شخص نے انہیں بیٹھنے کے لیے اشارہ کیا تھا مگر جواباً انہوں نے گھور کر دیکھا تھا۔ اور اب...... وہ مبہوت ہو کر اس شخص کو دیکھ رہے تھے۔ انہیں لگتا تھا ایک ڈور نے انہیں اس شخص کے وجود کے ساتھ باندھا ہوا ہے اور وہ شخص اس ڈور کے ذریعے انہیں اپنی طرف کھینچ رہا ہے۔ اس کا بارونق، تروتازہ چہرہ اور اس پر سجی ہوئی داڑھی، چہرے کی معصومیت اور ہاتھ کی پھرتی، کام میں مہارت، عمدگی اور دلجمعی اس کی شخصیت کو ایک انوکھا وقار بخش رہی تھی۔ وہ ہنوز اس کی طرف متوجہ تھے۔ کچھ دیر پہلے والی بے کلی... فی الوقت کہیں منہ چھپا کر بیٹھ گئی تھی۔

☆☆☆

نہ جانے وہ شخص کب ان کی آنکھوں کے سامنے آکر کھڑا ہو گیا تھا۔ اور پُرامید لہجے میں بولا تھا۔

''کام ہوگیا صاحب......'' آفندی صاحب چونکے تھے وہ ان کے سامنے کھڑا چہرے پر ہلکی سی آس لیے ہوئے تھا۔ وہ کپڑے کے ساتھ اپنے ہاتھ مل رہا تھا۔ شاید وہ ان سے اجرت کا تقاضا کر رہا تھا۔ اس کے پیچھے ان کا ڈرائیور گاڑی کو تسلی سے چیک کر رہا تھا اور پھر جھٹکے سے اس نے گاڑی اسٹارٹ کی تھی۔

''گاڑی ٹھیک ہوگئی صاحب......'' اس شخص نے انہیں یقین دہانی کرائی تھی۔ آفندی صاحب نے ایک خواب کی سی کیفیت میں اپنی جیب میں ہاتھ ڈالے تھے اور چند نوٹ اس کی جانب بڑھائے تھے۔ اس شخص نے حیرت سے ان نوٹوں کی جانب دیکھا وہ رقم اس کی محنت سے زیادہ تھی۔ اس نے ہاتھ بڑھا کر صرف ایک پانچ سو کا نوٹ پکڑا تھا۔

''میری محنت بس اتنی ہی تھی، مجھے اس سے زیادہ نہیں چاہیے۔'' آفندی صاحب کو حد درجہ حیرت ہوئی تھی۔ انہوں نے آج تک اپنی ایک پائی بھی کسی پر فضول خرچ نہیں کی تھی۔ اس شخص کو انہوں نے اجرت سے زیادہ رقم دی تھی اور وہ اس سے انکار کر رہا تھا۔

''میرے لیے اتنی رقم کافی ہے، اتنے میں میرے بچوں کی آج کی روٹی پوری ہو جائے گی۔ آج رات میرے بچے بھوکے نہیں سوئیں گے۔ آج گھر میں امن ہوگا۔ ہاں میرے بچے بھوکے نہیں سوئیں گے۔'' وہ شخص دیوانہ وار کہتے ہوئے اپنی دکان کی جانب بڑھ رہا تھا۔

''سنو......'' آفندی صاحب اسے پکار اٹھے تھے۔ یہ ''بس آج کی روٹی کے پیسے ہیں، تم کل کیا کرو گے؟'' وہ شخص ان کی پکار سن کر رکا تھا۔

''کل......کل کا اللہ مالک ہے......'' کہہ کر وہ شخص اپنی جھونپڑی کی جانب بڑھ گیا۔ آفندی صاحب کے قدم وہیں رک گئے۔

''کل کا اللہ مالک ہے......'' ان کے اندر سکون ...کی ایک لہر اٹھی تھی۔ بلیک مرسڈیز سڑک پر رواں تھی۔ ''کل کا اللہ مالک ہے'' شیراز آفندی جیسے، جیسے یہ بات سوچ رہے تھے ویسے، ویسے ان کے دل میں اطمینان بھرتا جارہا تھا۔ یہ جگہ ان کی پسندیدہ ترین جگہ بن گئی تھی۔



# دل کے دروازے

کائنات غزل



''بکواس بند کرو اپنی ورنہ میرا ہاتھ اٹھ جائے گا۔''

''نہیں کروں گی...... بالکل نہیں کروں گی میرے باپ کے پیسے پر نظر رکھتے ہو اور میں بولوں بھی نہ......''

دھاڑ دروازہ زور سے بند ہوا تھا۔ رات تقریباً ڈیڑھ بجے اپنی چابی سے دروازے کا لاک کھول کر اندر داخل ہوتے ہی وہاں پڑے ٹوٹے گلدان کو جوتے کی نوک سے کونے میں کر کے وہ آگے بڑھا۔

صوفے پر آصفہ ماتھے پر پٹی باندھے آڑی ترچھی سو رہی تھی۔ نیچے کارپٹ پر دونوں بچے گندے سندے حلیے میں سو رہے تھے۔ کارپٹ پر برگر کی تھیلی اور برگر میں سے نکلا ہوا کباب، انڈا گرا ہوا تھا۔

وہ سیدھا کچن میں گیا جا کر ایک گلاس پانی پیا اور فریج میں جھانکا۔ جو خالی پڑا تھا صرف ایک بریانی سے بھری پلیٹ رکھی تھی۔ یقیناً پڑوس سے آئی تھی۔ اس نے وہیں اسٹول پر بیٹھ کر ٹھنڈی بریانی کھائی اور پانی پی کر اٹھ کھڑا ہوا۔ چائے کی طلب تھی لیکن کچن کی حالت دیکھ کر طلب وہیں دبائی۔ دونوں بچوں کی فیڈر بنائی۔ ایک، ایک کر کے دونوں کو بیڈ پر لا کر لٹا آیا۔ آصفہ پر نظر گئی تو دل تاسف سے بھر گیا۔

دونوں ہاتھ سینے پر باندھے وہ اسے دیکھے گیا۔ ماتھے پر گومڑ سا محسوس ہو رہا تھا سفید پٹی پر سرخ خون .... جو سوکھ کر براؤن ہو چکا تھا۔ چہرے پر بکھرے بالوں کی لٹیں......آنکھوں کے نیچے گہرے حلقے، ملگجے سے حلیے میں بھی وہ اپنی، اپنی لگی۔ وہ آہستگی سے گھٹنوں کے بل بیٹھا چہرے سے بال ہٹائے۔ آصفہ ذرا سا کسمسائی، نظر پھر چوٹ پر گئی تو صبح والا واقعہ یاد آیا......خون کھولنے لگا تیزی سے اٹھا اور بیڈ روم میں چلا گیا۔

☆☆☆

آصفہ کی آنکھ صبح دیر سے کھلی۔ دونوں بچے کارپٹ سے غائب تھے۔ بیڈ روم میں آئی، چھوٹا مغیث جھولے میں فیڈر لیے سو رہا تھا جبکہ یاور اور معیز کے کپڑے بیڈ پر پڑے تھے یعنی یاور، معیز کو اسکول لے کر چلا گیا تھا۔ ایک دم سر چکرایا تو اسے یاد آیا کہ کل سے بھوکی ہے اور اس کے ساتھ ہی کل کا منظر پوری جزئیات کے ساتھ یاد آنے لگا۔

کل جب یاور نے معیز کو اسکول چھوڑ کر آنے کے بعد اس سے پیٹرول کے پیسے مانگے تھے۔ اس نے یاور کو کتنی باتیں سنائی تھیں پھر کیا ہوا تھا۔ اچانک سر میں اٹھتی ٹیس نے یاد دلایا۔ یاور نے چابی کا گچھا کھینچ مارا تھا۔ پہلے تو وہ سن بیٹھی رہ گئی۔ آنکھیں خشک ہو گئی تھیں۔ جب آنکھ سے کچھ اوپر ایک گیلی لائن محسوس ہوئی ہاتھ لگایا تو انگلیاں سرخ ہو کر واپس آئیں۔

دروازے کی دہاڑ سے آصفہ حواس کھو بیٹھی پوری قوت سے ساتھ رکھی ٹیبل پر رکھا گلدان کھینچ مارا تھا اور پھوٹ، پھوٹ کر رودی۔ نہ جانے وہ کتنی دیر روتی رہی بھوک نے ستایا تو اٹھ کر فریج میں دیکھا کل کا آملیٹ تھا۔ ایک تھیلی میں روٹی کا ٹکڑا تھا۔ فریج بند کر کے واپس آئی مغیث کو فیڈ کروایا چکر آنے لگے۔ سر درد سے پھٹنے لگا۔ زخم پر پٹی باندھی۔ خالی پیٹ ہی پین کلر لی۔ معیز کی چھٹی کا وقت ہونے والا تھا۔ مغیث کو پڑوس میں چھوڑ کر عبایا پہنا معیز کو اسکول سے لا کر چینج کروایا وہی کل والا آملیٹ گرم کر کے روٹی اور دودھ کے ساتھ رکھ دیا۔

کارپٹ پر معیز کے ساتھ ہی بیٹھ کر صوفے پر سر ٹکا لیا۔ آنکھیں موندتے ہی کئی آنسو پلکوں کی باڑھ پھلانگ گئے۔

''مما، مما......'' آصفہ نے آنکھیں کھولیں۔

''مما آپ کیوں رو رہی ہیں؟ میں ٹرے کچن میں رکھ کر آ گیا۔ آپ کے سر میں درد ہے سر دبا دوں۔''

''نہیں میری جان۔'' آصفہ، معیز کے ننھے، ننھے ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لے کر چومنے لگی۔ معیز کو سینے میں بھینچ کر وہ پھر رونے لگی۔

''مما۔''

''جی، بیٹے۔''

''مما آپ کا موبائل بج رہا ہے۔'' آصفہ کی نظر گھڑی پر گئی کتنی دیر ہو گئی تھی ایک ہی طرح بیٹھے، بیٹھے جسم اکڑ گیا تھا۔ اسے پتا بھی نہ چلا معیز کب اٹھ کر پاس سے چلا گیا تھا۔ موبائل بج، بج کر بند ہو گیا تھا۔ مغیث کو دودھ پلا کر پڑوس کے بچے کو پیسے دے کر برگر منگوایا۔ برابر کی مسز جمیل نے برگر کے ساتھ بریانی بھی بھیج دی تھی۔ معیز نے آدھا برگر کھایا اور وہیں سو گیا۔ مغیث وہیں پڑی بال سے کھیلنے لگا موبائل ایک بار پھر بجا۔ آصفہ موبائل لے کر صوفے پر آ کے لیٹ گئی۔





''ہیلو السلام علیکم!''

''پہچانا؟''

''آپ بتا دیں۔'' انتہائی تھکی ہوئی آواز میں آصفہ نے کہا۔

''میں مومنہ ہوں آصفہ۔ تم ٹھیک ہو سو تو نہیں رہی تھیں؟''

''نہیں بس یونہی سر میں درد تھا۔ تم سناؤ کیسی ہو کب آ رہی ہو پیرس سے؟''

''لگتا ہے آصفہ تمہاری طبیعت واقعی ٹھیک نہیں ہے...... میں نے تمہیں کراچی کے نمبر سے کال کی ہے تم نے دیکھا ہی نہیں۔''

''نہیں یار بتایا ناں سر میں درد ہے۔ تم کراچی کے نمبر سے کیسے کال کر رہی ہو؟''

''ارے بابا کراچی میں ہوں جبھی تو کراچی کے نمبر سے کال کر رہی ہوں۔''

''تم......تم کب آئیں کراچی؟ مجھ سے ملنے نہیں آئیں اور کال بھی نہیں کی۔'' آصفہ کا دل بھر آیا۔

''آصفہ میری جان، تم رو کیوں رہی ہو آتے ہی اتنی مصروف ہو گئی۔ گھر کی سیٹنگ، جمال نے سارا بزنس وائنڈ اپ کیا پھر یہاں سیٹ کیا۔ سمیع کا ایڈمیشن بس سب کچھ میں اتنا ٹائم لگا لیکن یاد مجھے تم برابر تھیں۔ تم سناؤ بچے، یاور بھائی کیسے ہیں؟''

''ٹھیک ہیں سب۔'' آصفہ نے گہری سانس لی۔

''سنو مجھے کچھ بھی ٹھیک نہیں لگ رہا۔'' مومنہ کو کچھ عجیب سا محسوس ہو رہا تھا۔ جو آصفہ بات کرنے سے پہلے مسکراتی تھی بات کرتے، کرتے بھی آواز اتنی کھنکھناتی تھی کہ سامنے بگڑے موڈ والا بھی مسکرا دیتا اور اس وقت......

''مومنہ تم کیا سننا چاہتی ہو میری بربادی کی داستان تو سنو۔'' آصفہ کا لہجہ چیخ گیا۔ مومنہ کا ہاتھ دل پر گیا۔

''خدا خیر کرے۔''

ٹونٹ ٹونٹ کی آواز پر آصفہ موبائل دور پھینک کر روتے، روتے سو گئی۔

''اوہ......!'' مومنہ کا سارا بیلنس ختم ہو چکا تھا۔ آتے ہی اچھا خاصا لوڈ کروایا تھا لیکن سسرال میں اِدھر اُدھر کال کر کے سب ختم۔ ''آصفہ پتا نہیں کیا سوچے گی۔'' مومنہ کا دل ہر چیز سے اچاٹ ہو گیا۔ جلدی، جلدی سارا کام نمٹا کر کل ہی آصفہ کے گھر جانے کا پروگرام ترتیب دینے لگی۔

☆☆☆

بیل کی آواز نے آصفہ کو سوچوں کے گرداب سے نکالا۔ بہ مشکل اٹھی آہستہ، آہستہ قدم اٹھاتے ہوئے دروازے تک آئی۔ سامنے مومنہ کھڑی تھی۔ مومنہ کو دیکھتے ہی پیمانۂ صبر لبریز ہو گیا اور گلے لگ کر رونے لگی۔

''آصفہ، آصفہ کیا ہو گیا ہے یار اندر تو آنے دو۔'' آصفہ نے دوپٹے سے منہ پونچھا مومنہ اسے صوفے پر بٹھا کر کچن سے پانی لا کر پلانے لگی۔

''اب بولو کیا بات ہو گئی؟'' اندر آنے کے بعد وہ بولی۔ گھر کا حال تو ایک نظر میں ہی دیکھ لیا تھا۔

''ہو گئی نہیں ہو چکی، میں برباد ہو چکی۔'' آصفہ اتنا کہہ کر ہچکیوں سے رونے لگی۔

''آصفہ کچھ بتاؤ تو......'' مومنہ نے انتہائی افسوس سے اپنی بچپن کی دوست کو دیکھا۔

''یاور کا کہیں چکر چل رہا ہے، سارا پیسہ اسی پر لٹا رہا ہے۔ گھر میں خرچ دینا کم کر دیا ہے اور تو اور پاپا جو پاکٹ منی مجھے دیتے ہیں، اس میں سے بھی مجھ سے پیسے مانگتا ہے۔ اگر نہیں دوں تو مارنے بھی لگا ہے۔ یہ دیکھو کل اس نے چابی کا گچھا کھینچ مارا تھا۔'' مومنہ کو پہلے تو گھر کا حشر اور اب آصفہ کی بات سن کر سکتہ ہو گیا تھا۔ اسے یقین نہیں آیا کہ یاور ایسا کر سکتا ہے؟

مغیث کے رونے کی آواز پر آصفہ اٹھ کر اندر چلی گئی۔۔۔ مومنہ گہری سانس لیتی ہوئی کھڑی ہو گئی۔

کچن میں جا کر کچھ چیزیں ٹھکانے لگائیں۔ گھر سے لایا ہوا کھانا ہاٹ پاٹ میں سے نکالا۔ ٹرے لے کر بیڈروم میں چلی آئی۔

''آؤ آصفہ کچھ کھالو۔'' مومنہ بیڈ پر ہی بیٹھ گئی۔

''مجھے بھوک نہیں ہے۔'' آصفہ نے مغیث کو تھپکتے ہوئے جواب دیا۔

''آصفہ میں نے ناشتا بھی ٹھیک سے نہیں کیا جبھی جلدی پہنچی ہوں، پلیز جلدی آجاؤ پیٹ میں چوہے دوڑ رہے ہیں۔'' آصفہ کو مجبوراً آنا پڑا۔ کھانا کھا کر کچھ کمزوری کم ہوئی اور حواس بھی بحال ہوئے۔

''آصفہ تمہاری کام والی ملازمہ کتنے بجے آتی ہے؟''

''نہیں آتی، وہ بھی نہیں آتی اب...... گاڑی بھی بیچ دی......'' مومنہ کو ایک بار پھر آصفہ کو چپ کروانا مشکل ہوگیا۔

''اچھا ٹھیک ہے یار، ہم مل کر اس مسئلے کا کچھ حل نکالتے ہیں۔ تم ابھی نہا کر فریش ہو جاؤ دو بجے بچوں کی چھٹی ہو جاتی ہے پھر مجھے تو جانا ہوگا۔ پلیز جلدی کرو۔'' مومنہ کھانے کے برتن سمیٹتے ہوئے بولی۔ آصفہ کو ناچار اٹھنا پڑا۔ مومنہ نے کمرے پر ایک نظر ڈالی اور جتنا ممکن تھا کر اسمیٹا پھر ایک خیال کے تحت برابر والے گھر کا دروازہ کھٹکھٹایا اور کچھ ہی دیر میں مسز جمیل کی ملازمہ کے ساتھ پورا گھر چمکا دیا۔

آصفہ بیٹھی خلاؤں میں تکتی رہی۔ اسے یاد آیا کے معیز کی چھٹی کا بھی ٹائم ہوگیا۔ کل اقبال ڈے ہونا تھا اور پھر ویک اینڈ آصفہ نے جلدی سے بیگ میں بچوں اور اپنے چند جوڑے ڈالے اور مومنہ سے کہا۔

''پلیز تم مجھے امی کی طرف ڈراپ کر دینا۔'' مومنہ حیران نظروں سے اسے دیکھے گئی۔

''تم کیا کر رہی ہو یہ......؟'' مومنہ حیرت سے پوچھ رہی تھی۔

''کچھ نہیں کر رہی ہوں یار اور جو تم سمجھ رہی ہو وہ تو بالکل نہیں۔ تمہیں معلوم ہے ناں میری ماما کہتی ہیں مہینوں آ کر رہو لیکن شوہر سے لڑ کر آؤ گی تو ایک گھنٹا بھی نہیں رکنے دوں گی......'' آصفہ نے بیزاری سے کہتے ہوئے عبایا پہن کر مغیث کو گود میں اٹھایا اور گھر لاک کر کے مومنہ کے ساتھ گاڑی میں آبیٹھی۔ معیز کو لے کر وہ ماما کے ہاں اتر گئی۔

''ارے میرے بچے آگئے۔'' ماما لان میں پودوں کو پانی دیتی ہوئی مل گئیں۔ پائپ چھوڑ کر آصفہ کو گلے لگایا۔ باری، باری دونوں کو پیار کیا۔ مغیث کو گود میں لیتے ہوئے اندر کی طرف بڑھیں۔ ساتھ ہی ملازمہ کو آواز لگا کر نل بند کرنے کا کہا۔

''مالی بابا کہاں ہیں؟'' آصفہ نے بیگ رکھتے ہوئے استفسار کیا۔

''بیمار ہیں بیچارے اور تم سناؤ یاور بیٹے نے چھوڑا ہے؟'' ماما ملازمہ کا لایا ہوا اسکواش گلاس میں نکالتے ہوئے بولیں۔

''نہیں ماما، مومنہ پیرس سے آگئی ہے، گھر آئی ہوئی تھی وہی ڈراپ کر کے گئی ہے۔ اسے اپنے بچوں کو لینا تھا اسی لیے اندر نہیں آئی اور یہ اسلام آباد گئے ہوئے ہیں کام کے سلسلے میں۔'' آصفہ نے تفصیلاً جواب دینے کے ساتھ آخر میں بہانہ گھڑا کہ ماما کی زیرک نگاہوں سے بچنا آسان نہیں تھا۔

''یہ تمہارے ماتھے پر گومڑ کیسا ہے؟'' ماما کو پریشانی لاحق ہوئی۔

''اُف یہ مائیں بھی ناں۔''

''ایسے ہی بس کچن میں چکر آگیا تھا کیبنٹ سے سر ٹکرا گیا۔'' آصفہ نے نظریں چراتے ہوئے جواب دیا۔

''بیٹا خیال رکھا کرو اپنی صحت کا، رنگت بھی دیکھو کیسی زرد ہو رہی ہے۔ لگ ہی نہیں رہیں وہی گلابی، گلابی سی آصفہ۔ صدیوں کی بیمار دکھ رہی ہو۔''

''مما بھوک لگ رہی ہے۔'' معیز کی آواز پر ماما چونک کر اٹھیں۔





''ارے، میں اپنے بابا کو ابھی اچھا سا کھانا کھلاتی ہوں۔'' ماما کی توجہ اپنے سے ہٹ کر معیز کی طرف لگنے پر تشکر بھری سانس لی۔

☆☆☆

بستر پر لیٹتے ہی مومنہ کو پھر سے آصفہ کی پریشانی نے آگھیرا۔

''جمال!''

''ہوں۔''

''اِدھر میری بات تو سنیں۔'' مومنہ نے جمال کا بازو ہلایا۔

''ہاں بولو۔'' جمال نے کروٹ بدلی۔

''جمال میں آج آصفہ کے گھر گئی تھی۔''

''اچھا، کیسی ہے وہ؟''

''جمال، یاور کا کسی لڑکی سے چکر چل رہا ہے اور......'' آہستہ آہستہ وہ تمام احوال جمال کے گوش گزار کرنے لگی۔

''اوہ تو یہ بات ہے۔'' جمال پریشانی سے اٹھ بیٹھا۔ ''پھر بھی تم آصفہ کو سمجھاؤ اس سے کہو کہ ہم اس کے ساتھ ہیں۔ میں بھی یاور سے بات کروں گا۔'' جمال دوبارہ لیٹ گیا۔

☆☆☆

کل آصفہ نیازی کی برتھ ڈے تھی کالج میں سب فرینڈز اس کے گرد گھیرا ڈالے بیٹھی تھیں۔

''ہم نے سر زوہیب سے بات کر لی ہے۔ انہوں نے پرمیشن بھی دے دی۔ آصفہ اب تو وعدہ کرو کل اچھا سا ڈریس اپ ہو کر آؤ گی۔''

''اور عبایا بھی اتارو گی۔'' ندا کی بات میں سمیرا نے ٹکڑا لگایا۔

''ہاں بابا لیکن پردے کا خیال بھی تم لوگوں نے رکھنا ہے۔'' آصفہ نے ہامی بھری۔

''او کے باس۔'' ارومہ نے سر جھکا کر اسٹائل سے کہا سب ہنسنے لگیں۔ ان کا گروپ پورے کالج میں مشہور تھا۔ تمام استاد انہیں پسند کرتے تھے کیونکہ یہ لوگ پڑھائی میں بھی بہت اچھی تھیں۔ ان کی اچھی ریپوٹیشن کی وجہ سے سر زوہیب جو ہیڈ آف ڈیپارٹمنٹ تھے انہوں نے بھی اجازت دے دی تھی کہ پچھلی خالی کلاسوں میں سے اِک کلاس انہیں چند گھنٹے کے لیے دے دی جائے گی۔ جہاں یہ لوگ آصفہ کی برتھ ڈے کھل کر انجوائے کر سکیں چونکہ آصفہ کالج میں بھی نقاب نہیں اتارتی تھی آج الگ کلاس کی وجہ سے آصفہ نے عبایا بھی اتارا اور خوب تیار بھی ہوئی۔

آصفہ ہاتھ میں کولڈ ڈرنک لیے سر کو دائیں، بائیں ہلا کر مومنہ سے مسکرا کر بات کر رہی تھی کہ کلاس کے آگے سے گزرتے ہوئے یاور زمان کی نظر آصفہ پر پڑی جو پلٹ نہ سکی۔ سرخ رنگ کا خوب صورت اسکارف لیے سرخ ہی اے لائن فراک، چوڑی دار پائجامہ اور چہرے پر بلا کی معصومیت۔ بات کرتے ہوئے بائیں گال میں پڑتا ڈمپل۔ لائٹ سے میک اپ میں وہ ادھ کھلا گلاب لگ رہی تھی۔

آصفہ کو اپنے چہرے پر کسی کی نظر کا ارتکاز محسوس ہوا تو ہیزل براؤن آنکھوں میں ناگواری سی آگئی۔ اپنی ہی کلاس کا یاور زمان چاروں طرف سے بے نیاز ہو کر اسے دیکھے جا رہا تھا۔ آصفہ نے رخ موڑ لیا۔ پیچھے اس کے سنہرے بال آبشار کے مانند محسوس ہو رہے تھے۔ یاور کے کندھے پر جمال نے ہاتھ رکھا تو وہ گہری سانس لیتے ہوئے پلٹ گیا۔

پھر آہستہ، آہستہ یاور نے آصفہ کے دل میں جگہ بنا ہی لی اب وہ جب بھی اسے دیکھتا تو آصفہ نیازی بھی بس نیچے دیکھ کر مسکرا دیتی۔ کبھی آصفہ کی نظریں یاور کو دیکھ کر لو دینے لگتیں تو کبھی اسے نہ پا کر بے چین سی ہو جاتیں۔ بس انہی نظروں کا رابطہ تھا آپس میں۔ اس سے زیادہ نہ کبھی یاور نے آگے بڑھنے کی کوشش کی اور نہ آصفہ نے۔ فائنل ایئر ختم ہوتے ہی جمال نے مومنہ کے لیے اور یاور نے

آصفہ کے لیے رشتہ بھیجا۔ عبدالجبار نیازی آصفہ کے والد اپنے نام کی طرح ایک شخصیت رکھتے تھے حتیٰ کہ یاور زمان جو جدی پشتی رئیس اور کئی ایکڑ زمین کا وارث تھا وہ بھی کنفیوز ہوگیا۔ عبدالجبار نیازی صاحب نے یاور زمان کے بارے میں اچھی طرح تحقیق کروائی۔ یاور کے باپ کے انتقال کے بعد اس کے چچازاد بھائیوں نے ان کے کاروبار اور گھر پر قبضہ کر کے اسے بے دخل کر دیا۔ یاور نے اپنا حصہ مانگا تو تھوڑا بہت دے کر اسے ڈرا دھمکا دیا۔ یاور نے اس پیسے سے ایک چھوٹا سا فلیٹ خریدا اور باقی سے اپنا بزنس اسٹارٹ کیا اس کی محنت رنگ لائی تھی۔ آصفہ شادی ہو کر اسی فلیٹ میں آگئی تھی۔ یاور، آصفہ کو دیوانوں کی طرح چاہتا تھا تو وہ بھی یاور پر فدا تھی پھر ان کی خوشیوں اور مسرتوں کو بڑھانے کے لیے معیز چلا آیا۔ ان کی زندگی بہت خوشگوار گزر رہی تھی پھر نہ جانے کس کی نظر لگ گئی۔

☆☆☆

''یاور جو پوچھوں گا سچ، سچ بتاؤ گے؟'' جمال دوسرے دن یاور کے آفس میں موجود تھا۔ حال احوال پوچھنے کے بعد جمال اصل مدعا پر آیا۔ ''ایسا کیا ہوا ہے یاور جو تم دونوں بکھر گئے ہو؟''

''کچھ نہیں یار، وہ عورت نفسیاتی ہوگئی ہے۔'' یاور نے بیزاری سے جواب دیا۔

''نہیں، وہ اتنی بڑی بات ایسے نہیں کہہ سکتی جو تمہیں دیوانوں کی طرح چاہتی تھی۔ آج خود دیوانی بنی بیٹھی ہے۔'' جمال نے دکھی لہجے میں کہا۔

''تم نہیں سمجھتے ہو۔ صبح، صبح اٹھ کر چیخنے لگ جاتی ہے گھر میں توڑ پھوڑ کرتی رہتی ہے۔ خرچ دو مہینے کا ختم دس دن میں کر دیتی ہے۔ بیزار آگیا ہوں گھر جاؤ تو اتنا پھیلاوا کہ گھر میں قدم رکھنے کو جی نہیں چاہتا۔'' یاور کہتا جا رہا تھا اور جمال اسے کھوجتی نظروں سے دیکھ رہا تھا۔

''لیکن وہ تو کچھ اور ہی کہہ رہی تھی۔''

''کیا...... کیا کہہ رہی تھی؟''

''پہلے تم بتاؤ، سچ بتاؤ گے ناں؟'' جمال اب اس سے وعدہ لے رہا تھا۔ یاور نے گہری سانس لیتے ہوئے ہاں میں گردن ہلائی۔

''آصفہ نے سومنہ کو بتایا ہے کہ تمہارا کوئی چکر وغیرہ چل رہا ہے اور تم سارا پیسہ اسی پر لٹا رہے ہو اور اس کے والد جو پاکٹ منی دیتے ہیں وہ بھی تم لے لیتے ہو اور اگر وہ نہ دے تو ہاتھ بھی اٹھاتے ہو؟'' جمال کہہ رہا تھا اور یاور شاکڈ رہ گیا۔ آصفہ کی سوچ اس حد تک چلی گئی ہے۔

''اُف۔'' یاور دونوں ہاتھوں میں سر گرا کر بیٹھ گیا۔

☆☆☆

''یاور آپ آج کل کچھ لیٹ آ رہے ہیں۔''

''ہاں...... بس۔''

''میں نے آپ کو کال کی تھی۔ میری طبیعت ٹھیک نہیں ہے مجھے ڈاکٹر کی طرف جانا ہے۔''

''بھول گیا تھا سوری۔ چلو اب سونے دو۔'' یاور کے لہجے میں بیزاری تھی۔

''تو سو جائیں۔'' آصفہ نے غصے میں کروٹ بدل لی۔ کتنی ہی دیر گزر گئی۔ آصفہ کو انتظار ہی رہا کہ یاور ابھی منائے گا لیکن کچھ دیر بعد ہی یاور کے خراٹوں کی آواز آنے لگی اور آصفہ کا تکیہ بھیگنے لگا۔

موسم میں آج کل حبس سا محسوس ہو رہا تھا۔ معیز کو لے کر وہ گھر سے نکلی تو دھوپ کی تیزی سے آنکھیں چندھیا گئیں۔ گائناکالوجسٹ کے ہاں پہنچتے ہی اندیشے کی تصدیق بھی ہوگئی۔

''مبارک ہو آپ امید سے ہیں لیکن آپ کا یہ بچہ تو ابھی بہت چھوٹا ہے اور آپ کمزور بھی بہت ہیں آپ کو احتیاط کرنی چاہیے تھی۔'' ڈاکٹر نے پیشہ ورانہ انداز میں کہہ کر میڈیسن لکھ دیں۔ وہ دھیرے، دھیرے مایوس کن انداز میں قدم اٹھاتی کلینک سے





نکل آئی اب باہر ہلکی، ہلکی بوندا باندی شروع ہو چکی تھی۔ اسے زوروں کی بھوک لگی تھی۔ وہ قریبی ریسٹورنٹ آگئی۔ برگر اور کولڈ ڈرنک کا آرڈر دے کر وہ نڈھال سی چیئر پر بیٹھ گئی۔ ویٹر برگر سرو کر کے گیا وہ چھوٹے، چھوٹے بائٹ لینے لگی۔ ساتھ، ساتھ اِدھر اُدھر بھی نظر دوڑا لیتی۔ ایک دم اسے لگا کہ برگر کا گولا سا اس کے حلق میں پھنس گیا۔ دور ٹیبل پر گولڈن شولڈر کٹ بالوں والی عورت کے ساتھ مسکراتا ہوا یاور۔ عورت کی پشت اس کی جانب تھی۔ آنسوؤں کو باہر آنے کا موقع مل گیا۔ برگر ادھورا چھوڑ کر بچے کو گود میں اٹھایا بل ادا کر کے وہ گھر لوٹ آئی۔

گھر آ کر بھی عجیب بے چینی میں گھری تھی۔ یاور آج بھی دیر سے آیا کسی بھی قسم کی بات کیے بنا کھانا کھایا اور سونے لیٹ گیا۔ آصفہ معمول کے مطابق چائے لے کر آئی تو وہ سو چکا تھا یا معلوم نہیں سوتا بن رہا تھا۔ رات کا نہ جانے کون سا پہر تھا۔ آصفہ کی آنکھ ناگوار بُو سے کھلی۔ سامنے یاور راکنگ چیئر پر آنکھیں بند کیے بیٹھا تھا اور ہاتھ میں جلتا ہوا سگریٹ تھا۔ آصفہ سگریٹ دیکھ کر دہل گئی۔ اٹھ کر یاور کے کندھے پر ہاتھ رکھا اور آہستگی سے پکارا۔

''یاور کیا ہوا نیند نہیں آ رہی؟'' یاور نے انتہائی سرخ آنکھیں کھول کر دیکھا۔ ''آپ کی طبیعت تو ٹھیک ہے آنکھیں کیوں لال ہو رہی ہیں؟''

''تم سوئی کیوں نہیں ہو، دماغ مت کھاؤ ہٹ جاؤ میرے سر پر سے۔'' یاور کی آواز کسی دہاڑ سے کم نہ تھی۔ آصفہ کا ہاتھ دل پر گیا اور وہ سسکتی چلتی گئی۔ وہ کرسی کو ٹھوکر لگا کر باہر چلا گیا اور آصفہ کی یہ رات بھی بھیگتی چلی گئی۔

صبح اس کی آنکھ کھلی تو باہر زوروں کی بارش ہو رہی تھی۔ کھڑکی بھی بند نہیں تھی۔ سارا جسم درد کر رہا تھا۔ کھڑکی بند کر کے وہ باہر آئی، وہ صوفے پر بیٹھا موزے پہن رہا تھا۔

**کیا کروں؟**

جو کر رہا ہے زمانہ مری سرشت نہیں
کسی کے خواب چرانا مری سرشت نہیں

کروں گی رقص میں شب بھر تمہاری یاد کے ساتھ
اکیلے ہجر منانا مری سرشت نہیں

مرے لیے جو دعاؤں کے پھول چنتا ہو
اسی پہ انگلی اٹھانا مری سرشت نہیں

میں گھر بلا کے اسے سونپ دوں گی اپنا آپ
پر اس کے دام میں آنا مری سرشت نہیں

کسی کے زخم پر مرہم بھلے نہ رکھ پاؤں
کسی کو زخم لگانا مری سرشت نہیں

میں جس کی یاد میں رو، رو کے صبح کرتی تھی
اسی کو دل سے بھلانا مری سرشت نہیں

از: سیدہ جیا عباس، مرالی تلہ گنگ

''ناشتا دے دو۔'' وہ مخاطب کیے بنا بولا۔

''آپ کہاں جا رہے ہیں؟ باہر بارش ہو رہی ہے بہت تیز......'' آصفہ کے چہرے سے پریشانی عیاں تھی۔

''میں نے تمہیں کہا ہے ناں میرے معمولات میں مت بولو۔ میں کہاں جاؤں، کہاں آؤں، کیسے موسم میں آؤں کیسے موسم میں جاؤں۔ ناشتا دینا ہے تو دو ورنہ رہنے دو۔'' اس کی آواز ہلکی لیکن لہجہ تلخی لیے ہوئے تھا۔ آصفہ آنسو پیتی کچن میں آگئی۔ چائے ابلتے ہی اسے ابکائی آئی واش روم بھاگی۔ باہر یاور کھڑا تھا۔

''طبیعت ٹھیک نہیں ہے تو رہنے دو میں ناشتا باہر کر لوں گا۔''

''نہیں، میں لے کر آ رہی ہوں تیار ہے

ناشتا۔‘‘ وہ دوپٹے سے منہ تھپتھپاتی کچن میں آ گئی۔ یاور وہیں کرسی گھسیٹ کر بیٹھ گیا۔ آصفہ نے اس کے آگے ناشتا لگایا اور معیز کی فیڈر بنا کر اندر چلی گئی۔

☆☆☆

’’یہ کیا؟‘‘ یاور نے جب مہینہ آنے پر خرچ دیا تو آصفہ نے سوال کیا۔

’’پیسے ہیں اور کیا؟‘‘

’’یاور اتنے کم پیسوں میں گزارہ کیسے ہوگا۔ دوائیں وغیرہ کتنے خرچے بڑھ چکے ہیں اور آپ……‘‘

’’دماغ مت خراب کرو، اپنے فالتو خرچے بند کرو، لوگ اس سے بھی کم میں گزارہ کرتے ہیں۔‘‘ یاور کے انداز پر آصفہ اسے دیکھ کر رہ گئی۔ یہی یاور، آصفہ کے لاکھ منع کرنے پر بھی کہتا تھا۔

’’لیے جاؤ کیے جاؤ شاپنگ جو پسند ہو خرید لو جیب کی فکر نہ کرو خالی ہو جائے گی تو کریڈٹ کارڈ موجود ہے ناں۔‘‘

ہر مہینے رقم کم ہوتی چلی گئی۔

’’یاور اتنے کم پیسے، میں ملازمہ کو کیسے دوں گی؟‘‘

’’ہٹاؤ ملازمہ، ساری دنیا خود کام کرتی ہے تم کوئی انوکھا بچہ پیدا نہیں کر رہیں۔‘‘ پھر وہی ہوا جس کا ڈر تھا ڈیلیوری کے وقت کمزوری کی وجہ سے ایسا مسئلہ ہوا کہ آپریشن کے بنا گزارہ نہ تھا۔ یاور نے گاڑی بیچ کر اسپتال کا بل ادا کیا۔ ہاتھ تنگ ہوتا چلا گیا۔ آصفہ گھر اور بچوں میں الجھ کر رہ گئی۔ عبدالجبار صاحب جو پہلے پاکٹ منی دیتے تھے وہ بینک میں جمع ہوتی تھی اب وہ بھی خرچ ہونے لگی۔ معیز کا ایڈمیشن بھی انہی پیسوں سے ہوا۔

’’خرچہ اب بھی وہ مجھے ہی دیتا ہے جو دس دن میں ختم ہو جاتا ہے۔ تو پاپا والے پیسے خرچ ہونے لگتے ہیں۔‘‘ مومنہ، آصفہ کے پاس بیٹھی تھی۔

’’اب تم بتاؤ میں کیا کروں؟ ماما کو خبر ہوگی تو ابھی گھر سے باہر کر دیں گی کہ کیوں لڑ کر آئی ہو۔‘‘

’’ابھی کیا کہہ کر گئی ہو؟‘‘ مومنہ نے استفسار کیا۔

’’یہی کہ یاور اسلام آباد گئے ہوئے ہیں۔‘‘ آصفہ نے سر کے پچھلے حصے کو دباتے ہوئے کہا۔

’’پھر تم نے کیا سوچا ہے یاور سے الگ ہونا چاہتی ہو؟‘‘

’’نہیں، نہیں۔‘‘ وہ یک دم گھبرا گئی اس نے تو ایسا کبھی سوچا بھی نہ تھا۔

’’پھر……؟‘‘ مومنہ، آصفہ کے دل کا حال جانتی تھی۔ اب اسے جانچ رہی تھی۔

’’مومنہ، میری کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا۔‘‘ اس نے ہتھیار ڈال دیے۔

’’سمجھ تو مجھے بھی کچھ نہیں آ رہا کہ تم دونوں کو ہوا کیا ہے۔ تم نمازِ حاجت پڑھ کر اللہ سے دعا مانگو۔‘‘ مومنہ نے مشورہ دیا۔

’’لیکن…… میں تو نماز ہی نہیں پڑھ رہی اب۔‘‘ آصفہ نے شرمندگی سے بتایا۔

’’یہ کیا کہہ رہی ہو تم…… تم تو تہجد بھی پڑھتی تھیں، کیا ایک بھی نماز نہیں پڑھتی ہو؟‘‘

’’نہیں۔‘‘ آصفہ نے نظریں چرائیں۔

’’تمہیں تو سب معلوم ہے ناں کہ ناپاکی کی حالت میں شیطان حاوی ہو جاتا ہے۔ سب سے بڑی وجہ یہی ہے تمہارے اور یاور کے درمیان جھگڑوں اور بے برکتی کی۔‘‘ مومنہ نے تاسف سے اسے دیکھا۔

’’اچھا اب کوشش کروں گی۔ چھوٹے مغیث کی وجہ سے اکثر کپڑے خراب رہتے ہیں۔‘‘

’’نہ صرف نماز پڑھو بلکہ اپنے گھر واپس چلی جاؤ اگر تمہاری بات یعنی یاور کے چکر والی درست بھی ہے تو تم خود ہی اپنی جگہ خالی کر آئی ہو۔ خالی جگہ دیکھ کر تو نہ آنے والا بھی آ جاتا ہے بلکہ اٹھو میرے ساتھ ہی چلو اگر تم آج بھی آنٹی کے گھر رکیں تو انہیں شک





ہو سکتا ہے۔ شاباش جلدی سے پیکنگ کرو۔‘‘ مومنہ بہت رسان سے اسے سمجھا رہی تھی۔ آصفہ کے آنسو اس کے ہاتھوں پر گر رہے تھے۔ مومنہ نے اسے گلے لگا لیا۔

☆☆☆

معیز کو اسکول چھوڑ کر یاور گھر آیا تو آصفہ آنکھوں پر بازو رکھے لیٹی تھی۔

’’آصفہ…… آصفہ میری بات سنو۔‘‘ اس نے آصفہ کا بازو ہلایا۔

’’نہیں سننی مجھے تمہاری کوئی بات۔‘‘ وہ گھٹی ہوئی آواز میں بولی۔

’’مجھے بھی کوئی شوق نہیں ہے تم سے بات کرنے کا۔ میری براؤن ٹائی کہاں ہے بس اتنا بتا دو۔‘‘ یاور نے بات بدلی۔

’’مجھے نہیں پتا میں نے ٹھیکا نہیں لیا ہوا تمہاری چیزوں کا۔ جس کے لیے سج سنور کر جا رہے ہو اسی سے پوچھو۔‘‘ آصفہ اسی پوز میں بولی۔

’’فالتو بکواس مت کرو۔ فضول میں بار، بار میرے منہ نہ لگا کرو۔‘‘ یاور چیخا۔

’’فالتو بکواس میں نہیں کر رہی اور میں منہ نہیں لگی تم……‘‘ یاور نے پاس رکھے فلاور اسٹینڈ کو ٹھوکر ماری اور باہر نکل گیا۔ فلاور اسٹینڈ آصفہ کے پاؤں پر گرا۔ بھل بھل کر کے خون بہنے لگا۔ اس کی آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ گئیں۔

’’مومنہ دعا کرو میں مر جاؤں، اپنے بچوں سمیت تمہارے کہنے سے اس جہنم میں دوبارہ آ گئی۔ کیا صلہ ملا۔ اس نے پھر مار دھاڑ شروع کر دی۔‘‘ وہ فون پر مومنہ کو بتا رہی تھی۔

’’لاؤ میری بات کرواؤ۔‘‘ پیچھے سے جمال کی آواز سنائی دی۔

’’ہیلو آصفہ، کیسی ہو سسٹر؟‘‘

’’جمال بھائی اپنے ایب نارمل دوست سے میرا پیچھا چھڑائیں، میں تھک گئی ہوں اس شخص کی مار کھا کھا کر۔‘‘ یاور کے گھر سے نکلتے ہی مومنہ کی کال آ گئی تھی۔

’’او کے…… او کے آپ ٹینس نہ ہوں، میں سمجھاتا ہوں اسے۔‘‘

☆☆☆

’’یاور تو آصفہ کو طلاق دے دے۔‘‘

’’کیا…… کیا کہہ رہا ہے بھائی؟‘‘ یاور پریشان ہو گیا۔ جمال نے یاور کے آفس آتے ہی سلام دعا کے بعد پہلی بات یہی کی۔ ’’تجھ سے آصفہ نے کہا ہے کچھ؟‘‘ اس نے جمال کو دیکھا۔

’’ہاں، وہ اب تیرے ساتھ نہیں رہنا چاہتی، اب تم خود سوچ لو کہ کرنا کیا ہے۔‘‘ جمال نے سے کھوجتی نظروں سے دیکھا۔

’’یار میں نے تمہیں نہیں بتایا بلکہ کسی کو بھی نہیں بتایا کہ میرا بزنس بالکل ڈاؤن ہو چکا ہے۔ میری پارٹیوں پر حریفوں نے قبضہ کر لیا ہے۔ سب کچھ ختم ہو گیا ہے نئے سرے سے اسٹارٹ لینے میں بال، بال قرض میں جکڑ چکا ہوں اب گھر سے بھی بندے کو ٹینشن ملے تو بندہ کہاں جائے۔‘‘ یاور سر تھام کر بیٹھ گیا۔

’’تم نے یہ بات آصفہ سے بھی شیئر نہیں کی؟‘‘

’’نہیں۔‘‘ یاور نے نظر اٹھائی۔

’’پہلی بات تو یہ کہ وہ تمہاری شریکِ حیات ہے دکھ درد کی ساتھی اگر اسے اپنے مسائل سے آگاہ نہیں کرو گے تو وہ خود بخود تمہارے رویوں سے تمہارے بارے میں غلط سوچ رکھے گی۔ اگر شروع ہی میں تم نے شیئر کیا ہوتا تو نوبت یہاں تک نہ پہنچتی۔‘‘ بات کے دوران ہی جمال کی کال آئی وہ یاور کو سوچ میں ڈوبا چھوڑ کر باہر چلا گیا۔

☆☆☆

’’پہلے تو تم یہ بتاؤ کہ تم اتنے خراب حلیے میں کیوں رہتی ہو مانا کہ تمہارے حالات اب پہلے جیسے

نہیں رہے لیکن وارڈ روب تمہاری اب بھی بہترین جوڑوں سے بھری ہے۔'' مومنہ اور جمال نے آج کل دونوں میاں بیوی کو سدھارنے کا بیڑا اٹھایا ہوا تھا۔

''دل نہیں کرتا یار۔'' آصفہ نے کسلمندی سے کہا۔''اتنی پریشانیوں میں مار کھا، کھا کر کون اچھے کپڑے پہنے۔''

''بالکل غلط کررہی ہو تم۔ تمہیں تو اور تیار ہو کر رہنا چاہیے تاکہ یاور گھر آئے تو صاف ستھری بیوی ملے اور باہر کی عورت کی طرف سے دھیان خود بخود ہٹ جائے۔'' مومنہ نے سمجھایا۔

''تمہیں معلوم ہے یاور جو رقم دیتا ہے میں اس میں کیسے خرچ چلا رہی ہوں؟'' آصفہ نے کہتے ہوئے روتے مغیث کو گود میں اٹھایا۔

''اس کا بھی حل ہے تم سب سے پہلے اپنے پورے مہینے کا خرچ ایک کاپی پر لکھو۔ اس میں سے انتہائی ضرورت کی چیزیں مثلاً کھانے کا خرچ، پیٹرول کا خرچ، مغیث کے ڈائپرز کے خرچ الگ کرو پھر جب یاور تمہیں رقم دیں تو تم سب چیزوں کے پیسے الگ کرلو۔ کم پڑیں تو انکل کی دی ہوئی پاکٹ منی میں سے ڈال لو۔ ویسے بھی تم انکل والے سارے پیسے خرچ کررہی ہو۔ ہر چیز لکھ کر منگواؤ، ہر خرچ کا حساب رکھو۔ پھر دیکھو کچھ بچتا ہے تو اوپر کے کام کے لیے کام والی لگالو۔ مجھے تم سے یہ امید نہیں تھی۔ کالج کی اتنی ذہین لڑکی استادوں کی ہر دلعزیز شاگرد ذہیٹر کا یہ حال ہوجائے گا۔'' مومنہ نے انتہائی افسوس سے کہا۔ آصفہ کو لگا جیسے اسے گھپ اندھیرے میں روشنی کی کرن دکھائی دی ہو۔

☆☆☆

الارم کی آواز پر اس کی آنکھ کھلی، پہلے تو سمجھ ہی نہیں آیا کہ اندھیرے میں الارم کیوں بجا ہے۔ دور سے اذان کی آواز آئی تو یاد آیا فجر کی نماز کا وقت ہے۔ تیزی سے بستر چھوڑا۔ برابر میں دیکھا یاور بستر سے غائب تھا وہ دھک سے رہ گئی پورا گھر دیکھ لیا وہ کہیں نہ تھا۔ نماز کا وقت تنگ پڑنے لگا۔ وضو کیا نماز پڑھ کر خوب رو، رو کر دعائیں مانگیں۔ جائے نماز لپیٹ کر پلٹی تو یاور پیچھے کھڑا تھا۔

کہاں چلے گئے تھے کا سوال کرتے، کرتے زبان دانتوں میں دبالی۔ یاور کے حلیے سے لگ رہا تھا کہ مسجد سے آرہا ہے۔ سر پر ٹوپی تھی اور صاف ستھرے کپڑے۔ کچھ دیر وہ اسے غور سے دیکھتا رہا۔ بلیک اور پنک کاٹن کے پرنٹڈ سوٹ اور سفید نماز کے دوپٹے میں وہ روئی، روئی بہت ہی معصوم اور پاکیزہ لگ رہی تھی۔ یاور نے پہلے کی طرح اپنی بانہیں وا کردیں۔ وہ پہلے تو ذرا جھجکی پھر اس کی بانہوں میں سمٹ گئی اور زاروقطار رونے لگی۔ یاور نے بھی چپ نہ کروایا بس اس کے بالوں پر ٹھوڑی ٹکائے اس کی کمر تھپتھپاتا رہا۔ خوب رونے کے بعد الگ ہو کر وہ بیڈ پر جا بیٹھی۔ وہ بھی اسی سائڈ پر آکر لیٹ گیا۔ آصفہ کو اپنی بے اختیاری پر افسوس ہوا تو اٹھ کر کچن میں چلی آئی۔ معیز کے اسکول اور یاور کے آفس جانے میں بہت وقت تھا۔ اتنی دیر میں کافی کام نمٹ سکتا تھا۔ رات کے برتن دھو کے دو کیبنٹ کی اچھی طرح صفائی کی پھر ناشتا تیار کیا۔ معیز کو اٹھا کر واش روم بھیجا۔ یاور ناشتے کا کہنے آئی تو یاور سوچکا تھا۔ اٹھانے کی ہمت نہ ہوئی کہ تھوڑی دیر پہلے والی بے اختیاری پر شرمندگی تھی۔ بس کھڑی دیکھتی رہی۔

''کتنا ظالم شخص ہے مجھے چھوڑ کر دوسری عورت کی سنگت میں خوش ہوتا ہے۔'' اس نے خود کلامی کی۔

''تو کیا اتنے گندے حلیے اور لڑتی جھگڑتی بیوی سے خوش ہو؟'' اس کا ضمیر کرلایا۔

''نہیں، اب نہیں لڑوں گی ہر وقت صاف ستھری رہوں گی پھر تم واپس پلٹ آنا کسی دوسری عورت کے پاس نہ جانا، یہ میرا تم سے وعدہ ہے۔''





آصفہ اپنے آپ سے باتیں کرنے میں اتنی مگن تھی اسے احساس ہی نہ ہوا یاور کب سے آنکھیں کھولے اسے اپنے پاس کھڑا روتا دیکھ رہا ہے۔

''کون سی دوسری عورت؟'' یاور نے اس کا ہاتھ کھینچا اور اپنے پاس بٹھالیا۔

''کوئی سی نہیں، مت بات کریں مجھ سے۔''

''مما یونیفارم چینج کرلیا۔'' معیز کی آواز پر آصفہ جھٹکے سے اٹھی۔

''چلو بیٹا ناشتا ٹیبل پر لگا ہے۔'' وہ اس کا ہاتھ پکڑ کر کچن میں لے آئی۔

''واؤ مما آج تو آپ نے میری پسند کا ناشتا بنایا ہے۔'' ناشتا دیکھ کر وہ خوش ہوگیا۔ آصفہ، معیز کو تیزی سے ناشتا کرتے دیکھ کر مسکراتی رہی۔ نماز پڑھ کر طبیعت میں ایک سکون سا اتر آیا تھا۔

یاور، معیز کو چھوڑ کر آیا تو آصفہ بلند آواز سے تلاوت کررہی تھی۔ وہ اس کی آواز کی چاشنی اور مٹھاس میں گم ہوگیا۔ تلاوت سے فارغ ہو کر آصفہ کچن میں آگئی۔ مغیث کی فیڈر بنا کر اسے پلائی پھر سبزی بنانے لگی۔ یاور نے خاموشی سے اس کے ہاتھ سے چھری لے کر رکھی اور اس کا ہاتھ تھام کر صوفے پر بیٹھ گیا۔

''اب بتاؤ کون سی عورت؟''

''کوئی سی بھی نہیں، چھوڑیں میرا ہاتھ مجھے بہت کام کرنا ہے۔'' آصفہ نے ہاتھ چھڑانے کی کوشش کی۔ اس کے آنسو نکل آئے۔

''بات سنو جہاں تک میرا خیال ہے تم نے مجھے مسز گیلانی کے ساتھ دیکھا تھا۔ دیکھ تو میں نے بھی تمہیں لیا تھا لیکن ان دنوں میں سخت پریشان تھا۔ وہ میرے پارٹنر کی وائف ہیں اکثر آفس کے معمولات انہی کے ہاتھ میں ہیں۔ میں تمہیں بتانا بھول گیا اور تم نے بھی پوچھنے کی زحمت نہ کی خود ہی دل میں وسوسے پال لیے۔ خود بھی پریشان ہوئیں اور مجھے بھی کردیا۔'' آصفہ کی ہچکیاں بندھ گئیں۔

''آپ خود نہیں بتاسکتے تھے، میں پوچھتی تو آپ کہتے کہ میں شک کررہی ہوں۔'' آصفہ نے شکایتی نظروں سے اسے دیکھا۔

''ہاں تو محترمہ آپ نے یقین ہی کرلیا شک کے بجائے۔''

''تو کیا کرتی، آپ کو معلوم ہے عورت ہر طرح کی قربانی دے سکتی ہے سب کچھ برداشت کرسکتی ہے لیکن دوسری عورت کو کبھی برداشت نہیں کرسکتی۔ تو میں نے تو پاگل ہونا ہی تھا۔ آپ کا رویّہ بھی اتنا خطرناک تھا۔'' آصفہ پھر سے چھکوں پھکوں رونے لگی۔ کچھ دیر تو یاور اسے لب بھینچے دیکھتا رہا پھر اسے سینے سے لگالیا۔

''اچھا بس سوری..... معاف کردو یار۔'' یاور نے اسے خود سے دور کرتے ہوئے اس کا چہرہ تھام لیا اور اپنی پوروں سے اس کے آنسو صاف کرتے ہوئے گویا ہوا۔

''یہ تمام غلط فہمیاں ایک دوسرے سے بات کلیئر نہ کرنے کی وجہ سے ہوئی ہیں اور نہ میں نے تمہیں جان بوجھ کر چابی ماری تھی اور نہ اسٹینڈ یقین کرو تمہاری تکلیف دیکھ کر میرا دل تڑپ گیا تھا لیکن تم نے غصہ ہی اس قدر دلایا.....'' اس نے کہتے ہوئے آصفہ کے ماتھے پر اپنی محبت کی مہر ثبت کی۔

''یاور مجھ سے سارے وعدے لے لیں خود بھی ٹھیک ہوجاؤں گی بس آپ کبھی دھوکا مت دینا۔'' اب کہ وہ خود ہی اس کے سینے سے لگی۔ یاور نے اپنی ٹھوڑی اس کے سر پر ٹکائی اور سوچنے لگا کہ اچھے دوست خدا کی نعمت ہوتے ہیں اور آصفہ سوچ رہی تھی کہ ایک سمجھدار ماں کی ہستی ہی گھر ٹوٹنے سے بچاتی ہے۔ ماؤں کی شہ پر ہی کتنے گھر ٹوٹتے بکھرتے ہیں خدا کا شکر ہے اس نے مجھے سمجھدار ماں اور مخلص دوست عطا کیے۔



# نوخیز امنگ

رابعہ نیازی

پرفیوم کا آخری مرتبہ اسپرے کرنے کے بعد میں نے خود پر ایک تنقیدی نگاہ ڈالی اور اور سب کچھ ٹھیک نظر آنے پر واپس مڑ گیا۔ بیڈ کے بالکل ساتھ میرے پالش جوتے جگمگا رہے تھے۔ میں نے جھک کر جوتے پہنے تو زارا ناشتے کے لوازمات سے بھری ٹرالی دھکیلتی ہوئی اندر داخل ہوئی۔ میری پرفیکٹ تیاری کو دیکھ کر وہ آپوں آپ مسکرائی تھی۔ یہ اس کی روزانہ کی روٹین تھی جو ذرا سی ردوبدل کے بعد میرے سامنے دُہرائی جاتی۔ آج بھی ناشتا شروع کرنے سے پہلے میں نے اس پر ایک اچٹتی نظر ڈالی، وہ گھر کے عام سے لباس میں جس پر رات کی شکنیں نمایاں تھیں میں ملبوس میری تیاری کے دوران بکھری اشیا سمیٹنے میں مصروف تھی۔ اس کے الجھے بال جوڑے کی شکل میں قید تھے۔ اس کی ہر صبح کا آغاز نماز کے بعد میرے کاموں میں گزر جاتا۔ وہ میرے آفس جانے تک ایک وفا شعار بیوی کا ثبوت دیتے ہوئے میری ایک، ایک چیز میرے ہاتھ میں پکڑاتی جاتی مگر میرے واپس آنے تک وہ تمام کام ختم کر کے بالکل فریش نظر آتی۔

”زارا تم بھی ناشتا کر لو ٹھنڈا ہو جائے گا۔ کام تو ہوتے ہی رہتے ہیں۔“ میں نے آملیٹ کو کاٹنے سے دونیم کرتے ہوئے اسے آواز دی۔

”نہیں آپ ناشتا کر لیں، میں بعد میں فارغ ہو کر آرام سے کھالوں گی۔“ اس نے حسبِ عادت جواب دیتے ہوئے بیڈ پر بچھی چادر کی شکنیں دور کیں۔ روزانہ ہی ناشتے میں کئی طرح کے لوازمات نظر آتے۔ میں اپنی پسند کے مطابق کچھ چیزیں کھاتا اور باقی چیزیں یقیناً زارا میرے جانے کے بعد کھاتی۔ وہ میرا مزاج کافی حد تک سمجھنے لگی تھی۔ ورنہ صبح اس کے آملیٹ بنانے پر میرا دل ہاف فرائی انڈا کھانے کو کرنے لگتا یا پھر ہاف فرائی بنانے پر وہی کھانے کو مچلنے لگتا۔ مگر اب وہ تمام تر اشیا میرے سامنے لا کر رکھتی اور میرے جانے کے بعد بچی ہوئی اشیا اس کے ناشتے کا سامان بنتیں۔ مجھے آج بھی اس پر ٹوٹ کر پیار آیا مگر یہ صرف ایک لمحہ ہی تھا جس نے مجھے زارا کی گرفت میں لیا اور میرا دماغ پھر سے کہیں اور بھٹکنے لگا تھا۔

ناشتے کے بعد میں پھر سے ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے آیا اور بالوں کو آخری بار برش کیا۔ خوب صورت سجے بالوں کو مزید سنوارتے ہوئے میں واپس مڑا تو زارا نے ہاتھ بڑھا کر میری ٹائی درست کی اور میری مطلوبہ فائلز لیے مجھے دروازے تک چھوڑنے آئی۔ اپنے پیچھے دروازہ بند ہونے کی آواز آئی تو میں تیزی سے گلی میں مڑ گیا۔ اس گلی کے دونوں اطراف میں بنے گھر متوسط طبقے کی کھلی عکاسی کرتے نظر آرہے تھے۔ سوئے اتفاق وہ آج بھی اپنے دروازے میں کھڑی نظر آئی۔ میرے قدموں نے جیسے چلنے سے انکار کر دیا۔ سست روی سے قدم اٹھاتا میں اسے ہی تکنے میں محو تھا۔ وہ اپنے ادھ کھلے دروازے میں کھڑی میری مخالف سمت میں باہر جھانک رہی تھی۔ شاید اسی لیے اسے میرے آنے کی خبر تک نہیں ہوئی۔ کاٹن کا پرانا سا پردہ تھا سے مجھے اس پر کسی خوب صورت تصویر کا گمان گزرا۔ میں اس کے بے حد قریب پہنچ کر نادانستگی میں رک گیا۔ آخر یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ روزانہ یہ اور میں ایک ہی وقت گلی میں آمنے سامنے آن ملتے ہیں۔ یقیناً اس کی کیفیت بھی مجھ سے الگ نہیں...... دلِ بے چین میں خوش گمانی نے یہاں سے وہاں تک خوب ڈیرے ڈالے۔ خود پر نظروں کی تپش پا کر وہ میری طرف مڑی اور پھر چھپاک سے پردے کے پیچھے گم ہوگئی۔ مگر اس دوران میں اس کے لبوں پر پھیلا تبسم دیکھ چکا تھا۔ اس کے لمبے بالوں میں بڑے، بڑے شیشوں والا پراندہ ہمیشہ ہی ڈلا نظر آتا۔ اب بھی اس کے تیزی سے مڑنے پر پراندے میں لگے گھنگرو چھن سے بج اٹھے اور میرے دل و دماغ میں جیسے سُریلی

**عید**

عید پھر سے جگائے دیتی ہے
سارے ماضی کے درد بے درماں
عید کی رونقوں میں شامل ہوں
ہنستے بستے شہروں میں جیسے قبرستاں
اور بڑھ جاتی ہے بھولی ہوئی باتوں کی کسک
عید کا دن تو فقط زخم ہرے کرتا ہے
عید آئی ہے سلگتی ہوئی یادیں لے کر
آج پھر اپنی تنہائی پر ترس آیا ہے

مرسلہ: جبیں نیاز، ملتان

گھنٹیاں سی بج اٹھیں مگر میں جانتا تھا، وہ اب بھی پردے کے پیچھے چھپی کھڑی ہے اور میرے آگے بڑھنے پر پردے کی اوٹ سے جھانک کر اپنے بے قابو دل کی دھڑکن سنتی چلی جائے گی۔ اس کے نازک مرمریں پاؤں میں کولہاپوری چپل مجھے پردے کے پیچھے سے نظر آرہی تھی۔ ایک بار تو دل چاہا کہ آواز دے دوں مگر گلی میں کسی نہ کسی کا آنا جانا لگا رہتا تھا۔ اب بھی ساتھ والے الطاف صاحب کو دیکھ کر میں ہولے سے کھنکھارا اور بے دلی سے آگے بڑھ گیا۔ جانے کیوں ایک لمحے کے لیے بھی مجھے زارا کا خیال نہیں آیا جس کی زندگی کا محور صرف میری ذات تھی۔

''نہ جانے کیوں ہم مردوں کو گھر کی پاکیزہ اور پُرسکون فضا بھی مطمئن نہیں کر پاتی۔'' میں نے گلی کے آخری سرے پر جا کر ایک بار پھر خوش گمانی کے پروں کو دیکھا جو آج کچھ زیادہ ہی پرواز کرنے لگے تھے مگر خالی گلی بھائیں، بھائیں کر رہی تھی۔ مجھ میں مزید صبر کا مادہ موجود نہیں تھا۔ تین ماہ ہو چلے تھے اس چوہے بلی کے کھیل کو... مگر آج میں نے فیصلہ کر لیا تھا کہ اس مہ جبیں کو اپنا حالِ دل بتا دینا چاہیے اور یقیناً وہ مجھ سے الگ نہیں سوچتی ہو گی۔ میں نے خود کو بھرپور تسلی دیتے ہوئے ایک خوب صورت کارڈ خریدا اور چند سطروں میں اپنے جذبات کو جس قدر مقید کر سکتا تھا کرنے کے بعد میرا رخ پوسٹ آفس کی جانب تھا۔

☆☆☆

''ارے بابا اب چھوڑ بھی دو، کیا گنجا کرنا ہے مجھے۔'' میں نے جھنجلاتے ہوئے زارا کے ہاتھ پیچھے کرنے چاہے جو تیزی سے میرے بالوں میں چل رہے تھے۔ چھٹی کا دن تھا اور زارا ہمیشہ کی طرح مجھے کرسی پر بٹھائے سر کی مالش کرنے میں مصروف تھی۔ اس کے بعد یقیناً وہ میرے پاؤں بھی رگڑ، رگڑ کر دھونے کے لیے تیار بیٹھی تھی۔

''زیادہ نخرے مت دکھاؤ۔ چپ چاپ بیٹھے رہو بس تھوڑی دیر باقی ہے۔'' زارا کے ڈانٹ میں بھی پیار بھرا مان تھا۔

''میرا خیال ہے تم سے بچنے کے لیے میں اپنی ڈیوٹی اتوار کو بھی لگوا لوں ورنہ تم شاید مجھے گنجا کیے بنا نہیں چھوڑو گی۔'' میں نے شرارتاً دھمکی دی تو وہ کھلکھلا کر ہنس دی تھی۔ کال بیل کی آواز نے اس کی ہاتھوں کی حرکت کو چند لمحے کے لیے روکا......

''میں دیکھتی ہوں۔'' کہہ کر وہ باہر کی جانب لپکی۔ اس وقت میں جس حلیے میں بیٹھا تھا باہر گیٹ تک جانا خاصا شرمندہ کر سکتا تھا۔ لہٰذا میں لاؤنج کے جالی دار دروازے کے قریب جا کھڑا ہوا۔

''کیسی ہو زارا باجی......؟ میں نے آپ کو تنگ تو نہیں کیا اس وقت آ کر......؟'' ایک شیریں سی آواز میرے کانوں میں رس گھول رہی تھی۔ وہ مہ جبیں، زارا کے سامنے گیٹ کے قریب کھڑی تھی۔

''نہیں بالکل بھی نہیں، آؤ اندر چل کر بیٹھتے ہیں۔'' زارا نے حسبِ عادت مسکرا کر کہا تو اس نے زارا کی کلائی تھام لی۔

''نہیں باجی، مجھے ذرا جلدی ہے، میں بیٹھنے نہیں آئی۔ آپ سے چھوٹا سا کام تھا۔'' وہ سر جھٹک کر بولی تو نیلے پراندے میں لگے گھنگرو خوب صورت لے پر بج اٹھے تھے۔

''آپ کو تو پتا ہے میں پڑھی لکھی نہیں ہوں۔ آج یہ خط... آیا ہے کہیں سے، جانے کس نے بھیجا ہے۔ آپ ذرا پڑھ کر سنا دیں۔'' اس نے گلابی لفافے میں قید وہ کارڈ زارا کی جانب بڑھایا جسے میں دو دن پہلے پوسٹ کر کے آیا تھا۔ ایک طوفان تھا جو میرے ارد گرد ناچنے لگا تھا۔ گلابی لفافہ زارا کے ہاتھوں میں کھلتا جا رہا تھا اور مجھے لگا کہ پراندے کے گھنگرو، شیریں تبسم اور زارا کی مان بھری کھلکھلاہٹ میرے کانوں میں یکے بعد دیگرے بجتی چلی گئی ہے۔







شمع ہدایت

اختر شجاعت

## شکر، عطائے الٰہی

اے وہ ذات (اللہ)! جس کی یاد، یاد کرنے والوں کے لیے سرمایۂ عزت! اے وہ جس کا شکر، شکر گزاروں کے لیے وجۂ کامرانی...... اے وہ جس کی فرمانبرداری، فرمانبرداروں کے لیے ذریعۂ نجات ہے۔ رحمت نازل فرما حضرت محمد ﷺ اور ان کی آل پر...... اور ہمارے دلوں کو اپنی یاد میں اور ہماری زبانوں کو اپنے شکریہ میں اور ہمارے اعضا اپنی فرمانبرداری میں معروف رکھ...... کہ دوسری ہر یاد، ہر شکریہ اور ہر فرمانبرداری سے بے نیاز کر دے۔

جب ہماری زندگی کے دن بیت جائیں اور سلسلۂ حیات قطع ہو جائے اور تیری بارگاہ میں حاضر ہونے کا بلاوا آئے جسے بہر حال آنا اور جس پر بہر صورت لبیک کہنا ہے تو ہمارے کاتبان، ہمارے جن اعمال کا شمار کریں ان میں آخری مقبول عمل توبہ کو قرار دے...... اے رب تو محمد ﷺ اور ان کی آل پر رحمت نازل فرما...... (آمین)

شکر کیا ہے؟

شکر کے لغوی معنی ہیں احسان ماننا اور احسان مندی...... اللہ رب العزت نے ہمیں اتنی نعمتیں عطا کی ہیں کہ ان کا شمار ممکن نہیں...... دوسرے یہ کہ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا شکر ممکن ہی نہیں ہے۔

خالقِ کائنات نے قرآن مجید میں اپنے ذکر کے ساتھ شکر کو بیان فرمایا ہے...... ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

''تم مجھے یاد کرو، میں تمہیں یاد رکھوں گا اور میرا شکر کرو اور ناشکری سے بچو......''

(سورۂ بقرہ: 152)

دوسری جگہ ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ......

''اگر تم شکر کرو اور ایمان لے آؤ تو اللہ تعالیٰ تمہیں عذاب نہیں دے گا۔''

(سورۂ نساء: 147)

''اور ہم بہت جلد شکر کرنے والوں کو اجر دیں گے۔''

(سورۂ آل عمران: 144)

''اگر تم شکر کرو گے تو میں نعمتیں زیادہ کروں گا۔''

(سورۂ ابراہیم: 7)

خداوندِ عالم نے حضرت موسیٰ سے فرمایا۔ ''اے موسیٰ میرا شکر بجا لاؤ ایسا کہ میرے شکر کا حق ادا ہو جائے۔''

حضرت موسیٰ نے کہا۔ ''میں کیونکر تیرے شکر کا حق ادا کر سکتا ہوں جبکہ ادائے شکر خود ایک نعمت ہے۔'' تو قدرت کی طرف سے ارشاد ہوا۔

''اے موسیٰ! اب تم نے میرا شکر ادا کیا جبکہ یہ جان لیا کہ ادائے شکر بھی میری ایک نعمت ہے۔''

سب سے پہلے انسان یہ علم و یقین پیدا کرے کہ اللہ تعالیٰ ہی تمام نعمتوں کا سرچشمہ اور وہی منعمِ حقیقی ہے...... اور جو کچھ بالواسطہ یا بلاواسطہ ملتا ہے اسی کی طرف سے ملتا ہے۔ ایک بار حضرت داؤدؑ نے اللہ کی بارگاہ میں عرض کی...... ''اے میرے پروردگار! میں کیونکہ تیرے شکر سے عہدہ برآ ہو سکتا ہوں جبکہ شکر بھی تیری ایک نعمت ہے جس پر شکر واجب ہے'' تو خداوندِ عالم نے ان پر وحی کی کہ...... ''میں مقامِ شکر میں اس بات پر تم سے خوش ہوں کہ تم نے یہ جان لیا کہ تمام نعمتیں میری جانب سے ہیں۔''

حضرت امام جعفر صادقؒ کا ارشاد ہے کہ نعمت

کتنی بڑی ہو اس پر ادائے شکر کا طریقہ یہ ہے کہ تم اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کرو۔"

مزید ارشاد فرمایا ..... کہ "محرمات (وہ باتیں جن سے روکا گیا ہے) سے کنارہ کشی کرو۔"

☆☆☆

حضورِ اقدس ﷺ نے فرمایا...... "قیامت کے دن کہا جائے گا کہ حمد کرنے والے کھڑے ہو جائیں......لوگوں کا ایک گروہ اس پر کھڑا ہو جائے گا ان کے لیے ایک (علم، پرچم) جھنڈا ہوگا وہ اس کے ساتھ جنت میں جائیں...... عرض کیا گیا کہ یا رسولؐ اللہ! حمد کرنے والے کون ہیں؟" جو لوگ ہر حالت میں اللہ کا شکر ادا کرتے ہیں...... یعنی جو ہر دکھ اور سکھ میں اپنے اللہ کا شکر ادا کرتے ہیں۔"

فرمان نبوی ﷺ ہے کہ "اللہ کی چادر شکر ہے۔" اللہ تعالیٰ نے حضرت ایوبؑ کی طرف وحی فرمائی کہ میں طویل باتوں کے بجائے اپنے دوستوں سے شکر کرنے پر راضی ہو گیا ہوں...... اور صابرین کی تعریف میں فرمایا گیا کہ ان کا گھر جنت میں ہے۔ شکر کے وقت میں ان سے مزید شکر کا مطالبہ کرتا ہوں۔ میری طرف نظر رکھنے پر انہیں مزید نعمتیں عطا کرتا ہوں۔"

ایک بار فتوحات کے موقع پر جب مال آیا تو حضرت عمر فاروقؓ نے حضور اکرم ﷺ کے حضور عرض کی۔ "ہم کون سا مال لیں؟"

نبی اکرم ﷺ نے فرمایا...... "ذکر کرنے والی زبان اور شکر کرنے والا دل......" حضرت ابن مسعودؓ کا ارشاد ہے کہ "شکر نصف ایمان ہے۔" حدیث شریف میں ہے کہ سب سے بڑھ کر ذکر لا الہ الا اللہ کو افضل الذکر اور الحمد للہ کو افضل الدعا کہا گیا ہے...... الحمد للہ میزان کو بھر دیتا ہے۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ فرماتی ہیں...... کہ ایک رات حضور اکرم ﷺ میرے پاس سے اٹھے اور تھوڑے پانی سے وضو فرمایا اور نماز شروع کی...... آپ ﷺ اس قدر رونے لگے کہ آپؐ کے آنسو سینے پر بہنے لگے پھر رکوع کیا...... پھر سجدہ کیا اور ہر حالت میں روتے رہے...... میں نے دریافت کیا...... یا رسول اللہ ﷺ آپ اس قدر کیوں روئے؟ جبکہ آپ گناہ سے محفوظ ہیں...... اس ..... بشارت کی موجودگی میں اتنی مشقت کیوں برداشت فرماتے ہیں ایسا تو وہ کرے کہ جس کی آخرت محفوظ نہ ہو...... آپ ﷺ نے فرمایا۔ کہ "یہ اللہ تعالیٰ کا فضل و احسان ہے، کیا میں خدا کا شکر گزار بندہ نہ بنوں کہ اللہ تعالیٰ مجھے ایسی بشارت دے۔"

آپ ﷺ نے ایک شخص سے پوچھا۔ "کیسے ہو؟" اس نے کہا...... "اچھا ہوں......" آپ نے سوال پھر دہرایا...... اُس نے پھر کہا "اچھا......" آپ ﷺ نے تیسری مرتبہ پوچھا...... "کیسے ہو؟" تو اس نے کہا...... "الحمد للہ اچھا ہوں......" تو آپ ﷺ نے فرمایا...... "میں بھی یہی سننا چاہتا تھا۔" (کہ مکمل جواب یہی ہے)

☆☆☆

حضرت ابراہیم خواصؒ فرماتے ہیں...... ایک بار میں ایک بزرگ سے ملنے ایک بستی میں گیا جب میں ان کے گھر پہنچا تو ان کا گھر نہایت پاکیزہ دیکھا...... اس مکان میں دو محرابیں تھیں ایک محراب کے گوشے میں وہ بزرگ تشریف فرما تھے اور دوسری محراب میں ایک پاکیزہ اور روشن چہرے والی بوڑھی خاتون بیٹھی تھیں...... یہ دونوں کثرتِ عبادت میں بوڑھے ہو چکے تھے۔ میرے آنے پر انہوں نے بڑی خوشی کا اظہار کیا...... تین دن میں ان کے یہاں رہا...... جب میں نے واپسی کا ارادہ کیا تو میں نے ان بزرگ سے پوچھا۔ "یہ پاک دامن عورت آپ کی کون ہیں؟" انہوں نے فرمایا...... یہ ایک رشتے سے تو میری چچا زاد بہن ہے اور دوسرے رشتے سے میری بیوی ہے۔" میں نے کہا...... "میں نے تو ان تین دنوں میں آپ دونوں میں غیریت اور بیگانگی دیکھی ہے...... اس کی وجہ بیان فرمائیں......" انہوں نے جواب دیا...... "بات یہ ہے کہ ہم بچپن میں ایک دوسرے پر عاشق ہو گئے تھے......





ان کے والد نے مجھ سے شادی نہیں کرنی چاہی...... تو ایک عرصے تک ہم دونوں اپنی، اپنی محبت دل میں لیے بیٹھے رہے یہاں تک کہ اس کے والد کا انتقال ہو گیا۔ میرے والد اس کے چچا تھے۔ انہوں نے اس کا نکاح میرے ساتھ کر دیا۔

جب پہلی رات ہم دونوں یکجا ہوئے تو اس نے مجھ سے کہا۔ "جانتے ہو کہ اللہ نے ہمیں کیسی نعمت سے سرفراز کیا ہے کہ ہم دونوں ایک ہو گئے۔ اس نے ہمارے دنوں کو ناخوشگوار آفت سے نجات دی۔ لہٰذا ہمیں آج کی رات اپنے آپ کو نفسانی خواہش سے باز رکھنا چاہیے اور اس نعمت کے شکریہ میں ہم دونوں کو خدا کی عبادت کرنی چاہیے۔" میں نے کہا۔ "تم بالکل ٹھیک کہتی ہو۔" دوسری رات بھی اس نے یہی کہا...... جب تیسری رات آئی تو میں نے کہا کہ گزشتہ دو راتیں تو میں نے تمہارے شکر میں گزار دیں آج رات تم میرے شکر میں عبادت کرو۔" اس طرح ہم پینسٹھ سال گزار چکے ہیں۔ ہم نے ایک دوسرے کو چھونا تو درکنار کبھی نگاہ اٹھا کر بھی نہیں دیکھا۔ ساری عمر نعمات الٰہی کے شکرانے میں گزار دی۔" سبحان اللہ...... ایسے پیارے، پیارے اللہ کے شکر گزار بندے گزرے ہیں۔

☆☆☆

حضرت شفیق بلخیؒ نے حضرت امام جعفر صادقؒ سے فتوت (سخاوت، مروت، شجاعت خاصے وسیع معنی ہیں) کی نسبت ایک سوال کیا...... امامؒ نے فرمایا...... آپ بتائیں آپ اس بارے میں کیا کہتے ہیں؟ حضرت بلخیؒ نے کہا کہ ہمیں اگر کچھ مل جائے تو شکر ادا کرتے ہیں اور نہ ملے تو صبر کرتے ہیں۔" اس پر امام جعفر صادقؒ نے فرمایا...... "مدینہ میں ہمارے ہاں کتوں کا یہی حال ہے...... ہماری حالت یہ ہے کہ مل جائے تو اوروں میں بانٹ دیتے ہیں اور نہ ملے تو شکر کرتے ہیں۔"

حضرت جنید بغدادیؒ فرماتے ہیں کہ اللہ کی نعمتوں سے اس طرح فائدہ اٹھانا کہ معصیت (گناہ) کے کسی کام میں ان سے مدد نہ لی جائے اسی کا نام شکر ہے۔

ہمیں اس بات پر یقین رکھنا چاہیے کہ ہم سے جو بھی نیکی ہو رہی ہے اور جس اطاعت و عبدیت اور ذکرِ خداوندی کا ہم سے ظہور ہو رہا ہے، یہ سب اللہ کی توفیق، مدد، قوت، طاقت اور انعام کی وجہ سے ہو رہا ہے۔ اپنے تمام احوال سے الگ ہو جائیں۔ اللہ کی ذات صفات اور نور افعال میں فنا ہو جائیں، اپنی عاجزی، نادانی کوتاہی کا اقرار کریں اور تمام احوال میں اپنا مرکزِ سکون اللہ کو سمجھیں۔

شکر...... زبان، دل اور دیگر اعضائے بدن سے ہوتا ہے...... دل کا شکر یہ ہے کہ نیکی کا ارادہ کرے اور مخلوق کے لیے بھی نیکی ہی سوچے...... زبان کا شکر یہ ہے کہ اللہ کا شکر ادا کرنے کے لیے ان کلمات کو کہے جو شکر ادا کرنے کے مخصوص ہیں...... مثلاً سبحان اللہ...... الحمد للہ...... جزاک اللہ...... شکر اللہ...... اعضا کا شکر یہ ہے کہ انہیں عبادتِ الٰہی میں مصروف رکھا جائے...... اور برے کاموں میں استعمال نہ کیا جائے...... آنکھوں کا شکر یہ ہے کہ جس مسلمان کا عیب دیکھیں تو پردہ رکھیں...... کانوں کا شکر یہ ہے کہ جو عیب کی باتیں سنیں اسے راز رکھیں...... اچھی محفل میں بیٹھیں اور اچھا ذکر سنیں یہ سب باتیں اللہ کے شکر میں داخل ہیں اس کے علاوہ زبان کا شکر یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی تقدیر پر راضی رہے...... شکر کرنا عبادت ہے۔ شکوہ شکایت کرنا اہلِ تقویٰ کے نزدیک ناپسندیدہ فعل ہے۔

جو ان تمام امور کا خیال رکھتا ہے وہ اپنے پروردگار کا شکر گزار بندہ کہلاتا ہے...... مگر ایسے شکر گزار بندے بہت کم ہیں...... جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

"اور میرے شکر گزار بندے کم ہی ہیں۔"

(سورۂ سبا، 13)

شکر کا ایک مقام یہ بھی ہے کہ بندہ اپنے سے کم درجے کے آدمی کی طرف دیکھے اور اپنے اوپر خدا کے فضل و کرم کو دیکھے...... اور دوسرا آدمی جس آفت میں

مبتلا ہے اور وہ اس سے محفوظ ہے تو وہ اس پر ڈھیروں پر شکر ادا کرے پھر دین کے اعتبار سے اپنے سے بلند تر درجے والے پر نظر کرے اور اپنے سے بلند درجے آدمی کے علم...... ایمان اور حسنِ یقین پر رشک کرے اور اپنے آپ کو برا سمجھے اور اپنے آپ کو ملامت کرے اور اس قسم کے اعلیٰ احوال حاصل کرنے کی کوشش کرے جب ایسا ہوگا تو وہ شاکرین میں داخل ہوگا اور اس کا نام بھی محرومین میں آجائے گا...... اس مفہوم میں حضور ﷺ نے فرمایا...... ''جس نے دنیا میں اپنے سے کم تر کی طرف نظر رکھی اور دین میں اپنے سے برتر کی طرف نگاہ رکھی تو اللہ تعالیٰ اسے صابر و شاکر کرسکے گا...... اور جس نے دنیا میں اپنے سے برتر کی طرف دیکھا اور دین میں اپنے سے کم تر کی طرف دھیان رکھا اسے نہ صابر لکھے گا اور نہ شاکر لکھے گا۔''

حضرت ایوب علیہ السلام کی مناجات میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کی طرف وحی فرمائی...... آدمیوں میں سے میرے ہر بندے کے ساتھ دو فرشتے ہیں جب بندہ میری نعمتوں پر شکر کرتا ہے تو دونوں فرشتے کہتے ہیں...... ''اے اللہ...... ! اس پر اپنی نعمتیں مزید فرمایا...... اس لیے کہ یہ اہلِ شکر و حمد ہے، شاکرین سے خوب قریب ہو اور ان کو مزید کی توفیق دے اور ان پر مزید انعام فرما...... اور اے ایوب علیہ السلام شاکرین کے لیے یہ انعام کافی ہے کہ ان کا درجہ میرے ہاں اور فرشتوں کے ہاں بڑھ جاتا ہے......

چنانچہ میں ان کے شکر کا شکر کرتا ہوں...... فرشتے ان کے لیے دعا کرتے ہیں...... زمین ان سے محبت کرتی ہے اور آثار و نشانات ان پر روتے ہیں...... اس لیے اے ایوب علیہ السلام شکر گزار بن جا اور میرے احسانات و انعامات کو یاد کرنے والا ہو جا...... اور میں تمہیں ذکر کی توفیق دوں تو میرا ذکر کر اور تجھے شکر کی توفیق دوں تو میرا شکر کر...... جن کو توفیق دیتا ہوں اس پر ان کا شکر کرتا ہوں اور شکر پر انہیں جزا دیتا ہوں...... اور ان پر راضی ہوتا ہوں...... اور میرے نزدیک بدترین بندہ وہ ہے جو صرف ضرورت کے وقت ہی میرا شکر کرے اور صرف سزا اور ابتلا کے وقت ہی میرے سامنے زاری کرے...... اللہ تعالیٰ نے شاکرین کو صالحین، مقربین اور عالمین فرمایا...... اور یہ تینوں اعلیٰ ترین مقاماتِ یقین میں سے ہیں......

☆☆☆

ایک بار حضرت شیخ سعدیؒ کی جوتی دورانِ سفر ٹوٹ گئی...... تو وہ پریشان ہوئے کہ لوگ کیا...... کہیں گے کہ پاؤں سے ننگا ہوں...... یہ سوچ ہی رہے تھے کہ آپؒ کی نگاہ ایک ایسے شخص پر پڑی جو پاؤں سے معذور تھا...... آپؒ نے فوراً اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا کہ اس نے مجھے پاؤں کی نعمت تو عطا کر رکھی ہے۔

رب کریم کی نعمتوں کا جس قدر بھی شکر ادا کیا جائے وہ کم ہے...... جبکہ اس کی شانِ کریمی تو یہ ہے کہ جس قدر اس کا شکر ادا کیا جائے تو وہ اتنا ہی نعمتوں میں اضافہ فرما دیتا ہے...... حضرت رابعہ بصریؒ شکر ادا کرنے پر شکر ادا کیا کرتی تھیں...... کہ اللہ نے شکر کی توفیق دی تو اس شکر پر شکر ادا کیا جائے...... سبحان اللہ......

کتنی عجیب بات ہے کہ اس رب کریم کی عطا کی ہوئی نعمتوں سے ہم خوب لطف اندوز ہوتے ہیں لیکن اگر کوئی ایک چیز جو کسی وجہ سے ہمیں نہیں عطا کی گئی جبکہ اس کا عطا نہ ہونا یقیناً ہمارے ہی مفاد میں ہے...... اس ایک چیز کی محرومی ہمیں نہ صرف یاد رہتی ہے بلکہ ہم اس کا شکوہ بھی کرتے ہیں اور بار، بار کرتے ہیں جبکہ ہمیں سوچنا چاہیے یہ مصیبت یا مشکل خود ہماری اپنی کسی کوتاہی کے سبب تو نہیں...... اگر ایسا ہے تو ہمیں چاہیے کہ اس کی بارگاہ میں معافی مانگیں، توبہ کریں...... ہمیں تو ہر لمحے اس عظیم ہستی کا شکر گزار رہنا چاہیے کہ جس رب کریم نے ہمیں بے تحاشا اپنی نعمتوں سے نوازا ہے...... اللہ تعالیٰ مجھے اور آپ سب کو توفیق بخشے کہ ہم اپنے رب تعالیٰ کی نعمتوں کا شکر ادا کرسکیں اور اس کے شکر گزار بندوں میں سے ہوسکیں...... آمین۔

☆☆☆



# آتی ہے عید جب آتی ہے یاد تیری

شائستہ زریں

عید کا چاند ابھرا تیری یاد کے ساتھ
چاندنی میں تیری یاد کی خوشبو پھیلی

گزرے بیتے لمحے جب ایک یاد کی صورت ہمارے ذہن میں محفوظ ہوتے ہیں تو ہمارے لیے اثاثہ بن جاتے ہیں۔ اگر یہ ساعتیں عید سے منسوب ہوں تو ہر عید پر ان کی یاد تازہ ہو جاتی ہے اور شاعر کا یہ خیال درست ثابت ہو جاتا ہے کہ

آتی ہے عید جب، جب آتی ہے یاد تیری

اور ہمارا موضوع بھی یہی ہے لیکن التزام ہم نے یہ رکھا ہے کہ صرف ''فنونِ لطیفہ'' سے تعلق رکھنے والے معزز خواتین و حضرات کو سروے میں شامل کیا ہے۔ سوشل زندگی سے متعلق ان کی عید کی یادیں منفرد ترین ہیں۔

## حسینہ معین

### ڈراما نگار

پی ٹی وی کی عید کے حوالے سے ایک ایسی یاد ہے جو بیک وقت اچھی بھی اور بری بھی۔ یہ ۱۹۷۲ء کی بات ہے میرے والد آرمی میں تھے، ایک ایکسیڈنٹ میں ان کا انتقال ہو گیا تھا۔

مجھے پی ٹی وی کی جانب سے عید کا ڈراما لکھنے کو کہا گیا تھا لیکن شدید صدمے کی کیفیت میں، میں نے لکھنا بند کر دیا۔ ٹی وی سے کنور آفتاب، افتخار عارف اور محسن علی آئے اور انہوں نے مجھے سمجھایا کہ ''آپ کے والد آپ کی ہر کامیابی پر بہت خوش ہوتے تھے، آپ ڈراما لکھیں گی تو وہ بہت خوش ہوں گے''۔ ابا کے انتقال کو چند ہی دن ہوئے تھے، میں نے دو تین دن میں ''پپی عید مبارک'' لکھ کر دے دیا۔ یہ پی ٹی وی کے لیے میرا عید کا پہلا ڈراما تھا۔ عید کے



حسینہ معین

ایک دن بعد افتخار عارف نے فون کر کے بتایا کہ ''تمہارا ڈراما بہت کامیاب رہا، لوگوں نے بہت تعریف کی ہے۔'' ''پپی عید مبارک'' کا بہت چرچا ہوا۔ کئی چھوٹے، چھوٹے ایوارڈ بھی ملے۔ لیکن آج تک میں نے یہ ڈراما نہیں دیکھا۔

## ایاز خان

### کامیڈین

چند برس قبل ایک شو کے لیے امریکا کے ٹور پر



ایاز خان

گیا تھا وہاں پر میں نے عید منائی تھی۔ لاس اینجلس کی مسجد میں تمام پاکستانیوں نے عید کی نماز پڑھی تھی، نماز میں نے پڑھائی تھی۔ وہاں مقیم تمام پاکستانی نہایت محبت اور عزت سے پیش آئے۔ کئی لوگوں نے اپنے گھر آنے کی دعوت دی۔ اتنی محبتیں پا کر محسوس نہیں ہو رہا تھا کہ وطن سے دور ہیں لیکن گھر، بچوں اور بیگم کی کمی بہر حال محسوس ہوئی۔ عید کی رات کو شو ہوا۔ سب نے بہت انجوائے کیا۔ پاکستانیوں کی کثیر تعداد نے بھرپور پزیرائی کی۔

## قندیل جعفری
## ہوسٹ، شاعرہ

ناروے میں ایک عید شو کیا تھا۔ عید کا دن تھا ظاہر ہے وطن سے دور، سو وطن اور گھر والوں کی بہت یاد آ رہی تھی، جی چاہ رہا تھا کہ پر لگیں اور ہم پاکستان پہنچ جائیں۔ بہت جذباتی کیفیت تھی جب وطن کے ذکر پر میں نے یہ اشعار پڑھے۔

مجھے یہ بات بلبل نے بتائی
جہاں دل مطمئن ہو وہ چمن ہے
یہاں پردیس میں ملتا ہے سب کچھ
مگر اپنا وطن اپنا وطن ہے

وہاں موجود پاکستانیوں نے کہا کہ یہ اشعار ان کے جذبات و احساسات کے ترجمان ہیں۔ تمام پاکستانی بہت جذباتی ہو رہے تھے۔ کئی نے تو یہ تک کہا کہ پردیس میں عید ہمارے لیے خوشیوں کا سندیسہ نہیں، اداسی کا پیغام لاتی ہے.. وطن سے دوری کا احساس شدت سے ہوتا ہے۔ خود میں بھی اسی کیفیت سے دوچار تھی لیکن اپنی فنی ذمے داری



قندیل جعفری

خوش اسلوبی سے نبھائی۔ سو شو بہت کامیاب اور عید یادگار رہی۔

## سمیع ثانی
## ٹی وی آرٹسٹ

۱۹۹۶ء میں عابد علی کی پروڈکشن میں ''دوسرا آسمان'' کی ریکارڈنگ کے لیے دبئی گئے تھے ۴۵ دن تک مسلسل ریکارڈنگ کروائی۔ رمضان کا مہینہ تھا تمام فنکاروں کی شدید خواہش تھی کہ عید اپنے وطن اور گھر میں کریں۔ چاند رات کی صبح چار بجے تک ہم نے ریکارڈنگ کروائی اور صبح آٹھ بجے کی فلائٹ





سمیع ثانی

سے ہم کراچی پہنچ گئے۔ یہ الگ بات ہے کہ سارا دن سو کر گزارا شام کو عید کا بھرپور لطف اٹھایا، یہ احساس بہت دل خوش کن تھا کہ عید اپنے گھر اور اپنوں کے ساتھ منا رہے ہیں۔

## صائمہ کنول
## اسٹیج آرٹسٹ

پچھلے برس عید کے ایک کھیل کی ریکارڈنگ کروائی تھی، میرا کردار رشتے کروانے والی خاتون کا تھا، عین وقت پر دو کرداروں کا مسئلہ ہو گیا۔ میں نے اپنے شوہر جہانگیر حسن اور پڑوسن خالہ حمیدہ کو رضامند کر لیا۔ دونوں کا کردار مختصر تھا، بس چند مکالمے ادا کرنے تھے۔ خالہ حمیدہ درست ادائیگی نہیں کر پا رہی تھیں ہمارے ڈائریکٹر سیفی حسن نے کہا کہ خالہ جو میں کہوں وہی آپ بھی بول دیجیے گا۔ خالہ راضی ہو گئیں وہی الفاظ دہرانے کے لیے لیکن ہوا یوں کہ ہمیں ہدایت دینے کے لیے سیفی صاحب جو جملہ بولتے خالہ اسی انداز میں بولتیں مثلاً سیفی صاحب نے کہا کیو خالہ نے وہی الفاظ دُہرا دیے



صائمہ کنول

وہاں موجود لوگوں کا ہنستے، ہنستے برا حال تھا خیر کسی نہ کسی طرح شوٹ مکمل ہوا لیکن عید کا یہ ڈراما اور اس کی ریکارڈنگ کے دوران ہونے والی حیران کن پریشانیاں اور دلچسپ لمحات ہمیشہ یاد رہیں گے۔

## حنا یسین
## ٹی وی پروڈیوسر

ایک عید کے موقع پر ہم نے بچوں کو ڈریم لینڈ لے جا کر ''عید فن ایٹ ڈریم ورلڈ'' کے نام سے پروگرام کیا تھا۔ پانچ مختلف رنگوں کی شرٹس پی ٹی وی نے بچوں کی تیار کروائی تھیں۔

بچوں کے پانچ گروپس بنائے ہر گروپ کی پہچان ان کی شرٹ تھی۔ ان گروپس کے درمیان مقابلے کروائے تھے۔ خاص کر سوئمنگ اور واٹر بوٹنگ کے مقابلوں میں بچوں نے خوب انجوائے کیا ہم نے بچوں کو تحائف بھی دیے۔ ہم اپنے ساتھ حسن جہانگیر اور دو ڈانسر بھی لے کر گئے تھے۔ پروگرام ایاز احمد نے ہوسٹ کیا تھا۔ بچوں نے خوب ہلا گلا کیا اور عید کا بھرپور لطف اٹھایا۔ بچوں کے



حنا نسیم

لیے عید کا نہایت کامیاب شو تھا اور میرے لیے بہت یادگار۔

## عرفان قریشی

## ڈائریکٹر، آرجے ایف ایم ۱۰۷

بحیثیت پروڈیوسر اور ڈائریکٹر مختلف چینلز سے



عرفان قریشی

وابستہ رہا ہوں ایسے ہی ایک عید شو میں، میں نے اپنی محبت رینا کو دیکھا اور فوراً ہی ان کی نانو کے قدموں میں بیٹھ گیا کہ آپ مجھے اپنا بیٹا بنالیں۔ اس عید شو پر رینا کی دید نے زندگی خوشگوار بنادی۔ اس طرح وہ عید یادگار رہی کہ ہم نے ایک دوسرے کو پالیا۔ گویا وہ عید ہمارے ملن کی بنیاد بنی۔ اس کے علاوہ وہ عید شو بھی ہمیشہ یاد رہے گا جب معین اختر بھائی بھی ہمارے ساتھ شو میں تھے۔

## رینا عرفان

## ہوسٹ، مغنیہ

گزشتہ برس عرفان قریشی اور میں یورپ ٹور پر گئے۔ ہم دونوں چونکہ ایف ایم اور ٹی وی کے علاوہ میوزک میں بھی انوالو ہیں۔ وہاں ہالینڈ،



رینا عرفان

بیلجیم اور فرانس میں کچھ کنسرٹس شیڈول تھے۔ میٹھی عید بھی ان ہی دنوں میں آئی۔ وہ عید بالکل مختلف انداز کی تھی۔ پہلے دن صبح مسلم کمیونٹی ہال میں نمازِ عید ادا کی۔ دوپہر میں ریہرسل تھی۔ رات کو کنسرٹ۔ اللہ کے فضل سے سب بہت اچھا ہو



گیا۔ زندگی میں پہلی مرتبہ اپنے بچوں کے بغیر عید میں لطف نہیں آرہا تھا مگر جب حیا اور حرمین سے بات ہوگئی تو دل کو سکون بھی ملا اور عید کا لطف بھی آیا۔ کنسرٹ میں پاکستانیوں کے علاوہ غیر ملکیوں کو بھی جھومتے دیکھا تو خوشگوار حیرت ہوئی اور عید کا لطف بھی دوبالا ہوگیا۔ وہ عید کا سب سے یادگار لمحہ تھا جب تقریباً تین ہزار کے قریب حاضرین نے ہمارے ساتھ مل کر اے وطن پیارے وطن گایا تو اپنے پاکستانی ہونے پر فخر محسوس ہوا۔ اس وقت جذبۂ حب الوطنی کو عرفان اور میں نے بڑی شدت سے محسوس کیا۔

## ڈاکٹر ندا نسیم کاظمی

## اینکر Q ٹی وی

عید کی اصل خوشی یہی ہے کہ ہم اوروں کو بھی اس میں شریک کریں۔ پچھلی دفعہ عید شو کیا تو گھر میں ٹینشن تھی لیکن میں عید شو کے لیے کمٹ کرچکی تھی۔ شو



ڈاکٹر ندا نسیم کاظمی

کے تمام شرکا نے بہت شرارتیں کیں، میں نے بھی بھرپور ساتھ دیا۔ بے شک میرے اندر دکھ تھا لیکن میں

نے اپنی منصبی ذمے داریاں نہایت خوش اسلوبی سے نبھائیں۔

## سارہ رضا خان

## مغنیہ

چند برسوں سے باوجود شدید خواہش کے عید پر گھر والوں کے ساتھ وقت نہیں گزار پاتی۔ گزشتہ سال چاند رات کو بڑے بھائی کا نکاح تھا اور ٹی وی پر میری لائیو ٹرانسمیشن، بھائی کے نکاح کے فوراً



سارہ رضا خان

بعد ٹی وی چلی گئی پروگرام ختم ہوتے ہی گھر آئی تو سارے مہمان جاچکے تھے صرف گھر والے ہی رہ گئے تھے۔ اگلے دن ہم نے سوچا کہ عید ملن پارٹی رکھتے ہیں۔ لیکن عید کے دن عید کا کنسرٹ کی وجہ سے یہ بھی نہ ہوسکا کہ ہمیں آؤٹ آف سٹی جانا تھا ہمارا نجی پروگرام تو خراب ہوگیا لیکن عید کا کنسرٹ بہت اچھا ہوگیا، بعد میں گھر والوں کے ساتھ عید رنگ تو ہوگئی لیکن بھائی کے نکاح میں بھرپور شرکت نہ کرسکنے کا ملال دل میں رہ گیا۔ اس لحاظ سے یہ عید یادگار رہی۔

## عظمیٰ بلوچ

### آر جے

ایف ایم ۱۰۱ پر بحیثیت آر جے flood victim کے ساتھ گزاری جانے والی عید بلاشبہ ناقابلِ فراموش ہے۔ جن کا سب کچھ پانی بہا کر لے گیا ہو، ہم ان کے لیے چھوٹی، چھوٹی خوشیاں ساتھ لے کر گئے



عظمیٰ بلوچ

تھے۔ یہ لائیو شو تھا جس کا نام ہم نے ''میٹھی عید کی خاص خوشیاں'' رکھا تھا۔ میں اور میرے ساتھی RJS اپنے پروڈیوسر محمد عارف کے ہمراہ خواتین کے لیے مہندی، چوڑیاں اور بچوں کے لیے کھلونے لے کر گئے تھے۔ بچے اپنے گفٹ پا کر بہت خوش ہوئے تھے۔ ہم سیلاب سے متاثر بچوں اور بڑوں کے تاثرات بھی براہِ راست نشر کر رہے تھے۔ ایک خاتون بے تحاشا روتے ہوئے بتا رہی تھیں کہ میرے بھائی میرے لیے عید پر چوڑیاں اور مہندی لاتے تھے، یہ سن کر عارف بھائی نے چوڑیوں اور مہندی کا پیکٹ انہیں پیش کرتے ہوئے کہا کہ ''میں بھی تو آپ کا بھائی ہوں'' ہماری جانب سے تسلی کے میٹھے بول اور عملی مظاہرے نے عید کے دن ان کے سوگوار چہروں پر خوشی کے جو رنگ بکھیر دیے تھے۔ تب دل کو جو تسکین ملی تھی وہ ناقابلِ فراموش ہے۔

### خوشبو

☆ جب قرآن سے نکلتی ہے تو روح کو پاکیزہ کر دیتی ہے۔
☆ جب نماز سے نکلتی ہے تو مومن کی معراج بن جاتی ہے۔
☆ جب وضو سے نکلتی ہے تو محبت کے پھول بکھرنے لگتے ہیں۔

مصباح رضا سید، فیصل آباد

☆☆☆

قارئینِ کرام! سروے سے جو مجموعی تاثر سامنے آیا وہ یہی ہے کہ فنی زندگی سے وابستہ عید کی یادوں میں بنیادی رنگ ایثار کا ہے۔ بلاشبہ فنونِ لطیفہ سے متعلق حساس دل اور بیدار ذہن ایسے ہی دیوانے ہوتے ہیں، جو اوروں کی خوشی پر اپنی خوشی قربان کر دیتے ہیں۔ اپنے غم بھلا کر خوشیاں بانٹ دیتے ہیں۔ آپ نے پڑھا کیسے ایک عظیم دکھ سے گزرتے ہوئے بھی حسینہ آپا نے ''پہلی عید مبارک'' کی سوغات عوام کو دی۔ بلاشبہ......

یہ بڑے لوگ ہیں جینے کا ہنر جانتے ہیں

لائقِ صد تحسین ہیں یہ ہنر مند جو ''عید، خوشی اور خوشیاں بانٹنے کا دوسرا نام ہے'' محض لفظوں میں استعمال نہیں کرتے بلکہ پوری سچائی سے جذبوں میں نہ صرف محسوس کرتے ہیں بلکہ اس کا عملی مظاہرہ بھی کرتے ہیں۔ سلام اے زندہ دلانِ وطن سلام۔

قارئینِ کرام! آپ سب کو ہماری اور ادارۂ پاکیزہ کی جانب سے عید مبارک۔ دلی دعا ہے کہ

ہر آنگن میں خوشیوں بھرا سورج ابھرے
چہکتا رہے ہر آنگن عید کے دن

(آمین)



## بہنوں کی محفل

مدیرہ

☆ عزیز از جان بہنو! السلام علیکم رحمتہ اللہ و برکاتہ!

☆ حمد و ستائش اس ذات کے لیے جس نے کارخانۂ عالم کو وجود بخشا اور درود و سلام حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جنہوں نے دنیا میں حق کا بول بالا کیا۔

☆ آپ سب کو دلی عید مبارک قبول ہو۔ دعا ہے کہ آپ جہاں، جہاں بھی ہوں صحت و تندرستی کے ساتھ خوشی اور محبتوں کے ساتھ رہیں۔ آپ کی ذات سے اگر کسی کو خوشی نہیں پہنچتی تو آپ کی وجہ سے کسی کو کوئی دکھ یا تکلیف بھی نہ پہنچے اور اس بات کا سب سے زیادہ خیال رکھنا ہے گو کہ اب پہلے کی طرح ملنا کم، کم ہو گیا ہے کہ پہلے خاندان کے چھوٹے اپنے بڑوں کو سلام کرنے چاند رات میں اور پھر عید پر لازمی پہنچا کرتے تھے مگر اب بھی الحمدللہ عید پر بہت رونق ہوتی ہے۔ یہ دن ہمیشہ خاص ہی ہوتا ہے اور سب اپنی، اپنی بساط کے مطابق عید مناتے ہیں...... عید کے دن اگر گھر سے باہر نکلیں تو آنکھوں میں تراوٹ سی محسوس ہوتی ہے پورا علاقہ، پورا شہر صاف ستھرا سا دکھائی دیتا ہے کہ ہر شخص نئے یا صاف کپڑے پہنے خوش باش سا دکھائی دیتا ہے اور یہ صفائی ستھرائی دل میں ایک عجیب سی طمانیت پیدا کرتی ہے اور ہنستے مسکراتے لوگ ہمیشہ خوب صورت دکھائی بھی دیتے ہیں مگر پھر بھی...... ہمارے آس پاس رشتے داروں میں دوستوں میں، روٹھے ہوئے لوگ روٹھے ہی رہتے ہیں وہ اپنے دل میں بغض کی ایک دیوار از خود کھڑی کر لیا کرتے ہیں۔ جب کسی کو ہماری ضرورت نہیں ہے تو ہمیں بھی اس کی پروا نہیں ہے۔ اگر کوئی ہمیں یاد نہیں کرتا تو ہمیں بھی کسی کو یاد کرنے کی ضرورت ہی نہیں ہے اور یوں ہم اپنے بہت سے پیاروں سے پہلے دور اور پھر بہت دور ہوتے چلے جاتے ہیں۔ مارے غصے کے انہیں فیس بک سے بھی بلاک کر دیتے ہیں اب یہ کسی کو بتانے کی ضرورت نہیں ہے کہ جھک جانے میں عظمت ہے، معاف کرنے والے کا درجہ زیادہ بڑا ہوتا ہے کہ جب جان کر بھی نہ جانا جائے تو اس کو شخصیت کا روکھا پن تو ضرور کہہ سکتے ہیں مگر ان سب کی دل کی ویرانی اور منتشر ذہنی کیفیت نہ کسی کو دکھائی دیتی ہے اور نہ اس سے چھٹکارا پایا جا سکتا ہے تو پھر ہم سب لوگ کیوں نہیں باز آتے ایسی حرکتوں سے ایسی باتوں سے جو ہماری خوشیاں کم کر دیا کرتی ہیں (لمحہ فکریہ) عزیز بہنو...... اپنی ذات سے دوسروں کی خوشیاں بڑھا کر دیکھیں تو سہی...... آپ کی اپنی خوشیاں بھی دگنی تگنی ہوتی چلی جائیں گی، انشاء اللہ۔

☆ پیار سے زیادہ پیاری بہنو...... میں جانتی ہوں آپ سب مجھ سے بے حد محبت کرتی ہیں اور ایسی ہی محبت میرے دل میں بھی آپ کے لیے ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ کو ہمیشہ سلامت رکھے مگر میں آپ کو ہمیشہ تاکید کرتی ہوں کہ نہ مجھے نہ میری بیٹی کو عید کارڈ تک نہ بھیجا جائے...... اس مہنگائی کے دور میں فضولیات پر پیسے ہرگز نہیں خرچ کرنے چاہئیں کہ آپ کی دعائیں میرے لیے بہت خوب صورت تحفہ بلکہ تحائف ہیں جو مجھے دل سے پسند بھی ہیں مگر اس کے باوجود بعض بہنیں کچھ بھی سمجھنے پر تیار نہیں ہوتیں اور جو اُن کا دل چاہتا ہے وہ کرتی ہیں، یہ سوچے سمجھے بغیر کہ اس سے کوئی دوسرا کوفت میں بھی مبتلا ہو سکتا ہے۔ خیر...... اس وقت مجھے کوفت تو کیا شدید تکلیف ہو رہی ہے۔ ایک نوے سالہ خاتون سے فون پر بات کر کے۔ وہ اپنے چھوٹے بیٹے کے ساتھ رہتی ہیں بڑا بیٹا اور اس کی بیوی ان کی چھوٹی بہو کو بالکل پسند نہیں کرتے ان خاتون کی کوئی بیٹی بھی نہیں ہے۔ وہ جب چھوٹے بیٹے کے پاس رہتی ہیں تو وہ اور ان کی بہو...... ان پر یہ احسان رکھتے ہیں کہ آپ کو ہمارا شکر گزار ہونا چاہیے کہ آپ کو ہم نے اپنے پاس رکھا ہوا ہے اور جب وہ بڑے بیٹے کے پاس جاتی ہیں تو وہ ان پر علیٰحدہ احسان دھرتے ہیں کہ آخر ہمارے پاس آنا پڑا ناں۔ آپ کو تو چھوٹے بیٹے کو عاق کر دینا چاہیے۔ ابا جی کا جو دکانوں کا کرایہ آپ اس کے گھر میں بیٹھ کر خرچ کرتی ہیں وہ اس کو ملنا ہی نہیں چاہیے وغیرہ وغیرہ بات مختصر یہ کہ آج نوے سالہ خاتون نے جب

مجھ سے یہ کہا انجم بیٹی کیا تم مجھے کسی مکان کا کوئی پورشن کرایے پر دلوا سکتی ہو تا کہ میں اپنی زندگی کے بقیہ دن سکون سے کاٹ سکوں تو مجھے انہیں دلاسا دینا اور سمجھانا کتنا مشکل ہو گیا اس کا اندازہ شاید آپ لگا ہی نہیں سکیں۔

★ ★ ★

★ اس سے قبل کہ آپ سرگرمیوں پر ایک نظر ڈالیں آپ سے ایک ضروری بات اور کرلوں۔ میرا پرانا فون نمبر خراب ہے مجھ سے رابطے کے لیے آپ اس نئے نمبر پر رابطہ کیجیے۔ 021.36964779

★ اور اب آیئے پہلے ایک بار درود ابراہیمؑ پڑھتے ہیں جو ہر نماز میں پڑھا جاتا ہے ابھی پڑھ لیں اس کے بعد صرف تین بار آیت کریمہ پڑھ کر اپنے لیے، اپنے ملک کے لیے اور عالمِ اسلام کی پریشانیوں کو رفع کرنے کے لیے ضرور دعا مانگیں۔

★ ★ ★

## مصنفات، شاعرات اور قارئینِ پاکیزہ بہنوں کی تازہ بہ تازہ سرگرمیاں

★ مصنفہ صائمہ اکرم چوہدری، اسلام آباد کے ٹی وی سیریل عنایہ تمہاری ہوئی نے خوب دھوم مچا ہی دی ہے اب عید کے بعد دو چینلز سے صائمہ کے دو خوب صورت سیریلز شروع ہو رہے ہیں۔ (مبارکاں بھئی مبارکاں)

★ پاکیزہ کی نئی مصنفہ حیا ترمذی، کاغان ویلی کے سب سے بڑے تعلیمی ادارے کاغان انٹرنیشنل اسکول کی پرنسپل بن گئی ہیں۔ (مبارک باد)

★ بفضلِ تعالیٰ میری نواسی ایمیہ نے آغا خان بورڈ سے میٹرک کا امتحان اے ون گریڈ میں پاس کر لیا ہے۔ (ماشاء اللہ)

★ مصنفہ اختر شجاعت کی دوسری کتاب بہت جلد آنے والی ہے۔ (مبارک باد)

★ رمضان المبارک میں ہماری بہت سی تبصرہ نگار بہنیں، قارئین بہنیں عمرے کی ادائیگی کے لیے سعودی عرب گئیں اور بہت سی بہنوں کو اعتکاف میں بیٹھنے کی سعادت حاصل ہوئی۔ (آپ سب کو بے حد مبارک باد)

## دعائے صحت کے لیے التماس

★ مصنفہ ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی، کراچی کی طبیعت ناساز ہے۔
★ مصنفہ نزہت اصغر، کراچی بسترِ علالت پر ہیں۔
★ مصنفہ شائستہ زریں، کراچی کی والدہ بیمار ہیں۔
★ مصنفہ رفاقت جاوید، اسلام آباد کی طبیعت ناساز ہے۔
★ پاکیزہ کی مستقل تبصرہ نگار ذکیہ ایوب، کراچی علیل ہیں۔
★ پاکیزہ کی مستقل قاری فرزانہ شعیب، سوات بیمار ہیں۔
★ پاکیزہ کی مستقل قاری مسز تنویر بخاری، کراچی علیل ہیں۔
★ شاعرہ فری جاوید فری، لاہور کی طبیعت ان دنوں ٹھیک نہیں ہے۔
★ پاکیزہ کی مستقل قاری شیریں ظفر، کراچی ہنوز علیل ہیں۔
★ پاکیزہ کی دیرینہ قاری اور تبصرہ نگار رضیہ زبیری، کراچی کی طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔
★ شاعرہ نجمہ اصغر کے...... بچے گرمی کی شدت کی وجہ سے شدید بیمار ہیں۔
★ ہم سب کی لاڈلی امینہ عندلیب، سلانوالی کی طبیعت بے حد خراب ہے۔

## مبارک ہو

★ نئی مصنفہ ساجدہ ناز، سندھ کی شادی ہو گئی ہے۔
★ معروف اینکر شائستہ لودھی کا نکاح ہو گیا ہے۔
★ پاکیزہ کی مستقل قاری پروین ملک، کراچی کی منگنی ہو گئی ہے۔
★ پاکیزہ کی مستقل قاری اور شعبۂ تعلیم سے منسلک عمرانہ شہناز، کراچی کی شادی خوب دھوم دھام سے ہو گئی ہے



اور اب وہ عمرانہ ندیم کہلاتی ہیں۔

## انتقالِ پُرملال

☆ شاعرہ اور مستقل تبصرہ نگار نجمہ اصغر، کراچی کے والد اور والدہ لو لگ جانے کی وجہ سے انتقال کر گئیں۔

★ اس ماہ عالیہ رضا کی برسی ہے۔

نوٹ: تمام مرحومین کی مغفرت کی دعا کے ساتھ صرف تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کر ان کے درجات کی بلندی کے لیے دعا کریں۔

✍ **رفاقت جاوید**، اسلام آباد سے۔ ''میرا ناول رنگِ خلش اختتام کو پہنچا۔ جسے سراہا بھی گیا اور یہ بھی فرمایا گیا کہ اس ناول کے سمجھنے کے لیے موٹا دماغ چاہیے حالانکہ ضرورت اس کے برعکس تھی۔ اسی کے پیشِ نظر میں آپ کو اپنی آنکھوں دیکھی اور کانوں سنی معصوم سی بات سنانا چاہوں گی۔ پروین شاکر کے پاس ایک بہت نامور گلوکارہ تشریف لائی جس کی ازدواجی زندگی برباد ہو چکی تھی۔ وہ اپنے دکھ کا اظہار کچھ یوں کرنے لگی کہ جب میرے بچے چھین لیے گئے اور گھر سے نکال دیا گیا تو میں نگر نگر کے آنسو روئی جب میرے ناول نے نئے موڑ پر نئی زندگی کو جنم دیا تو میں نے ناول کو انجام دے ڈالا۔ تو میری قارئین کو قطعاً اچھا نہیں لگا۔ میں جانتی ہوں کہ پاکیزہ کی تبصرہ نگار خواتین ہر تحریر کو بڑی باریک بینی سے پرکھتی ہیں لیکن کسی نے رنگِ خلش کو ان صاحبہ کی طرح نہیں پرکھا جو تیس سال سے پاکیزہ سے منسلک ہیں، ماشاء اللہ۔ رنگِ خلش عید کے بعد کتابی شکل اختیار کرنے کی تیاری میں ہے جس کا انجام سائرہ کی ازدواجی زندگی کے تجربات و مشاہدات پر مبنی ہے۔ وہ نمرا کو ہتھیار پھینکنے کے بجائے ہتھیار استعمال کرنے کے گر سکھاتی ہے کیونکہ یہی عورت کی عزتِ نفس، وقار اور معراج ہے۔ میرا ہر ناول اور ہر کہانی سچائی پر مبنی ہوتا ہے ہمارا معاشرہ ایسے کتنے ہی نفسیاتی مسائل کو جنم دیتا ہے جو حال کا روپ دھار کر تاریخ کو دُہراتے رہتے ہیں۔ سیمنٹ بجری کے بنے ہوئے مکانوں میں محبت جیسے میٹھے سُریلے جذبوں سے عاری بسنے والے مکین نئی نسل کی پرداخت بہتر طریقے سے کرنے سے قاصر ہوتے ہیں کیونکہ مرد مکان بناتا ہے اور عورت اسے گھر بنانے کی تگ و دو کرتی ہے۔ دو ہستیوں کے نظریات میں یکجہتی اور ہم آہنگی سے ایسے گھروں میں پھول و کلیاں مسکراتی ہیں۔ صنفِ قوی کو اللہ تعالیٰ نے ہم پر فوقیت دی ہے اس کے تعاون کے بغیر کارِ جہاں کا حسن ماند پڑ جاتا ہے۔ اس لیے ذمے داری بھی اسی کے زمرے میں آتی ہے۔ اس کہانی کے کردار آپ کو اپنے آس پاس ہی ملیں گے ذرا آنکھیں کھلی رکھیں تا کہ ظلم کو پہچان سکیں۔ کان کھلے رکھیں تا کہ فریاد کو سن سکیں۔ عادل جیسے بچے جو معاشرے کا ناسور ہیں ممکن ہے ان کی تعداد میں کمی واقع ہو جائے اور وہ بچیاں جو معصوم ہیں ان کی شنوائی ہو سکے۔ ریب ایک نفسیاتی مرض ہے اس بیماری کی دوا آپ کے دواخانے میں موجود ہے۔ اس کا نام ہے اپنے حقوق کی شناسائی۔ ذرا ڈھونڈیں اور صنفِ قوی کو پہچانیں اگر وہ بے پروا، خود پسند اور تنہائی کو اولیت دیتا ہے، جذبات و احساسات سے محروم ہے تو وہ اپنی شریکِ حیات کو ہر پل کچوکے لگائے گا، زبان سے نہیں اپنی خاموشی کی تیز دھار تلوار سے۔ اگر ہر بات پر قیل و قال کر کے نیچا دکھانے کی کوشش اس کی فطرت میں ہے تو اس کی محبت بھی لہولہان ہو گی۔ اگر وہ فرعون بن کر اپنی طاقت اور اختیارات کو منوانا چاہتا ہے تو اس کی چاہ ریت کے ذروں کے مانند ہو گی جو ہر وقت آنکھوں کو اشکبار رکھے گی۔ جو اپنے ہم سفر کو عزت و تحریم کی نگاہ سے دیکھے گا۔ اس کے ساتھی کے بطن سے محبت و مسرت جنم لے گی۔ عورت کے بروقت فیصلے سے ان گنت بدنما رنگوں پر شوخ و شنگ رنگوں کی چھاپ لگ جاتی ہے اور نئی نسل کی پرداخت شوریدگی، انتشار اور آہ و بکا کے ماحول کے بجائے مسرت و طمانیت کے کھٹولے میں ہونے لگتی ہے۔ عورت کی قربانی اس کے اعلیٰ اخلاقیات و بلند کردار کی نشاندہی کرتی ہے۔ ہماری مشرقی تربیت نے ہمارے پاؤں جکڑ رکھے ہیں لیکن جب قدم اٹھانے کی ہمت بحال کی جاتی ہے تو دنیا ہم پر وسیع ہو جاتی ہے اور رحمتوں کے دروازے کھل جاتے ہیں۔ میں بات علیحدگی کی نہیں کر رہی۔ اپنے حقوق کے حصول کے لیے سوچیں۔ ماں جس کی بے لوث محبت و ایثار کا جواب نہیں وہ بھی اپنے بچے کو دودھ رونے پر ہی پلاتی ہے۔ سائرہ بن کر زندگی گزارنے سے مسائل کا کبھی نہ ختم ہونے والا سلسلہ چل نکلتا ہے۔ یہ میرے ناول کی تھیم تھی کہ محتاجی سے بہتر خود اعتمادی ہے جس میں

آزادی اور کامیابی ہے۔'' (رفاقت بہن آپ کی آرا پہنچائی جارہی ہے، ابھی ہماری قارئین بہنیں ناول سے متعلقہ آپ سے سوالات بھی کریں گی۔ ہم آپ کو وہ تمام سوالات ارسال کردیں گے، مجھے امید ہے کہ آپ کے جوابات سے بھی پڑھنے والی بہنوں کی تشفی ہوگی اور ان کی معلومات میں بھی اضافہ ہوگا)

✉ ستارہ آمین کومل، پیرمحل سے۔''جون کا شمارہ شاندار رہا...... ہماری لنگوٹی حیا بخاری اور پیاری بجو صدف آصف جو شامل تھیں بہت اچھا لکھتی ہیں ماشاءاللہ یار بجو اور پیاری لنگوٹی جلدی، جلدی آیا کریں ناں...... بندی انتظار کرتی ہے۔ نزہت آپا نے بھی خوب لکھا۔ شیریں حیدر ویل ڈن ان کی حاضری اچھی لگتی ہے۔ صائمہ اکرم کی اسٹوری خوب رہی...... نوک جھوک سے محظوظ ہوتے رہے ہم اور جناب باقی سب نے بھی شاندار لکھا...... سب کو شاباش...... آپ کی پرانی اور مستقل قاری عارفہ.... کراچی مجھے پاکیزہ کا باقاعدہ قاری بنا کر خود غائب...... مس یو آپی اب آپ تو رابطہ بھی نہیں کرتیں آجائیں ناں...... اب عید نمبر پر اک نظر نگہت سیما کا ناول اچھا ہے۔ قیصرہ حیات بھی اب بہت اچھا لکھیں گی۔ نبیلہ ابر راجا، ظالم خاتون میں نہیں بولتی، اب ہاں کتنا رلایا آپ نے۔ بشریٰ گوندل ویل ڈن آپ کو دیکھ کر اچھا لگا۔ باقی سب نے بہت اچھا لکھا سب کو شاباش... سیما یاسمین مجتبیٰ کو پکڑیں ذرا تفصیلی انٹرویو لیں۔'' (تبصرے کا شکریہ...... اب بے فکر رہیں سیما یاسمین بھی انٹرویو کے کٹہرے میں ضرور آئیں گی)

✉ سیدہ غزالہ عالم، کراچی سے۔''طویل غیر حاضری عرصہ 10 سال کے بعد دوبارہ آگئی ہوں کیا تھی یہ زندگی جس میں اپنے تین عدد معصوم بچوں کے ساتھ اور اپنے ہم سفر کے ساتھ...... مگر بہنوں کی ناگہانی موت نے سب کچھ ختم کر دیا یکے بعد دیگرے تین موت نے زندگی بدل دی۔ کچھ اچھا نہیں لگتا...... والدہ کے انتقال کے بعد باجی ظفرانہ 2010ء 23 مئی پھر رعنا عالم باجی کا 16 جولائی 2011ء کبھی نہیں بھولے۔ ہم سال میں تین، تین برسیاں مناتے ہیں نومبر میں والدین پھر 23 مئی 16 جولائی اس لیے اب کچھ اچھا نہیں لگتا۔ پاکیزہ کے تمام سلسلے ویسے ہی خوب صورت ہیں۔ پتا نہیں جگہ ملے گی یا نہیں کیونکہ اب دل مرچکا ہے، اب کچھ اچھا نہیں لگتا تو شاید آپ بھی ہمیں جگہ نہ دیں۔'' (گڑیا یہ تمہارا اپنا پرچہ ہے، تم جم جم آؤ...... تم تو میرے دل میں رہتی ہو...... پہلے کی طرح شرکت کرو)

✉ عائشہ اعوان، رحیم یار خان سے۔''ٹائٹل بہت اچھا تھا کیونکہ دوپٹے کے ساتھ تھا۔ بڑی، بڑی آنکھوں کے ساتھ عروبہ گلابی دوپٹے کے ساتھ بہت اچھی لگ رہی تھی۔ انجم باجی کی محبت بھری باتوں نے دل موہ لیا۔ واقعی غریبوں کو ہماری ضرورت ہے اور خاص کر عید کے لحات میں تو ہمیں ان کی دل کھول کر مدد کرنی چاہیے۔ کہانیوں میں غزالہ فرخ کی چاندرات اور دروازہ اچھی تحریر تھی۔ سارہ ملک کی جو کے برابر نیکی، بہت زبردست تھی۔ رمضان کے مبارک ماہ کے بارے میں بہت خوب صورت انداز میں لکھا گیا۔ مبارک ہو۔ شیریں حیدر کی زندگی خاک نہ تھی، پڑھی اگلی قسط کا بے چینی سے انتظار رہے گا۔ اختر شجاعت نے خشیت الٰہی میں سرکار مدینہ جناب محمد ﷺ کے جو ارشادات قلم بند کیے ہیں۔ پڑھ کر دل کو سکون ملا۔ بہنوں کی محفل میں آمنہ عندلیب کی علالت کا پڑھا دعا ہے کہ اللہ پاک ان کو جلد صحت یاب کرے، آمین...... جلترنگ خوب رہا ایک جملہ بہت پسند آیا...... جملہ...... چھوٹے قد کی رقیہ اپنا دو انچ اونچا جوڑا گدی سے نوچتے ہوئے بڑبڑا رہی تھی۔ اس جملے پر بہت ہنسی آئی۔ روحانی مشورے بہت اچھے تھے۔ اس طرح ہمیں دین کی باتیں ہمیشہ یاد رہتی ہیں۔'' (پسندیدگی کا شکریہ)

✉ ام ایمان قاضی، کوٹ چھٹہ سے۔''نگہت سیما کے ناول کو پڑھا ہنوز دلچسپی برقرار ہے۔ فرحین اظفر کی کہانی پڑھ کر ایک تھکن سی رگ و پے میں سرائیت کرگئی۔ عورت اور قربانی لازم و ملزوم ٹھہرے۔ خیر آخر میں پھر بھی سب کچھ بہتر ہوگیا۔ متاع دل پڑھ کر کچھ حیرانی ہوئی کہ آج کے دور میں دُرِیکتا جیسا کوئی معصوم بھی ہوسکتا ہے کہ اس کے اردگرد سازشوں کے تانے بانے بُنے ہوئے ہیں اور اسے کسی ایک بات یا عمل سے احساس ہی نہیں ہورہا۔ نگہت اعظمی کا افسانہ پڑھ کر دنیا میں ہی مکافاتِ عمل کا سلسلہ شروع ہوجاتا ہے پر یقین آگیا۔ قیصرہ حیات کے ناول کی شروعات اچھی ہے اور ناول کا تھیم بھی...... آگے چل کر مزید اچھا ہوجائے گا۔ چاندرات اور دروازہ ایک اچھی تحریر تھی۔ جوانی اور بڑھاپے کے خواب اور اندیشوں کے درمیان سفر کرتی ہوئی...... سب سے زیادہ متاثر مجھے سارہ ملک کے ناولٹ جو کے برابر نیکی نے کیا۔ وارث،



مرد کی فطرت کے کئی پہلو روشن کرتی ہوئی تحریر تھی۔ نورعین کا ناممکن بھی اچھا رہا۔ شیریں حیدر ہمیشہ کی طرح کچھ اچھا ہی لاتی ہیں۔ ان کی کہانی پر تبصرہ کہانی مکمل ہونے کے بعد کروں گی۔ آخری پرچہ اور بخشش کا در کھلا بھی سبق آموز تحاریر تھیں۔ عورت کی مخصوص عادات کے حوالے سے۔ شمع ہدایت میں اس بار خشیت الٰہی کا موضوع دل میں ڈھیروں ندامت جگا گیا کہ اس غافل زندگی کے ساتھ ہم کس منہ سے اللہ کے سامنے جائیں گے۔ رمضان کے حوالے سے مختلف شخصیات سے سروے اچھا لگا۔ ڈاکٹر زاہدہ پروین نے بچیوں کے حوالے سے بہت اہم بات کی طرف دھیان دلایا۔ نزہت جبیں ضیا کی زبانی ان کے بیٹے کی شادی کا حال اچھا لگا۔ پاکیزہ ڈائری میں رمضان کے حوالے سے اقتباسات اچھے لگے۔ جلترنگ پڑھ کر آپا میں بہت دفعہ آپ کی ذہن کی زرخیزی پر حیران رہ جاتی ہوں۔ (شکریہ)

✉ عظمیٰ زہری، اوستہ محمد سے۔''اس بار دین کی باتیں دیکھ کر لگا جیسے میری کھوئی ہوئی چیز مل گئی ہو۔ مجھے کچھ کہنا ہے اس بار سب سے اعلیٰ رہا۔ خصوصی مضامین میں سب کچھ ہر بار سے ہٹ کر ملا خصوصاً شائستہ زریں کا سروے، میں اکثر گنگناتی ہوں میں ساری بہنیں خوب سے خوب تر گنگنا رہی تھیں۔ عظمیٰ آفاق سعید کے قلم سے ہمیشہ ہی شگوفے پھوٹتے نظر آتے ہیں ہمیشہ سو میں سو نمبر تو آپ کے ہاتھ میں تھامے قلم سے لکھے پاکیزہ ڈائری کو ملتے ہیں۔ حمیرا نوشین نے بخشش کا در کھلا لکھ کر غیبت جیسے گناہ سے بچنے کو کہا اس ماہ مبارک کے مہینے میں ایسے گناہوں سے کیسے بچا جائے یہ ہمیں پڑھنے کو ملا۔ سارہ ملک کے لکھے جو کے برابر نیکی میں بہت ہی پیارے طریقے سے مریم نے ہمیں چھوٹی، چھوٹی باتوں کا احساس کروایا۔ زندگی خاک نہ تھی، شیریں حیدر کے ہاتھوں کی کہانی خاص سمجھ میں نہیں آئی۔ آگے آئندہ اقساط پڑھیں گے تو ہی پتا چلے گا کہ وہ کہنا کیا چاہتی ہیں ناممکن اور آخری پرچہ میں ہمیشہ کی طرح پر ہاں خاص، خاص موقعوں کی طرح اللہ پر یقین اس کی بڑائی و کبریائی پڑھنے کو ملی اللہ تعالیٰ کے آگے ممکن اور ناممکن کچھ بھی نہیں ہے۔ ...صرف کُن کی کہنے کی دیر ہوتی ہے وہ ہر چیز پر قادر ہے، متاع دل کیا لکھوں اس کے بارے میں نبیلہ ابر راجا اپنی سیٹ اپنی جگہ اپنے ہاتھ کی خاصیت کو چھوڑنے کو تیار ہی نہیں یہ کہانی دُرِیکتا کی وجہ سے اونچی اڑان بھرتی جارہی ہے اب تو ان کے شوہر نامدار کی اچھی خاصی انٹری ہوگئی ہے کہانی میں اب تو کہانی اور دلچسپ لگے گی۔ قیصرہ حیات کی آخری امید نے زبردست تاثر چھوڑا اپنی پہلی قسط میں ہی میرے دل و دماغ پر چھاگئیں۔ نگہت سیما کے اعتبار وفا نے بہت اچھی وفا نبھائی ہے ان کے ساتھ بھی اور ہمارے ساتھ بھی روزِ اول کی طرح ستارہ بن کر چمک رہی ہے یہ کہانی پاکیزہ چاند ہے اور ہر مہینے اس میں ناول، ناولٹ، منی ناول، افسانے اور باقی ساری چیزیں ستاروں کی طرح چمکتی نظر آتی ہیں۔'' (پسندیدگی کا شکریہ)

✉ حمیرا ملک، سیالکوٹ۔ یقیناً آپ نے فرضی نام سے خط لکھا ہوگا اور خط کسی طور پر بھی اشاعت کے قابل نہیں ہے مگر تمہاری زندگی کی کہانی پڑھ کر واقعی میری آنکھوں میں آنسو آگئے۔ تمہارا فون نمبر میں نے سنبھال کر رکھ لیا ہے اگر کسی مستند این جی او کے بارے میں مجھے معلوم ہوا تو میں ان کو تمہارا نمبر ضرور دے دوں گی مگر ایک بات یہ سمجھانا چاہتی ہوں کہ تم اپنے کپڑوں کی پبلیسٹی ٹی وی چینلز پر ہی کیوں کرنا چاہتی ہو۔ اگر تم اپنے گھر میں بیٹھ کر اپنے ڈیزائن کیے ہوئے کپڑے بیچنا چاہتی ہو تو فیس بک پر اپنی بوتیک کا اشتہار لگا دو، یہ کام تو اس طرح بھی کیا جاسکتا ہے۔

✉ مسز نزہت اشفاق، کراچی سے۔''سلسلے وار ناولوں میں قیصرہ حیات کے ناول کی قسط بہت اچھی لگی۔ شیریں حیدر تو بہت اچھا لکھتی ہیں اور ہماری پسندیدہ رائٹر ہیں۔ نگہت اعظمی کا ناولٹ بہت پسند آیا۔ دیگر افسانوں میں غزالہ فرخ، سویرا ملک، نورعین، تسنیم منیر علوی نے متاثر کیا۔ شائستہ زریں کا سروے ہمیشہ ہی بہترین ہوتا ہے۔ خصوصی مضامین ڈاکٹر زاہدہ پروین اور اختر شجاعت کے مضمون اچھے لگے۔ شادی میرے شہزادے کی تو پہلے بھی شائع ہوا تھا اور اب بھی اچھا لگا۔'' (کیوں نہ اچھا لگتا کہ ہر ماں کے لیے اپنا بیٹا اپنا شہزادہ ہی تو ہوتا ہے اور ہر ماں کو اپنا دولہا بنا بیٹا سب سے زیادہ خوب صورت لگتا ہے)

✉ فریدہ سجاد، کراچی سے۔''پاکیزہ باقاعدگی سے پڑھتی ہوں مگر مصروفیات کے باعث انجم کو فون بھی عرصے بعد کیا کرتی ہوں اس دفعہ تو انجم تمہارا فون ہی نہیں مل رہا تھا۔ (میں نے پہلے بھی اسی محفل میں اپنا نیا فون نمبر لکھ دیا تھا اب آپ نوٹ کرلیں ... 02136964779) اس دفعہ کے تمام افسانے ناولٹ بہت پسند آئے۔ خاص طور پر جلترنگ کی

بات ہے۔ (آپ کی پسندیدگی کا شکریہ) ہاں سیما مناف سے میرے بچے نے پڑھا ہے ان کی بھانجی کے انتقال کا بہت افسوس ہوا کہ اس بچی کو ہم نے دیکھا تھا۔'' (آپ کی تعزیت سیما مناف تک پہنچائی جا رہی ہے)

**صوفیہ اختر، کراچی سے۔** ''سب پاکیزہ بہنوں کو پہلے عید کی اور پھر یوم آزادی کی مبارک باد۔ اللہ تعالیٰ ہمارے ملک میں اور ہمارے شہر میں ہمیشہ امن و امان رکھے اور رزق کی فراوانی ہو، آمین۔ جولائی کا پاکیزہ بہت اچھا لگا مگر مجھے فیشن کے صفحات کی کمی ہمیشہ محسوس ہوتی ہے۔ نئے لباس، نئے انداز سے بہت سے لوگ بہت کچھ سیکھا کرتے ہیں۔ شادی میرے شہزادے کا عنوان دیکھ کر یوں لگا جیسے عمیر کی شادی کی شاید سالگرہ کا احوال ہوگا۔ خیر اچھا لگا۔ (سب کے بیٹے سب کے لیے اپنے، اپنے عمیر ہی ہیں اس لیے ہر بیٹا ہی شہزادہ ہوتا ہے) ناولٹ میں مجھے نگہت اعظمی کی تحریر پسند آئی۔ ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی کی یادوں کی مالا کے بارے میں بتایا گیا تھا کہ وہ دوبارہ شروع ہوگی۔ میں بڑی شدت سے انتظار کر رہی ہوں کہ مارکیٹ میں جو اُن کی کتاب آئی تھی اب وہ بھی ختم ہو چکی ہے۔ ہاں جلترنگ اور بہنوں کی محفل اس دفعہ بھی سرفہرست رہی۔ آپ کا شکریہ کہ آپ نے سرگرمیوں میں میری بیٹی سمیعہ اختر کی نیوز لگائی۔'' (پیاری صوفیہ پاکیزہ کی پسندیدگی کا شکریہ، اللہ کرے کہ آپ ہر ماہ اپنی خوشیوں کی نیوز ہمیں دیں اور ہم انہیں لگائیں۔ ہاں ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی کی یادوں کی مالا انشاء اللہ ہم جلد لگائیں گے۔ ہاں آپ کو اور تمام بہنوں کو بھی یوم آزادی مبارک ہو)

**نگہت اعظمی، کراچی سے۔** ''مجھے سمجھ میں نہیں آ رہا کہ آپ کی والدہ کے انتقال کے دکھ کو اتنے بڑے غم کو الفاظ کے ذریعے کیسے کم کیا جا سکتا ہے۔ یہ تو ایسا دکھ ہے جو وقت کے ساتھ کم نہیں ہوتا بلکہ جیسے، جیسے وقت گزرتا ہے والدین کے نہ ہونے کا احساس شدت اختیار کرتا جاتا ہے۔ یہ بھی حقیقت ہے کہ جب تک والدین زندہ رہتے ہیں ہمیں ان کے ہونے کا احساس اتنا نہیں ہوتا جتنا ان کے چلے جانے کے بعد ان کے نہ ہونے کا ہوتا ہے۔ لگتا ہے جیسے انسان بھری دوپہر میں جلتے سورج کے نیچے کھڑا ہے اور سر پر کوئی سایہ نہیں ہے۔ مجھے یاد ہے میری ان سے اکثر ملاقاتیں نسرین باجی کے گھر میں ہوتی تھیں۔ ہمیشہ میں نے ان کو نک سک سے تیار دیکھا۔ ان کا انداز بہت مشفقانہ تھا۔ نسرین باجی اور ان کا ساتھ بہت پرانا تھا۔ وہ کہتی ہیں کہ انہوں نے ہمیشہ ایک ماں کی طرح میرا خیال رکھا۔ وہ میری ہر مشکل میں میرے کام آتی تھیں۔ وہ برملا اس بات کا اظہار کرتی ہیں کہ آج میرے بچے جس مقام پر ہیں اس میں ان کے بچوں کا بہت ہاتھ ہے۔ انہوں نے میرے بچوں کی تعلیم میں جس طرح میرا ساتھ دیا۔ میں اسے بھول نہیں سکتی۔ ان کا گھر میرے لیے میکے کی طرح تھا۔ یہ ایک ناقابل تردید حقیقت ہے کہ جو بھی اس دنیا میں آیا ہے اسے ایک نہ ایک دن اس دنیا سے جانا ہے۔ انسان کے اس ظاہری جسم کو ایک دن فنا ہو جانا ہے۔ بس صرف نیکیاں ہیں جو باقی رہنے والی ہیں۔ یقیناً آپ کی والدہ نے جو نیکیاں کی ہیں وہ روشنی بن کر ان کی قبر میں اجالا بکھیر رہی ہوں گی۔ آپ کے لیے یہ بات کتنی سکون بخش ہے کہ آپ کی والدہ نے ایک کامیاب زندگی گزاری۔ اپنے بچوں کی اعلیٰ تربیت کی اپنے فرائض خوش اسلوبی سے انجام دیے اور انشاء اللہ خدا ان کی نیکیوں کا اجر ضرور اور ضرور دے گا کہ وہ ایسا رحمٰن اور رحیم ہے کہ ایک نیکی کا ستر گنا زیادہ اجر دیتا ہے۔'' (بے شک، الٰہی آمین ثم آمین)

**صفیہ بیگم، لالہ موسیٰ سے۔** ''سب پاکیزہ بہنوں کو عید مبارک۔ پاکیزہ کا ہر شمارہ میرے لیے خاص ہوتا ہے۔ اسے نہ صرف میں بلکہ ہماری فیملی کے تمام افراد ہی بے حد شوق ذوق سے پڑھتے ہیں اور اس سے بہت کچھ سیکھتے ہیں۔ انجم باجی ہمارے آپ دل میں بستی ہیں اور ہر روز ہماری دعاؤں میں شامل رہتی ہیں۔ یوں تو مجھے اس کے افسانے ناول سب ہی اچھے لگتے ہیں مگر ذیشان کی شادی کا احوال گوکہ مختصر ہی شائع ہوا تھا بہت اچھا لگا تھا۔ ہم شدت سے اس کے تفصیلی احوال پڑھنے کے منتظر ہیں اور ہر بار دیر ہو رہی ہے۔ میری خصوصی مبارک باد محترمہ عذرا رسول کو پہنچا دیں کہ آپ کے لکھے ہوئے ہر لفظ کو ہم نے بہت محبت سے پڑھا ہے۔'' (عذرا رسول شکریہ کہتی ہیں)

**نجمہ اصغر، کراچی سے۔** ''انجم باجی، میں تو اپنی بیماری کی وجہ سے پریشان رہتی تھی مگر کراچی کی قیامت خیز گرمی نے تو مجھے ہلا کر بلکہ لرزا کر رکھ دیا۔ اس گرمی میں روزے کی حالت میں میرے والد انتقال کر گئے۔ والدہ کی حالت ہنوز خراب ہے۔ بچے بھی تاحال بیمار ہیں۔ آپ سے رابطہ اس لیے کیا ہے کہ آپ دعا کیجیے گا کہ میری ماں، میرے بچے ٹھیک ہو جائیں۔'' (پیاری نجمہ تم بالکل پریشان مت ہو۔ میں اور ہماری سب بہنیں آپ سب کے لیے دعا کریں گی اور اللہ تعالیٰ آپ کی تمام پریشانیوں کو ختم کر دے گا۔'' (انشاء اللہ)

**نور افشاں، شکار پور سے۔** ''باجی آپ کو خوشی کی خبر سنانی تھی۔ میرے مضامین یہاں کے سندھی اخبار میں باقاعدگی سے شائع ہو رہے ہیں (بے حد مبارک باد) اور جب میں سب کو فخر سے بتاتی ہوں کہ میں پاکیزہ کی تبصرہ نگار بھی ہوں تو سب کو اچھا لگتا ہے۔ انجم باجی آپ سے میں نے بہت کچھ سیکھا ہے۔ آپ کی باتیں، مشورے میرے لیے مشعلِ راہ ہیں۔ آپ کسی بھی بہن کو کوئی بھی مشورہ دیں یا نصیحت کریں، میں اسے پلو سے باندھ لیتی ہوں۔'' (پیاری بیٹی تم ایک بہت اچھی لڑکی ہو جو دوسروں کے تجربے سے بھی فائدہ اٹھانا جانتی ہو اور ایسے لوگ ہمیشہ کامیاب رہتے ہیں۔ تمہارے لیے بے شمار دعائیں)

**مسز رضا، لاہور سے۔** ''بہت عرصے بعد اس محفل میں آئی ہوں اور یہ بتانا چاہتی ہوں کہ جب ماں بیمار ہوتی ہے تو بیٹیاں ان کی خدمت کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑا کرتیں۔ بیمار ماں اگر چڑچڑی بھی ہو جائے تو ان کی چڑچڑاہٹ تک کو برداشت کر لیا کرتی ہیں اور اگر یہی سب کچھ ساس کے ساتھ ہو تو کہا جاتا ہے کہ اس حد تک میں نہیں کر سکتی ہوں۔ میں یہ کہنا چاہتی ہوں ایک بیمار کی جب خدمت کی جاتی ہے تو اس وقت وہ ساس نہیں ہوتی وہ بس ماں ہوتی ہے کہ ماں کی شکلیں تو بہت سی ہوتی ہیں۔'' (مسز رضا آپ بالکل ٹھیک کہہ رہی ہیں اور میں آپ سے متفق ہوں۔ جب چند سال پہلے میں نے اپنی بیمار ماں کو آئی سی یو میں بیڈ پین دیا تھا تو یہ احساس اسی وقت دل میں سرایت کر گیا تھا کہ میں یہ کام کسی بھی بیمار عورت کا کر سکتی ہوں نہ تو مجھے گھن آتی تھی اور نہ ہی کوئی مسئلہ ہوا تھا کہ عورت ماں ہی تو ہے)

**سمیعہ اختر، کراچی سے۔** ''آپ کا بہت شکریہ ہماری امی کا خط شائع کر کے خوش کر دیا۔ پاکیزہ ایک نہایت منفرد اصلاحی، تفریحی اور ادبی رسالہ ہے جو تربیت کے تمام تقاضے پورے کرتا ہے۔ اس کی اکثر تحاریر پڑھ کر ایسا لگتا ہے کہ گویا یہ تو میرے بھی دل میں تھا۔ اس دفعہ جس تحریر نے سب سے زیادہ متاثر کیا وہ رمضان المبارک کے بابرکت مہینے کے حوالے سے اپنی لغزشوں اور کوتاہیوں کو سنوارنے کا راستہ دکھانے والی تحریر جو کے برابر نیکی ہے۔ اتنی چھوٹی، چھوٹی باتیں جن کو ہم گناہ کے زمرے میں شامل ہی نہیں کرتے کس قدر خرابیاں پیدا کرتی ہیں۔ مبارک باد سائرہ اتنی خوب صورت تحریر لکھنے پر۔ باقی سارے سلسلے حسبِ معمول زبردست تھے۔ اللہ تعالیٰ پاکیزہ کو اور اس کو سنوارنے اور نکھارنے والے ہاتھوں کو ہمیشہ قائم و دائم رکھے، آمین۔'' (نوازش)

**ارم کمال، فیصل آباد سے۔** ''اس دفعہ پاکیزہ 26 تاریخ کو ملا تو دلِ بے قرار کو قرار آیا۔ ٹائٹل بہت یونیک رہا۔ اداریے میں آپ نے بہت ہی پیاری بات کی جس کا حکم ہمیں ہمارا خدا بھی دیتا ہے اچھے کے ساتھ پیش آنا تو کوئی بڑی بات نہیں۔ برے لہجوں اور رویوں کے ساتھ خوش اخلاقی اور خندہ پیشانی سے پیش آنا ہی آپ کی کامیابی ہے۔ سلسلے دار ناول اعتبارِ وفا اپنے مخصوص انداز میں رواں دواں ہے۔ متاعِ دل کا چوتھا حصہ سوگوار کر گیا۔ شاہ زیب بیچارہ سب کو روتا چھوڑ کر چلا گیا۔ اب خدا دُرِ یکتا کو اپنے بہت اپنوں کے شر سے بچائے۔ حیا بخاری کا ابرِ رحمت بہت ہی دلنشین تحریر تھی۔ کانچ کے خواب بھی جو سگے اور سوتیلے کے گرد گھومتی ہوئی تھی لیکن خدا کسی کا صبر ضائع نہیں کرتا۔ گھنی شیریں حیدر کی شاہکار تحریروں میں سے ایک تحریر تھی۔ چلو ہم ساتھ چلتے ہیں میں احیان اور بسمہ دونوں نے پوری عزت اور وقار سے ایک دوسرے کو پایا۔ صائمہ اکرم کو اتنی خوب صورت تحریر پر ڈھیروں مبارک باد کے ٹوکرے قبول ہوں۔ اسیرِ وفا کا دوسرا اور آخری حصہ چاہتوں، محبتوں کے گرداب میں گھومتا ہوا دانیہ کا یقین بڑھا گیا کیونکہ دانیہ نے سب کی محبتوں کو اولیت دی اور کامیاب ٹھہری جبکہ رومانہ نے صرف اور صرف اپنی محبت کو آگے رکھا اور اس خود غرض محبت کی بدولت نامراد رہی۔ اختر شجاعت کا مضمون شمعِ ہدایت روح میں اتر کر دل میں جذب ہو گیا۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو اس سے استفادہ حاصل کرنے کی توفیق عطا فرمائے، آمین۔ اختر شجاعت کے لیے دل سے ڈھیروں دعائیں نکلیں۔ نیلم احمد بشیر سے ملاقات بہت بھرپور رہی ان کی سیدھی سچی اور بے ریا گفتگو نے دل موہ لیا۔ شائستہ زریں کا سروے ہر گھر کا سروے تھا۔ واقعی بجٹ کی گرمی کے

آ کے موسم کی گرمی کچھ بھی نہیں۔ بہنوں کی محفل ہم سب کی محبتوں اور چاہتوں کا پلیٹ فارم ہے جہاں انجم آپی پیار اور محبت کی زرینیں چلاتی ہیں۔ ڈاکٹر ممتاز ضیا کو میری امی صادقہ جاوید کا سلام، میری امی اور ڈاکٹر ممتاز ضیا کا کراچی میں النور اسپتال میں کافی ساتھ رہا۔ جلترنگ حسب معمول قہقہے بکھیرتا گیا۔ پاکیزہ ڈائری عظمیٰ بہت محنت سے سجاتی ہیں۔ میں اکثر گنگناتی ہوں اور سندیسے کا رنگ ہی سب سے پیارا اور نیارا ہے۔ میری طرف سے انجم آپی کو خصوصاً اور کوثر خالد، پروین افضل شاہین، امینہ عندلیب اور بقیہ تمام بہنوں کو پاکیزہ کے تمام اسٹاف کو عید کی ڈھیروں مبارک باد قبول ہو۔'' (آپ کی رائے پہنچائی جارہی ہے)

٭ فریدہ افتخار، اسلام آباد سے۔ ''عرصہ چار ماہ بعد اپنے وطن لوٹی ہوں۔ محترمہ عذرا رسول صاحبہ کو بیٹے کی شادی کی مبارک باد اللہ جوڑی سلامت رکھے، آمین۔ عظمیٰ کے سفرنامے نے خوب، خوب سیر کروائی جن، جن جگہوں میں نہ جاسکی اب وہاں کی سیر بھی ضرور کروں گی۔ ارے ہاں یاد آیا یہ شمیم فضل خالق نے ہم سے بڑا زبردست دوستوں والا گلہ کیا ہے کہ میں ان کے افسانوں پر تبصرہ نہیں کرتی۔ اگر میں تبصرہ کر کے تعریف کروں گی تو لوگ اسے اقربا پروری کا نام دے لیں گے کہ فریدہ افتخار نے تو تعریف کرنی ہی ہے کہ آپ میری دوست ہو۔ ارے ظالم، پاکیزہ سے جان پہچان بھی تو آپ کے ہاں آپ کی مہمان نوازی کے مزے لیتے ہوئے رسالے میں آپ کی تحریر پڑھ کر ہوئی تھی اور یہ ایسا منتر تھا جو ابھی تک چل رہا ہے بس ایک نشہ ہے پاکیزہ۔ اب اس میں آپ کی تحریروں، شمیم فضل خالق کا کمال ہے یا پھر انجم انصار کی وہ ان دیکھی محبتیں جو صرف میں ان کی نگارشات میں محسوس کر سکتی ہوں اور مجھے یوں لگتا ہے کہ شاید وہ صرف ہمارا خیال رکھتی ہیں نہیں بلکہ یہ ہر قاری لکھاری بہن کا سونی صد خیال ہے اور ہوگا۔ شمیم فضل خالق کی مختصر مگر حقیقت پر مبنی کہانی پسند آئی۔ تمنئی، شیریں حیدر نے خوب بجادی۔ انجام دل کو چھو گیا۔ ساسیں دل بڑا رکھیں، بہوؤں کی غلطیاں نظر انداز کریں بے جا تنقید نہ کریں تو ساس، بہو اچھی دوست ہو سکتی ہیں۔ الحمدللہ ہم اس معاملے میں خوش قسمت ہیں۔ اعتبار وفا اچھا جارہا ہے۔ متاع دل فی الحال خاندانی ریشہ دوانیوں کی زد میں ہے۔ ابر رحمت، دھوپ چھاؤں لیتا ہوا آخر ماہ نور پر برس ہی پڑا کہانی کا انجام خوب تھا۔ رنگ خلش کو خوب صورت موڑ دے کر رفاقت جاوید نے کہانی میں ایک خود پسند مغرور انسان کو بالآخر جھکنے، موم ہونے پر مجبور کر دیا۔ وہ بھی شاید اس لیے کہ اس کا اپنا بیٹا معذور ہو کر محتاج ہو گیا تھا۔ نمرا کی زندگی کا امتحان بھی اب سود کے ساتھ ہونے والا ہے۔ صائمہ اکرم چوہدری کا چلو ہم ساتھ چلتے ہیں احیان اور بسمہ کو آخر ایک دوسرے کے ساتھ چلنے کا سامان کر ہی دیا۔ اچھی کہانی ہے آپ کی محفل کا آغاز و اختتام دونوں ہی پسندیدہ ہیں۔'' (بھرپور تبصرے کا شکریہ)

٭ زاہدہ پروین، میرپور سے۔ ''شادی میرے بیٹے کی پڑھ کر جی خوشی سے معمور ہو گیا۔ دولہا دلہن کی اور آپ کی تصاویر دیکھ کر خوشی دوچند ہو گئی۔ میری اور میری بیٹیوں کی طرف سے نہایت پُرخلوص مبارک باد قبول فرمائیے۔ یہ خوشی اللہ تعالیٰ آپ کو اور معراج رسول صاحب کو بہت، بہت مبارک کرے، آمین۔ تمام تفصیلات کے دوران جہاں آپ نے سبین اور فرحان کا ذکر کیا، بے حد اچھا لگا۔ یقیناً آپ نہایت ہی خوب صورت دل و دماغ اور حسین سوچ کی مالک ہیں۔ خدا آپ کو خوش رکھے اور دولہا دلہن کی جوڑی کو سلامت رکھے۔'' (جی ہاں، سب سے محبت اور سب کا خیال رکھنے والی عذرا رسول آپ کی دعاؤں کے جواب میں جزاک اللہ کہہ رہی ہیں)

٭ فریدہ جاوید فری، لاہور سے۔ ''ٹائٹل تو بے حد دلفریب لگا پنک، پنک سا۔ سب سے پہلے آپ کا مجھے کچھ کہنا ہے بالکل صحیح لکھا ہے کہ عید کے دن غریبوں اور ضرورت مندوں کا بھی خیال رکھنا چاہیے۔ اس طرح ہمیں دلی سکون ملتا ہے۔ فرحین اظفر کا افسانہ تو اچھا لگا مگر ہمیں اس کا نام سمجھ میں نہیں آیا۔ سویرا فلک کا قفس، نگہت اعظمی کا ہنر، غزالہ فرخ کا چاند رات اور دروازہ سحرش رانی کا سوال بہترین افسانے لگے۔ سارہ ملک کا ناولٹ جو کے برابر نیکی نے تو کمال کر دیا۔ وہ باتیں تیری وہ فسانے تیرے پڑھ کر مزہ آ گیا۔ خوش رہو فاطمہ رضوی جی، شیریں حیدر جو ہماری فیورٹ رائٹر ہیں کا منی ناول زندگی خاک نہ تھی واہ کیا کمال کا ناول لے کر آئیں اور چھا گئیں۔ شگفتہ شفیق جو کہ ہماری پیاری دوست بھی ہیں اور بہترین شاعرہ بھی ہیں ان کو تقریب کی پزیرائی پر بے حد مبارک باد۔ حمیرا نوشین کا چھوٹا سا افسانہ بخشش کا در کھلا ایک نصیحت



آموز تحریر تھی۔ نزہت جبیں کا شادی میرے شہزادے کی پڑھ کر دل کر رہا تھا کہ کراچی جا کر شادی اٹینڈ کرتے واقعی منہاج اور اریبہ کی جوڑی چاند اور سورج کی لگ رہی تھی۔ نزہت جی بے حد مبارک باد قبول ہو جس طرح آپ نے شادی کا احوال لکھا ہے بے حد پسند آیا۔ کھانوں کا سن کر منہ میں پانی آ گیا مگر جو بات میٹھے گلاب جامن کی تھی کہ وہ تو میری پسندیدہ مٹھائی ہے۔ جلترنگ پڑھ کر بے حد ہنسی آئی پاکیزہ ڈائری اور سندیسے میں سب نے اچھا لکھا۔'' (شکریہ)

٭ جویریہ راج تنہا، کشمیر سے۔ ''آپ بھی مجھ حیرت ہوں گے کہ یہ کون تشریف لایا ہے تو جناب ہم ہیں پاکیزہ کے دیرینہ خاموش قاری، پاکیزہ دل کی گہرائیوں کو چھو رہا ہے تو ساتھ ہی ساتھ شہرت کی بلندیوں کی طرف بھی گامزن ہے۔ اللہ کرے یہ یونہی کامیابی کی منزلیں طے کرتا رہے۔ پہلی بار پاکیزہ میں خط لکھنے کی جسارت کی سوچا ساتھ ہی ساتھ اپنی شاعری بھی بھیج دوں۔ اگر پاکیزہ کے معیار پر پوری اترے تو بہت خوشی ہوگی۔ راحت وفا مجھے آپ کی پوئٹری بہت پسند ہے پلیز پاکیزہ کے لیے پوئٹری لکھتی رہیے گا اور پاکیزہ کے سب سلسلے سب سے اچھے ہیں۔ میں گاؤں سے خط لکھنے والی غالباً نہیں یقیناً پہلی ہوں۔ امید ہے جگہ ملے گی پلیز شاعری کے حوالے سے ضرور بتایئے گا۔'' (اس محفل میں خوش آمدید، اس محفل میں بھی بہت سی بہنیں گاؤں سے خط لکھتی ہیں۔ ابھی آپ کی شاعری پڑھی نہیں ہے انشاء اللہ حوصلہ افزائی کروں گی)

٭ فائزہ فاروق سحر، لاہور سے۔ ''میری امی کو مجھ سے بچھڑے ہوئے پندرہ سال ہو گئے ہیں۔ ابھی کل کی بات لگتی ہے۔ جب ہم ساتھ ساتھ تھے زندگی بدرنگ، بدوضع اور پھیکی سی لگتی ہے جب ماں کی چھاؤں ساتھ نہ ہو۔ جون کا پاکیزہ پڑھا ہر کہانی پسند آئی اور بڑی مدت بعد دو دن میں پڑھ لیا سارا پرچہ بھی کالج کے زمانے میں یوں پڑھا کرتے تھے۔'' (پیاری کالج گرل، آئندہ ہر تحریر کے بارے میں اپنی رائے دینا)

٭ مہوش سمرن راجپوت، سیالکوٹ سے۔ ''میری شروع سے عادت ہے سب سے پہلے بہنوں کی محفل میں جانا مجھے لیٹر لکھنا اور پڑھنا بہت اچھا لگتا ہے۔ اپنی پیاری بہنوں سے ملاقات ہو جاتی ہے اور معلومات میں اضافہ ہوتا ہے۔ نگہت سیما کا اعتبار وفا رت در رت ماضی سے پردے اٹھاتے آگے بڑھ رہا ہے۔ نبیلہ ابر راجا کا متاع دل کوئی اتنا بھی خود غرض ہو سکتا ہے رشتوں کی ایسے بھی موت ہوتی ہے۔ دل خون کے آنسو روتا ہے۔ شاہ زیب کا بے وقت مرنا دکھی کر گیا لیکن رائٹر بہتر جانتے ہیں۔ باقی سارے سلسلے اپنی جگہ خوب تھے لیکن ہم رہے نہ سدا کے جلد باز اس لیے پاکیزہ ختم کرنے کے بجائے لیٹر لکھنے کو ترجیح دی اس لیے تبصرہ کرنے سے قاصر رہے۔ عظمیٰ جی آپ کی غیر حاضری سے پاکیزہ کے رنگ پھیکے، پھیکے ہیں۔ صائمہ اکرم جی کوئی اچھوتی سی تحریر لے کر آئیں آپ رسالے میں شامل نہ ہو تو اک کمی سی رہ جاتی ہے۔'' (ہاں یہ تو ہے بھئی...... ہماری صائمہ کی تحریریں زندگی سے بھرپور رہتی ہیں)

٭ کیلی رب نواز لیلیٰ، اودھوالی بھکر سے۔ ''میں تقریباً جو بھی رسالہ آجائے پڑھ لیتی ہوں لیکن کچھ رسالے مخصوص ہیں جنہیں میں ضرور پڑھتی ہوں ان میں پاکیزہ بھی شامل ہے۔ جیسے پاکیزہ نام ہے رسالہ بھی ویسے ہی پاکیزہ ہے اس میں اسٹوریاں بھی زبردست ہوتی ہیں۔ رفعت سراج، عنیزہ سید، سمیرا حمید، نایاب جیلانی، نگہت سیما، حمیرا خان اور جتنی بھی رائٹرز ہیں مجھے بہت پسند ہیں میری دعائیں ہمیشہ پاکیزہ کے ساتھ ہیں۔ میں بھی پاکیزہ میں لکھنا چاہتی ہوں کہانیاں پلیز مجھے ضرور جواب دیجیے گا۔'' (پیاری لیلیٰ اس محفل میں خوش آمدید، آپ اپنی تحریریں ضرور بھیجیے گا۔ پڑھ کر جلد رائے دوں گی)

٭ ناظمہ شاہین اعوان، واہ کینٹ سے۔ ''تمام ناولز اور کہانیاں ہر بار کی طرح زبردست تھے۔ خاص طور پر صائمہ اکرم کا چلو ہم ساتھ چلتے ہیں۔ زمر نعیم کا اسیر وفا، شیریں حیدر کا تمنئی، نبیلہ ابر راجا کا متاع دل پڑھ کر رونا آ گیا۔ شاہ زیب کو بہت جلد موت کی وادی میں دھکیل دیا گیا۔ پاکیزہ ڈائری میں امینہ عندلیب کا مراسلہ بہت پسند آیا یہ حقیقت ہے کہ جب بندہ بیمار ہوتا ہے تو ہر منظر دھندلا نظر آتا ہے۔ اللہ تعالیٰ انہیں صحت و تندرستی اور شفائے عاجلہ و کاملہ عطا فرمائے، آمین۔ نیلم احمد بشیر صاحبہ سے ملاقات اچھی لگی اور جلترنگ...... دل کرتا ہے آپ کے ہاتھ چوم لوں۔'' (اور ہمارا دل چاہ

رہا ہے کہ آپ کے ہاتھ چوم لیں)

٭ پروین ناز، پنجاب سے۔ ''رفاقت جاوید سے یہ گزارش کروں کی کہ نمرا کی زندگی میں خوشیاں عادل نے چھینی ہیں اور نبیلہ ابر راجا کی کاوش کی میں داد دیتی ہوں انہوں نے متاعِ دل بہت، بہت اچھا لکھا ہے۔ نگہت سیما کا ناول بھی بہت زبردست ہے اور عقیلہ حق کی جو تحریر کی دیوار اس نے بھی کافی کچھ سوچنے پر مجبور کردیا۔ میں بس اتنا کہنا چاہوں گی سب تحریریں ایک سے بڑھ کر ایک ہیں کاش کوئی ایک ان میں میری تحریر بھی ہوتی۔ یہ آہ دل میں بس چبھ سی گئی۔'' (آپ خوب مطالعے کے بعد لکھیے انشاءاللہ آپ کی حوصلہ افزائی ضرور ہوگی)

٭ خولہ عرفان، کراچی سے۔ ''اداریے میں انجم جی آپ نے بہت اہم نکتے کی وضاحت کی۔ دل خوش ہوگیا کیونکہ حقیقتاً ہمارے یہاں آپس کے رشتے اور تعلقات جو روز بروز تنزلی کا شکار نظر آرہے ہیں اس کا اہم سبب ہمارے درمیان صبر و برداشت کا فقدان ہے۔ اس دفعہ بھی بہت عمدہ افسانوں، ناولٹ اور ناولوں کا انتخاب رہا جو سلسلے وار ہیں ان کی تو بات ہی الگ ہے اعتبار وفا اور رنگ خلش دونوں خوب صورت لفظوں اور اندازِ بیاں کے اعتبار سے کہانی کو عمدگی سے آگے کی طرف لے کر جارہے ہیں۔ نبیلہ ابر راجا کا متاعِ دل میں کہانی دلچسپ موڑ پر آگئی ہے تجسس بھی بڑھ رہا ہے۔ دُرِیکتا کے مستقبل کے بارے میں رشتے داروں کے مشکوک اور غیر منصفانہ رویّوں کا اندازہ کرکے افسوس بھی ہورہا ہے۔ پہلے کی نسبت اب مزید دلچسپی میں اضافہ ہوا ہے۔ شیم فضل خالق کا خواب سراب کا جواب نہیں۔ انوکھا انداز چونکا دینے والا۔ دونوں کرداروں کے مکالمے اور احساسات وجذبات حقیقت سے قریب تر اور بہت جاندار تھے۔ بہت عمدہ ماشاءاللہ البتہ صائمہ قیصر ہاشمی نے اسے آزاد کردو میں عورت کی زندگی کا تقابلی جائزہ پیش کرتے ہوئے بہت اچھے انداز میں اس حقیقت سے روشناس کروایا ہے کہ ہر شخص مجبور ہے کسی نہ کسی کے آگے خواہ وہ خود کو کتنا ہی طاقت ور سمجھے دوسرے اس بات کو بھی واضح کیا ہے کہ انسان کی مثال ہاتھی کے دانتوں کی سی ہے کھانے کے اور دکھانے کے اور۔ حیا بخاری کا ابرِ رحمت اور شیریں حیدر کا ناولٹ گھنٹی یقین کریں لفظوں کی جادوگری تھی کہ جب تک ختم نہیں ہوگیا اپنے سحر سے نکلنے نہیں دیا۔ (مصنفات شکریہ کہتی ہی) صدف آصف نے رشتوں کی ڈوری میں بے اعتباری سے اعتبار تک کے سفر کے لیے موزوں کہانی کا انتخاب کیا۔'' (پسندیدگی کا شکریہ)

٭ سنبل ملک اعوان، شاہدرہ سے۔ ''چلو ہم ساتھ چلتے ہیں صائمہ اکرم کی بہترین کاوش مگر ایک بات احیان جب گھر آیا وادا جی مری جانے کے لیے تیار تھے تو بارہ بجے تھے جب وہ لوگ اسلام آباد گئے تب دو بجے تھے اور جب مری کی طرف گامزن تھے تب بھی دو ہی بجے تھے۔ سردیوں کی رات ہو شدید سردی ہو کہر بھی برس رہا ہو اور ٹائم...... مجموعی طور پر ایک اچھا ناول بغیر قسط اگلے ماہ۔ پرندہ والدین کے رویّوں کے حوالے سے ایک اچھی تحریر پڑھنے کو ملی مگر ایک بات ہے آنٹی جن لڑکیوں نے بے راہ روی اختیار کرنی ہوتی ہے وہ تربیت کی وجہ سے ایسا نہیں کرتیں بلکہ میڈیا اور گھر سے باہر کلاس فیلوز کو دیکھتی ہیں تو ایسا کرتی ہیں (اچھی تربیت ہر جگہ برائی کی جانب قدم جانے سے روکتی ہے) نارسائی، اُمِّ ایمان بہت، بہت مبارک ہو آپ خوب صورتی سے مسلسل اچھی رائٹر ہونے کا اعزاز پا رہی ہو۔ دلخراش اینڈ کہ ہمارے چھوٹے، چھوٹے غلط فیصلے کس طرح ہمیں زندگیوں سے دور لے جاتے ہیں جس کا احساس ہمیں رزلٹ آنے پر ہوتا ہے۔ حوازادی کو نیلم بشیر نے خوب صورت لفظوں میں پرو دیا اور مرد کی حاکمیت کو واضح کیا۔ محبت رنگ ہے ایسا سعدیہ رئیس آنٹی اتنے خوب صورت خوب صورت ٹاپک آپ ڈھونڈ کر لاتی ہیں جن کا جواب ہی نہیں۔ اتنے پیار کرنے والے ہیرو، بگڑی ہوئی ہیروئن کو منانے والے دنیا میں ناپید تو نہیں پھر ہمارے لیے کیوں نہیں ہم بگڑے جو نہیں۔ بہنوں کی محفل ایک ایسی بیٹھک ہے جہاں سب کے حالات سے آگاہی ہوتی ہے۔ آنٹی پلیز جیسے آپ کچھ عرصہ پہلے سے آیت کریمہ ترجمے سمیت ساتھ حضرت یونس کا حوالہ دے کر شائع کرتی ہیں پلیز ایسے ہی کیا کریں۔ ظل شاہین، فیروزہ بیگم، یسمیٰ رضوی، فرخندہ لطیف، سلمیٰ غزل، امینہ عندلیب، تسنیم رضا، اقبال بانو، نازنین آفریدی، خولہ عرفان، شیریں ظفر، ایمان چوہدری، ملالہ اسلم نئی ہیں؟، کوثر خالد، پروین افضل شاہین کے خطوط بہت ہی اچھے تھے۔ بشریٰ اوکاڑہ، نزہت اصغر، فصیحہ آصف کی تعریف تو سورج کو چراغ دکھانا



ہے۔ پاکیزہ ڈائری آپی عظمیٰ آفاق کی ہے ہی خوب صورتی سے بھرپور۔ سندیسے بھی اچھے تھے۔ (شکریہ) آج کل تو کوئی اپنے سے چھ ماہ بڑی لڑکی سے شادی نہیں کرتا کجا کہ شادی شدہ، بیوہ اور ایک عدد بچے کی ماں بھی ہو۔ قبول کرنا دل گردے کا کام ہے۔ ویسے بھی ابھی دنیا اچھے لوگوں سے خالی نہیں ہوئی مگر افسوس کہ ہمیں آج تک کوئی اچھا شخص نہیں ملا۔'' (ملے گا، ضرور ملے گا امید پر دنیا قائم ہے انشاءاللہ)

٭ نائلہ بلیغ الرحمان، بہاول پور سے۔ ''باجی میں آپ کی خاموش قاری ہوں پاکیزہ سے ناتا بہت پرانا ہے۔ اب آپ مجھے بھی بہت پرانا نہ سمجھ لیں۔ میری ای اس وقت سے یہ رسالہ پڑھ رہی تھیں جب یہ ڈھائی یا تین روپے کا تھا۔ جب ہم نے پڑھنا شروع کیا تھا ایک دو بار بہنوں کی محفل میں شرکت کی۔ ہم ہیں راہی پیار کے سلسلہ چلتا تھا اس کے چند سوال آپ نے میرے بھی چھپے تھے اور میرا انٹرویو بھی شائع کیا تھا یعنی میاں بیوی کے حوالے سے بعدازاں معروفیت بڑھتی گئی پاکیزہ سے ناتا تو نہ ٹوٹا بس خاموشی سے سلسلہ چلتا رہا۔ اس دسمبر میں پاؤں میں چوٹ کی وجہ سے بستر پر پڑی رہی نہ کام نہ کاج میاں اور بچوں نے خوب خدمت کی یہ میری مصروفیت سے خالی دن تھے۔ ایک افسانہ لکھ مارا جو کہ لال جوڑا کے نام سے چھپ چکا ہے۔ بچوں نے شور مچایا مما آپ پاکیزہ میں بھی لکھو۔ میں نے کہا کہ بچہ جو کام میں اپنی اولاد کے لیے پسند نہیں کرتی اب کیا میں لو اسٹوری لکھ، لکھ کر لوگوں کے بچوں کو خراب کروں میں تو معاشرتی کہانی لکھ سکتی ہوں تاکہ اگر کسی کے دماغ میں کوئی رتی بھر بات میری وجہ سے سمجھ آجائے اور وہ میرے لیے راہِ نجات بن جائے۔ بے شک میں خاموش قاری ہوں مگر پاکیزہ کے توسط سے آپ کی ہر قاری اور افسانہ نگار کو یاد رکھتی ہوں۔ صادق آباد کا ذکر ہے۔ صائمہ اکرم یاد نہ آئے ہو نہیں سکتا۔ اس بار تمام افسانے اچھے تھے۔ حمیرا نوشین، فرحین اظفر، سویرا ملک، نگہت اعظمی، غزالہ فرخ، سارہ ملک، شیریں حیدر، بشریٰ گوندل کے افسانے دل پر اثر کرنے والے تھے۔ اللہ تعالیٰ ان سب خواتین کو مزید ترقیاں نصیب فرمائے، آمین۔ البتہ اس بار ساسوں کی شامت آئی ہوئی تھی ہماری افسانہ نگاروں کے ہاتھوں۔ اللہ سب ساسوں کو نیک ہدایت دے۔ خوش ذائقہ میں آم کی بہار تھی روزے سے منہ میں پانی آتا رہا۔ بہنوں کی محفل اول تا آخر پڑھی سب سے ملاقات ہوئی بہت اچھا لگا۔ سعدیہ ہما کو بچوں کی مبارک باد۔ پاکیزہ ڈائری زبردست اور سب سے دلچسپ۔ جلترنگ معاشرے کی برائیوں کو کتنی خوب صورتی سے کور کرتی ہیں آپ پڑھ کے مزہ آجاتا ہے۔ یہ صرف آپ کا کام ہے۔'' (گڑیا تم ماشاءاللہ ٹیلنٹڈ ہو مگر جب افسانے میں مضمون شامل ہوجائے تو اس سے افسانہ ختم ہوجاتا ہے تم کسی دن مجھے فون کرلو۔ انشاءاللہ تمہاری حوصلہ افزائی ہوگی)

٭ یاسمین کنول راجپوت، پسرور سے۔ ''آپ کی والدہ محترمہ کے انتقال کی خبر پڑھی بڑا دکھ ہوا اللہ تعالیٰ مرحومہ کے درجات بلند فرمائے، انہیں جنت الفردوس میں جگہ عنایت فرمائے اور آپ سب کو صبرِ جمیل عطا فرمائے، آمین ثم آمین۔ ابھی چند ماہ پہلے آپ نے اسلام آباد جانے کی روداد بتائی تھی تو اپنی ای جان کا ذکر کیا تھا کہ کیسے وہ آپ کی پسند کی چیزیں آپ کو کھلاتی تھیں اور کتنا پیار کرتی تھیں کتنا سلیقہ طریقہ تھا ان میں اور سستی، کاہلی بالکل نہ تھی جیسا کہ عموماً اس عمر کی خواتین ہوجاتی ہیں آرام طلبی وغیرہ وہ متحرک اور مسلسل متحرک زندگی گزارنے والی نیک خاتون تھیں۔ آپ ان کی اکلوتی بیٹی تھیں اور اتنی دور بیاہ دیا لیکن دل کے رشتے ہمیشہ قریب رہے وہ اسلام آباد اور آپ کراچی مگر فون کے ذریعے، آنے جانے کے ذریعے ساتھ، ساتھ تھیں اب اسلام آباد تو آپ جائیں گی مگر ماں کی عدم موجودگی آپ کو تکلیف ضرور دے گی۔ ماں رشتہ ہی ایسا ہے مخلص، بے لوث۔ اب جبکہ ہم خود مائیں بن چکی ہیں اس رشتے کی سمجھ آتی ہے۔'' (مگر جب کوئی نعمت اٹھالی جائے تو اس کی قدر اس وقت محسوس ہوتی ہے)

٭ محسنہ علی، بستی کھوکھر سے۔ ''میں محسنہ علی ہوں۔ میں نے اپنی سولہ سال کی زندگی میں کبھی بھی نہیں سوچا تھا کہ وقت نے میرے لیے کیا سوچ رکھا ہے۔ رائٹر بننے کا دور، دور تک بھی خیال نہ تھا۔ ساری زندگی تحاریر پڑھتے ہوئے دوسروں کے چھوڑے ہوئے سبقوں پر عمل پیرا رہی۔ آج کسی منجمد گلیشیر کی طرح اپنا ایک سبق غلافِ ذات کی صورت لیے آپ کے سامنے حاضر ہوں۔ دور، دور تک وہم وگمان میں بھی نہ تھا کہ اس ماہِ صیام میں خدا مجھے کس تحفے سے نوازنے والا

✍ **ارم خان**......ڈی جی خان سے۔ ''ڈیئر آنٹی کئی دعاؤں کے ساتھ ایک بار پھر آپ کی محفل میں حاضر ہوں جولائی کا پاکیزہ سامنے رکھے سوچ رہی ہوں کہ کیا لکھوں۔ اصل میں متاع دل اور اپنی شاعری کے سوا کچھ نہیں پڑھا۔ اس لیے کچھ رسالے کے بارے میں لکھ نہیں سکتی (لوگ تو خوشی سے پھول جاتے ہیں اور تم......) آنٹی جان بہت شکر گزار ہوں کہ آپ نے میری شاعری اور خط کو پاکیزہ میں جگہ دی اب اور شاعری بھیج رہی ہوں امید ہے جگہ ملے گی۔ دو ماہ قبل ننھی پری کے عنوان سے ایک تحریر بھیجی تھی آنٹی جان میری اس کہانی کا انجام کیا ہے۔'' (گڑیا! وہ پری تو کہیں اڑ کر چلی گئی، کہاں گئی اور کیسے گئی کچھ پتا ہی نہیں چلا......تم کوئی دوسری کہانی بھیج دو)

✍ **صبا نور**، لیہ سے۔ ''آپی میں اپنے دوسرے سمسٹر کے امتحانات کی تیاری میں مصروف تھی اس لیے پاکیزہ سے دور رہی اب جو جولائی کا پاکیزہ دیکھا تو آپ کی ای کی ڈ۔تھ کا جان کے شدید دکھ ہوا۔'' (دکھ اپنی جگہ مگر تمہارے امتحان دینے کی بہت خوشی ہوئی، جب فائنل پاس کرلو تو مجھے بتانا)

✍ **پروین افضل شاہین**، بہاول نگر سے۔ ''دین کی باتیں پڑھ کر ایمان کو تازہ کرتے ہوئے آگے بڑھے تو سلسلے وار ناولز تو اچھے جا ہی رہے تھے ان کے علاوہ ناولٹ اور افسانوں میں زندگی خاک نہ تھی، جو کے برابر نیکی، متاع دل، قفس، بخشش کا در کھلا، وہ باتیں تیری وہ فسانے تیرے، چاندرات اور دروازہ خصوصی مضامین میں اتنی سی بات......شمع ہدایت، شادی میرے شہزادے کی، سردے پسند آئے۔ ہم سعدیہ ہما شیخ کو ان کی بیٹی حورعین کی مسلسل کامیابیوں پر دلی مبارک باد پیش کرتے ہیں۔ ہمارا دیرینہ مطالبہ پورا کرنے پر آپ کا بہت، بہت شکریہ کہ سوال، شعر، تحریر پر انعامات دیا کریں گی۔'' (مگر سوالات بھی دلچسپ آنے چاہئیں......آپ اور دیگر بہنیں خوب محنت کریں)

✍ **صائمہ سجاد بخش**، کوہاٹ سے۔ ''باجی آپ کس وقت فارغ ہوتی ہیں کہ انسان فون پر بات کر سکے میں نے فیس بک پر میسج بھی کیا تھا کہ آپ کو لیکن رمضان کی وجہ سے معروفیات زیادہ ہوتی ہیں۔'' (رمضان کے آخری عشرے میں، میں اعتکاف میں بیٹھی تھی اس لیے فون وغیرہ بھی ریسیو نہیں کیے تھے) ہاں سارہ ملک نے جو کے برابر نیکی بہت اچھے موضوع پر لکھا بہت اچھا لگا مگر لاسٹ میں جو انہوں نے پانچ ہزار کا نوٹ عیدی میں دیا وہ ابھی تک ہضم نہیں ہوا ہے زیادہ سے زیادہ ہزار ہونے چاہیے تھے۔ متاع دل کی کایا پلٹا دی ہے جانے کیسے حالات جگہ پر آئیں گے۔ حمیرا نوشین کا بخشش کا در کھلا اچھی تحریر تھی۔ خواتین کسی صورت غیبت سے باز نہیں رہ سکتی۔ پیٹ میں مروڑ ہوتا ہے دو چار منٹ بھی بات دبا نہیں سکتی۔'' (تبصرے کا شکریہ)

✍ **سونیا ملک**، فیصل آباد سے۔ ''سب سلسلے وار ناول اچھے جا رہے ہیں آنٹی عذرا رسول کو میرا اسلام دیجیے۔ آنٹی آپ مجھے بہت پیاری لگتی ہیں، آنٹی ہماری تربیت میں آپ کا بڑا ہاتھ ہے، اللہ آپ کو اور آپ کے ادارے کو اور ترقی دے۔ آنٹی آپ کے جلترنگ کی تو کیا ہی بات ہے جتنا مرضی موڈ خراب ہو مگر جلترنگ پڑھتے ہی دل میں اور چہرے پر خوشی کی گھنٹیاں بجنا شروع ہو جاتی ہیں اور اب دیکھتے ہیں کہ آپ بہنوں کی محفل میں مجھے خوش آمدید کہتی ہیں کہ نہیں۔ آنٹی میں اور میری بہن آپ کو غزلیں بھیجیں تو آپ اپنے پاکیزہ کے خوب صورت صفحات کی زینت بنا دیں۔'' (گڑیا! اس محفل میں خوش آمدید......آپ کی اور آپ کی بہنوں کی حوصلہ افزائی ضرور ہوگی......مگر ابھی آپ کی کوئی غزل پڑھی نہیں ہے، اچھی ہوئی تو ضرور جگہ ملے گی)

✍ **سدرہ کلثوم مروت**، لکی مروت، صوبہ سرحد سے۔ ''آپ کا بہت، بہت، بہت شکریہ، بہت مہربانی جزاک اللہ خیراً کثیراً آپی میرے پاس الفاظ نہیں اور کس طرح شکریہ ادا کروں۔ اُف کتنی، کتنی خوشی ہوئی میری زندگی کی سب سے بڑی خواہش آپ کے ڈائجسٹ کے توسط سے پوری ہوئی۔ مئی کے شمارے میں اپنی نظم دیکھی تو یقین نہیں آیا کہ میری لکھی ہوئی نظم ہے۔ رنگیلی پیاری آپی بہت بہت خوشی ہوئی۔ جون کا شمارہ تو ملا نہیں اور جولائی کا دیر سے ملا سو ابھی زیر مطالعہ ہے۔ آپ کا جلترنگ پڑھا بہت، بہت مزہ آیا۔ ایسے جیسے کوئی سویٹ ڈش کھائی جائے۔ اس کے ناول، سلسلے وار بہت، بہت اچھے جاری ہیں خوب مزہ آ رہا ہے۔'' (شکریہ)

✍ **دیا آفرین**، شاہدرہ سے۔ ''میں پاکیزہ کی خاموش قاری تھی لیکن اب سوچا کہ یہ خاموشی توڑ کر محفل میں شامل

ہے۔ ڈوبتی فجر کو ایک خیال نے ذہن کے دریچوں کی اوٹ سے جھانکا، دن ہونے تک میری انگلیوں کی پوروں پر مچلتے لفظ اپنی رہائی کے منتظر نظر آنے لگے جو دل میں تھا بے دھڑک صفحات کی نظر کرتی گئی۔ جو لکھا تھا پڑھا تو حواس گم ہونے لگے۔ سوچا ضلع بھکر کے پسماندہ سے گاؤں بستی کھوکر کی محسنہ علی کیونکر الفاظ کی سلطنت رکھ سکتی ہے۔ یہ میرے سفر کا آغاز ہے۔'' (پیاری محسنہ اس محفل میں خوش آمدید۔ تمہارا خط اور تمہاری کہانی پڑھ کر میں واقعی حیران رہ گئی۔ اتنی کم عمر لڑکی کی اتنی پختہ تحریر، ماشاء اللہ۔ تم میرے پاس ہوتیں تو گلے سے لگاتی مگر گڑیا جو تم نے مجھے لکھ کر بھیجا ہے وہ ایک فکاہیہ مضمون ہے۔ افسانہ نہیں مگر تمہارا یہ مضمون اخبار میں شائع ہو سکتا ہے)

✍ **بنت پاکستان** (یہ قلمی نام ہے) پنجاب کی شوخی......''باجی......میں سوچ رہی تھی (کہ آپ سے پہلے سے ہی کہہ دوں) کہ اگر آپ مجھے اس عید پر کارڈ بھیجنا چاہ رہی ہوں......تو پلیز آپ مجھے میرے موبائل کا کارڈ بھیج دیں......بے شک دو یا تین بھیج دیں......چھوٹے چھوٹے سے تو ہوتے ہیں......'' (ہاں کہہ تو ٹھیک رہی ہو تم......لاہور سے کراچی کی فلائٹ میں چھوٹی سی تو ہوتی ہے، فوراً آجاؤ......اور جب تم مجھ سے ملنے آؤ گی......تو میں سچی میں تمہیں موبائل کے ڈھیر سارے کارڈ دے دوں گی......میں ان کے نمبرز کھرچنے کے بعد پھینکتی جو نہیں ہوں......ڈھیر رکھے ہیں اچھا ہے کام آجائیں گے)

✍ **شائستہ زریں**، کراچی۔ ''اختر شجاعت کے مضمون کی میں جتنی بھی تعریف کروں وہ کم ہوگی......اختر کا ایک، ایک فقرہ سونے میں تولنے کے لائق ہے......ہاں اب ہم دلچسپ خوب صورت مکالموں سے سجا آپ کا ناول پڑھنا چاہ رہے ہیں آخر کب تک یہ انتظار کروائیں گی......'' (انشاء اللہ جلد......ہاں اختر شجاعت شکریہ کہتی ہیں)

✍ **نگینہ ضیا بخش**، کراچی سے۔ ''اس ماہ یعنی 15 اگست کو میری سالگرہ ہوتی ہے (بے حد مبارک باد) بس اب تو یہ دل چاہتا ہے کہ پاکیزہ کی کوئی تقریب ہو اور میں سب سے ملاقات کروں......(جی ضرور) ہاں یاد آیا چند دن پہلے پاکیزہ کی رائٹر نزہت جبیں ضیا کا ٹی وی انٹرویو دیکھا تھا......اور اس میں انہوں نے آپ کا نام لے کر آپ کی تعریف کی تھی......آپ نے تو ضرور دیکھا ہوگا......'' (نہیں، میں نے نہیں دیکھا، ہاں سنا تھا)

✉ **کرن نذیر**، اسلام آباد۔ آپ کا خط اور آپ کی رائٹرز پر ریسرچ کا مسودہ بھی موصول ہوا۔ جس میں آپ نے پاکیزہ ڈائجسٹ کی مدیرہ ہونے کے حوالے سے میرے تجزیے بھی شامل کیے ہیں، (شکریہ) کرن نے بہنوں کی محفل کی سب سے زیادہ تعریف کی ہے کہ اس میں ہر جگہ سے آنے والے خط شائع کیے جاتے ہیں۔ افسانوں، ناولوں کی بھی تعریف کی ہے۔ بس میرے حوالے سے ایک غلطی ہوئی ہے کہ میں پاکیزہ کی مدیرہ سولہ سال سے نہیں گزشتہ پچیس سال سے ہوں......آپ ریکارڈ کی درستگی کر سکتی ہیں۔

✍ **ایڈووکیٹ سعدیہ ہما شیخ**، سرگودھا سے۔ ''اداریہ ہمیشہ کی طرح دل میں اتر گیا اور آپ کا خاصہ ہے کہ آپ کے لبوں سے نکلی بات تیر کی طرح دل میں پیوست ہو جاتی ہے۔ فرحین اظفر نے بے اعتباری کی گرہیں کھولی بھی تو کب ہیں......جب عمر کی نقدی میں چند سکے رہ گئے۔ قیصرہ حیات کی انٹری آخری امید کے ساتھ بہت پُراثر رہی اور واقعی ہمیں اس کی ضرورت تھی۔ چاندرات اور دروازہ بھی ساس ماں کے گرد گھوم رہی تھی۔ پتا نہیں ہمارے ہاں ساس کا کریکٹر اتنا کمپلیکیٹڈ کیوں ہوتا جا رہا ہے اصل میں سارا قصور بیٹے کا ہے جو اپنی ذمے داری، اپنی بیوی پر لاد دیتا ہے۔ بیوی اور ماں میں پلڑا برابر رکھنے کے بجائے کسی ایک کی طرف جھکاؤ ہی پرابلم کری ایٹ کرتا ہے۔ ایک آپ کی ماں ہے تو دوسری آپ کے بچوں کی دونوں کو ہی تعظیم دینی چاہیے کہ ادب پہلا قرینہ ہے محبت کے قرینوں میں۔ سارہ ملک کا ناولٹ بھی اس ساس، بہو کے تناظر میں تھا اسی لیے ہم نے بھی اپنی رائے مدلل دے دی۔ یہ رشتے واقعی ہماری نیکیوں کو کھا رہے ہیں۔ شیریں حیدر کا منی ناول ہمیشہ ہم کی طرح زبردست رہا، بشریٰ گوندل کا آخری پرچہ بھی پُراثر رہا، ہاں بشریٰ کینوؤں کے ساتھ تمہارا ذکر بنتا تھا میرے انٹرویو میں مگر تم نے مجھے کینو کھلائے ہوتے تو یاد رہتا ناں......انعامات کا سن کر دل خوش ہو گیا مگر پہلا انعام بہنوں کی محفل کا ہونا چاہیے۔ میں اکثر گنگناتی ہوں اس پر انعام کی ضرورت نہیں۔'' (بات تو تمہاری ٹھیک ہے، بعض اشعار پر تو جرمانہ ہونا چاہیے کہ وہ اتنے گھٹیا کیوں بھیجے جاتے ہیں)

ہوجائے۔ رمضان المبارک کے اعتبار سے سجا سنورا پاکیزہ خوب صورت لگا۔ نزہت جبیں ضیا نے شادی کی تقریبات کا احوال سنایا گھر بیٹھے ہم نے بھی شرکت کرلی۔ اعتبار وفا، نگہت سیما خوب سسپنس پھیلاتی ہیں، میں دو چار قسطیں اکٹھی کر کے پڑھتی ہوں اور نئے سلسلے وار ناول آخری امید کے لیے نیک تمنائیں ہیں جلد ہی یہ ہمیں اپنے سحر میں جکڑ لے گا۔ نبیلہ ابر راجا کا متاع دل ہماری متاع جاں بھی بن چکا ہے مگر پلیز اور طویل مت کیجیے بہنوں کی محفل پاکیزہ ڈائری اور جلترنگ سب ہی خوب صورت سلسلے ہیں، میں پہلی بار شریک محفل ہونے کی جسارت کررہی ہوں امید ہے برا تو نہیں مانا ہوگا۔ دیگر سلسلوں کے ساتھ میں اپنی شاعری بھیج سکتی ہوں (ضرور) اسیر وفا کی بات نہ کروں تو ناانصافی ہوگی۔'' (اس محفل میں خوش آمدید...... پاکیزہ کی پسندیدگی کا شکریہ)

✿ گل شاہین، رحیم یار خان سے۔ ''موسم گل پڑھا شروع میں تو تحریر بہت بوجھل لگی ڈائیلاگ اور لفاظی کی بھرمار تھی سوچا بہت رومینٹک ہے اور حسن پرست بھی مگر کہانی دو پیغام لیے ہوئے تھی کہ مرد کی ذات واقعی ناقابلِ اعتبار ہوتی ہے سچ کہا گیا کہ مرد کی ذات پیاز کے چھلکے کے مانند ہوتی ہے۔ قفس پڑھا، مریم اس قدر ظلم سہتی رہی حیرانی ہوئی آج کے اس جدید دور میں تو میڈیا خواتین کے حقوق کے لیے بہت جدوجہد کررہا ہے اور انسانی حقوق کی تنظیمیں بھی اور مریم والدین کی عزت کی خاطر سب برداشت کرتی رہی مگر کہتے ہیں ناں کہ ظلم جب حد سے بڑھ جائے تو فنا کا در کھل جاتا ہے۔ اختر شجاعت کا مضمون خشیت الٰہی بہت ہی بہترین اور پُراثر تھا جزاک اللہ...... مستقل سلسلے تو پاکیزہ کی روح ہیں اس بار پاکیزہ ڈائری بہت محنت سے سجی ہے، رمضان شریف کے حوالے سے روحانی مشورے بہترین ہیں۔ جلترنگ میں پیچانیے آپ نے سو فیصد صحیح لکھا بلکہ وہ پٹا نام کی چیز تو بیشتر اینکرز لینا ہی گوارا نہیں کرتیں۔ کیا ہم ایک اسلامی معاشرے میں رہتے ہیں؟ کیا ہماری اخلاقی اور معاشرتی اقدار ہمیں یہ درس دیتی ہیں۔'' (ہاں بھئی ایسا ہی ہورہا ہے اور ہر طرف ہورہا ہے بس اللہ اپنا کرم کرے تو سب ٹھیک ہوجائے گا)

✿ پیاری بہنو! بزم پاکیزہ کے لیے شوخ و چنچل سوالات موصول نہیں ہوئے۔ اس لیے اس ماہ یہ سلسلہ شروع نہیں کیا گیا۔ اب یہ آپ پر منحصر ہے کہ کتنی جلدی اور کتنے دلچسپ سوالات بھیجتی ہیں۔ اب آیئے درود پاک پڑھ کر دعا مانگتے ہیں۔ یا اللہ...... یا رحمن...... یا رحیم میرے جسم کو شفا اور دل کو اپنی ذات کا یقینِ کامل اور آنکھوں کو نورِ بصیرت عطا فرما اور جب تک میں زندہ رہوں اپنے ذکر کو صبح شام میری زبان پر جاری فرمادے اور ایسی جگہ سے مجھے رزق دے جو بلا رکاوٹ ملتا ہی رہے۔ یا رب العالمین مجھ سے میری اولاد سے اور میرے تمام عزیز و اقارب سے ہمیشہ ہمیشہ راضی رہنا اور ہر گناہ، ہر غلطی اور ہر کوتاہی کو معاف کرنا اور ہمارے عیبوں کی پردہ پوشی کرنا۔ اپنی نظر میں چھوٹا مگر دوسروں کی نظر میں بڑا بنادینا اور دونوں جہاں میں مجھے خیر عطا کرنا کہ بے شک تو سب سے بڑھ کر رحم کرنے والا ہے اور تیری ثنا سب سے بڑی ہے اور تیری پناہ عزت والی ہے اس لیے صرف اپنا محتاج رکھنا اور ہمیشہ ہمیشہ اپنی شان کے حساب سے ہم سب پر اپنا رحم و کرم اور فضل کرنا۔ ازل سے ابد تک سب کو معاف کردینا کہ بے شک میرا رب سب سے بڑھ کر رحم کرنے والا ہے اور ہر چیز پر قادر ہے اور میرا رب برکت اور بلندی والا ہے۔

یا مجیبُ یا مجیبُ یا مجیبُ

دعاگو

آپ کی اپنی باجی

انجم انصار

**پاکیزہ میں خط لکھنے کا پتا**

مدیرہ ماہنامہ پاکیزہ۔ 63.c فیز III ایکسٹینشن، ڈیفنس۔ مین کورنگی روڈ۔ کراچی۔ پوسٹ کوڈ 75500

فون نمبر 021-35804200 , 021-35895313 EXT 107,118





## پاکیزہ ڈائری

عظمیٰ آفاق سعید

### حمد ربِ ذو الجلال

تو حرفِ حمد کو ایسے سنوار آنکھوں سے
جہانِ حمد میں آئے بہار آنکھوں سے
درِ خدا پہ نظر ایسے جذب میں آئے
لکھوں میں حمد کا اِک شاہکار آنکھوں سے
میں رب تیرے لیے لکھوں تمام حمد تری
تری صفات کا کیا ہو شمار آنکھوں سے
لبوں پہ آئے دعا مستجاب ہوجائے
تو رب کو عشق میں ایسے پکار آنکھوں سے
جو اشک ہوں وہ انہیں حمد میں شمار کرے
بہیں جو رب کی محبت شعار آنکھوں سے
تمام عمر خدا تیرے ذکر میں گزرے
اتر نہ پائے یہ تیرا خمار آنکھوں سے
کسی بھی وقت میں رب کو نہ بھولنے پائے
تو اس کو قلب میں ایسے اتار آنکھوں سے

شاعر: محسن علوی

مرسلہ: ایمنہ عندلیب، سلانوالی

### نعتِ رسولِ مقبولؐ

تنہا ہے میری زندگی میری حیات عشق میں
بھیجوں سلام صبح شام میری نجات عشق میں
کیسے انہیں بھلا سکوں رگ، رگ میں وہ سما گئے
میری حیات عشق میں پاؤں وفات عشق میں
کیسے چھپاؤں حالِ دل دیدۂ تر کو کیا کروں
کھل گیا رازِ دل مرا لکھ دی جو نعت عشق میں
سجدے کروں میں رات دن ربِ کریم کے لیے
ڈوبی ہوئی ہے رات دن میری صلوٰۃ عشق میں
میرا خدا رحیم ہے کردے گا سب خطائیں معاف
لکھ دوں اگر کبھی کوئی یوں ہی سی بات عشق میں

کلام ڈاکٹر ذکیہ بلگرامی، کراچی

### شوال کے چھ روزے

فخر کونین ﷺ نے فرمایا: جس نے رمضان کے روزے رکھے اور اس کے بعد چھ (نفل) روزے شوال (یعنی عید) کے مہینے میں رکھے تو پورے سال کے روزے رکھنے کا ثواب ملے گا۔ اگر ہمیشہ ایسا ہی کرے تو گویا اس نے ساری عمر کے روزے رکھے۔

مرسلہ: نور افشاں شکار پور

### نماز

حضرت ابن مسعودؓ رسول پاک ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا ہر نماز کے وقت ایک پکارنے والا بھیجا جاتا ہے، پس وہ کہتا ہے: اے آدمؑ کی اولاد! تم اٹھو اور اس آگ کو بجھاؤ جو تم نے اپنے اوپر جلائی ہے پس لوگ اٹھتے ہیں، طہارت کے بعد نماز ظہر ادا کرتے ہیں تو دو نمازوں کے درمیان ان کے سارے گناہ معاف کردیے جاتے ہیں۔ پس جب نماز عصر کا وقت ہوتا ہے تو ایسا ہی کیا جاتا ہے۔ پس جب مغرب کی نماز کا وقت ہوتا ہے تو بھی اسی طرح ہوتا ہے۔ پس عشا کا وقت ہوتا ہے تو اسی طرح ہوتا ہے اس کے بعد لوگ سو جاتے ہیں تو بعض سراپا خیر ہیں اور بعض سراپا شر میں چلے جاتے ہیں۔

مرسلہ: اُمِ ایمان قاضی، کوٹ چھٹہ

### سلام اے ارضِ وطن

راہ گزاروں، کوہساروں، ابر پاروں کو سلام

لعل و گہر پیدا کیے اس خاک نے ہر دور میں
تیری حرمت پر مٹے ان جاں نثاروں کو سلام
دشمنوں کی نیند اڑ جاتی ہے جن کے خوف سے
تیرے شاہین اور تیرے شاہسواروں کو سلام
ماؤں، بہنوں، بیٹیوں کی عزتوں کے پاسباں
جاں سے پیارے سبز پرچم اور ستاروں کو سلام
اپنے ارضِ پاک پر برسا تو بارش امن کی
بارشوں کو آبشاروں اور پھواروں کو سلام
گنگناتی ندیاں ہر سو ہیں ایسے خوش خرام
لہلہاتی کھیتیوں اور باغبانوں کو سلام

مرسلہ: فریدہ افتخار، اسلام آباد

## گزارش

میری آنکھوں میں روشن نور کی شمعیں
تو کچھ دیر اور جلنے دے
میرے مولا مجھے تو حوصلہ دے
مجھے تو اور جینے دے
اندھیرے سے میں ڈرتی ہوں
تاریکیوں سے خوف آتا ہے
سیاہ راتوں کی وحشت سے
میرا دل ڈوب جاتا ہے
مجھے ان ظلمتوں کے خوف سے
تو اب نکلنے دے
میرے مولا مجھے تو نور دے
مجھے تو اور جینے دے

کلام: عالیہ ضیا، کراچی

## لوک کتھا

کہتے ہیں کہ ہزاروں سال پہلے محبت اور حسن آپس میں دوست تھے ایک رات دونوں ساتھ، ساتھ تھے کہ اتنے میں چاند نکل آیا، محبت چاند کی بے حد تعریف کر رہی تھی یہ بات حسن کو بہت بری لگی۔ اس نے غصے میں آ کر محبت کی آنکھیں نوچ لیں۔ بس! اس دن سے محبت اندھی...... اور حسن ظالم ہو گیا۔

مرسلہ: فردوس شاہی، لاڑکانہ

## وعدہ نبھاؤ ناں

پچھلے برس بھی میرے ساجن
تم نے یہ اقرار کیا تھا
چاند رات کو ملنے آؤں گا
تمہارے لیے پیار بھرے
ڈھیروں تحفے لاؤں گا
سجا کر پھول کلائیوں میں
تن من کو مہکاؤں گا
چھپ کر ست رنگی آنچل میں
زلفوں سے خوشبو چراؤں گا
دیکھو پھر سے ساجن عید آنے والی ہے
راہوں میں وفا کے دیپ جلائے بیٹھے ہیں
گاؤں کو آنے والے رستے
تیری چاہ میں سجائے بیٹھے ہیں
ساجن اپنا وعدہ نبھاؤ ناں......
چاند رات کو ملنے آؤ ناں......

شاعرہ: یاسمین اقبال، سنگھ پورہ لاہور

## سب سے اچھی

زندگی کی سب سے اچھی ہجرت گناہوں سے نیکیوں کی طرف آنا ہے۔

مرسلہ: مصباح رضا سید، فیصل آباد

## غزل

اس جیون سے ہم ہارے وصی
جب دشمن نکلے سارے وصی
آواز کو اس کی ترس گیا ہوں
کوئی دور سے مجھ کو پکارے وصی
قسمت پر وہ اپنی ناز کریں
ہیں جن کے چاند، ستارے وصی





دل خون کے آنسو رویا تھا
جب کام نہ آئے سارے وصی
ہمیں ڈر تھا تیری رسوائی کا
ہم اس لیے تم سے ہارے وصی
دل ٹوٹ کے ریزہ، ریزہ ہوا
جب بچھڑ گئے سب پیارے وصی

شاعر: وصی شاہ
مرسلہ: فریدہ، جاوید فری، لاہور

## آنسو

آنسو مسکراہٹ سے زیادہ قیمتی ہوتے ہیں کیونکہ......
مسکراہٹ تو سب کے لیے ہوتی ہے مگر......
آنسو صرف ان کے لیے ہوتے ہیں جنہیں ہم کھونا نہیں چاہتے۔

## دعا

اس ماہ کا انعام یافتہ مرسلہ......
دعا نصیب سے زیادہ قیمتی ہوتی ہے کیونکہ جب زندگی میں سب کچھ بدل جائے تو انسان کے پاس صرف دعا ہی بچتی ہے جو نصیب بدل دیتی ہے۔

از: ظلِ شاہین، رحیم یار خان

## لکھی لکھائی عید مبارک

سہیلی رومت میں زندہ ہوں
کس حال میں ہوں مت پوچھو
کیا سوچتی ہوں بتاؤں کیوں؟
خط کیوں نہیں لکھا مجبوری ہے
مجبوری کیا ہے بتا نہیں سکتی
ذرا سوچ سہیلی کیا تھے ہم
اب کیوں اتنے بدل گئے ہیں؟
ایسی بھی مصروفیت کیا
کہ سندر سہیلی کو رٹی رٹائی
عید مبارک عید کارڈ پہ لکھ بھیجیں
کیا ایسے کارڈ بازار میں کم ہیں؟
جن پر کچھ لکھنا نہ پڑے
بس اپنا اور دوجے کا نام لکھ بھیجو

از: صالحہ کوثر، لاہور

## عید کے لمحات

ٹھہری رہے لبوں پہ
اک بات
ہو تیرا ساتھ
ہو چاند رات
ہاتھ میں ہو تیرا ہاتھ
یہ رنگ و نور کی برسات
ستاروں کی کہکشاں
نہ بیتے کبھی یہ حسیں پل
یہ دلکش حسیں ساعت
ہو تیرا ساتھ
ہوں عید کے لمحات

شاعرہ: فصیحہ آصف خان، ملتان

## کچھ میٹھا ہو جائے

ڈاکٹر...... ”آپ کے شوہر کو مکمل آرام کی ضرورت ہے یہ نیند کی گولیاں لے جائیں۔“
میں نے پوچھا...... ”ڈاکٹر صاحب! میں انہیں یہ کس وقت دوں؟“
ڈاکٹر...... ”یہ ان کے لیے نہیں آپ کے لیے ہیں۔“

☆☆☆

☆ جس دن سے اس بے وفا کو چھوڑا ہے دوستو......! یقین کرو موبائل کی بیٹری تین سے چار دن آرام سے چل جاتی ہے۔

از: پروین افضل شاہین، بہاولنگر

## پاکیزہ محبت

جب من کے پُر کیف موسم میں
ان گنت خواہشوں کے جگنو

عنایت کرتا ہے لیکن کبھی، کبھی ان کے بس کی بات بھی نہیں ہوتی۔

از: ایمان چوہدری، فیصل آباد

چاہتوں کے ڈھیروں اشجار کی
پرثمر ٹہنیوں پر جگمگ، جگمگ کرتے ہیں
تو قلب کی ان گنت خواہشوں میں سے
خواہشِ اولین ہو تم
میری پاکیزہ محبت ہوئی سربسجود
میری اس چاہت کی سرزمین ہو تم
میری زیست کے ہم نشین ہو تم
میری خواہشِ اولین ہو تم

شاعرہ: سامعہ ملک پرویز، بھیرہ خان پور ہزارہ

## میرا دل

کسی نے ایک شادی شدہ شخص سے پوچھا۔
''آپ شادی سے پہلے کیا کرتے تھے؟''
اس کی آنکھوں میں آنسو آگئے۔
اور وہ بولا ''جو میرا دل کرتا تھا۔''

مرسلہ: منور شہزادی، گوجرانوالہ

## کیسے کہوں

ہم نے روک رکھا ہے
خود کو یہ بتانے سے
تم سے جو محبت تھی
اب نہیں وہ باقی

شاعرہ: سیدہ علیشاہ، بہاول پور

## اچھی باتیں

☆ایمان یہ نہیں ہے کہ رب پاک دیتا ہے بلکہ ایمان یہ ہے کہ رب پاک یقیناً دے گا۔

☆منفرد لوگوں کو ہمیشہ مار کھانی پڑتی ہے۔ طعنوں کی یا تنہائی کی......

☆مجھے پتا چلا کہ وہ مجھے ستر ماؤں جتنا پیار کرتا ہے تو مجھے اس کی محبت اچھی لگنے لگی پھر مجھے پتا چلا کہ اس کا بھی محبوب ہے پھر مجھے اس کے محبوب سے بھی محبت ہوگئی اور وہ مجھے نوازتا ہی چلا گیا۔

☆زخم ہمیشہ اسی سے ٹھیک ہوتے ہیں جو انہیں

## ذات

چاند پھر آنسوؤں میں ڈوب گیا
رات پھر در بدر اکیلی ہے
اپنی تنہائیوں کا بوجھ لیے
ذات ہر موڑ پر اکیلی ہے

از: سیما گل، ملتان

## لاجواب

ایک نوجوان ملازمت کے سلسلے میں انٹرویو دینے گیا۔ انٹرویو لینے والے صاحب نے نوجوان سے اس کی اہلیت و قابلیت پوچھنے کے بعد ایک عجیب سوال کیا شاید ان کا مقصد نوجوان کی تحمل مزاجی آزمانی تھی۔ ''اگر میں آپ کی بہن سے شادی کرنا چاہوں تو آپ کو کوئی اعتراض تو نہیں ہوگا؟''

نوجوان چند لمحے خاموش رہا پھر بولا۔

''نو سر، اعتراض تو مجھے نہیں ہے...... مگر ایک مسئلہ ہے۔''

''کیسا مسئلہ......؟'' ان صاحب نے پُرتجسس انداز میں پوچھا۔

''سر ہمارے خاندان میں وٹے سٹے کی شادیوں کا رواج ہے۔'' نوجوان نے تحمل سے جواب دیا۔

از: ارم کمال، فیصل آباد

## ہری مرچیں

شادی کی ایک تقریب میں جن آگیا، جن کو دیکھ کر لڑکیوں کی چیخیں نکل گئیں۔

ایک بابا جی نے لڑکیوں کو وضو کرنے کو کہا۔ لڑکیاں وضو کرکے آئیں تو...... جن کی چیخیں نکل گئیں۔

از: یاسمین اقبال، سنگھ پورہ لاہور






## دلھن اور ماڈلنگ

رعنا کو ماڈلنگ کا کس قدر شوق تھا۔ کیٹ واک کرتی ہوئی ماڈلز اسے حد سے زیادہ اچھی لگا کرتی تھیں۔ کبھی وہ اپنے دالان میں ان کے انداز میں ذرا جو چلنے کی کوشش کرتی تو اماں کی پھٹکار سننے کو ملتی۔

''ارے کیا کنگروں کی طرح چل رہی ہے، صحیح طرح چلا کر۔'' اس نے بار، بار کوشش کی کہ ماں کو قائل کر سکے کہ اسے ماڈلنگ کا شوق ہے اور وہ اپنی خواہش پوری کرنا چاہتی ہے۔

''ماڈلنگ کرنے کا کیا فائدہ ہوگا تمہیں؟'' اماں نے ایک دن اس کی لمبی سی تقریر سن کر کہا۔

''خوب شہرت ملے گی۔''

''ہمیں لڑکیوں کی شہرت پسند نہیں ہے، اس کے علاوہ کیا فائدہ ملے گا؟'' ان کی جرح جاری تھی۔

''خوب پیسے ملیں گے...... آپ کو پتا ہے ٹی وی پر چلنے والے اشتہارات کے سیکنڈوں کے حساب سے پیسے ملتے ہیں۔''

''ہمارے پاس اللہ کا دیا بہت ہے۔ ہمیں ضرورت نہیں ہے کہ اپنی لڑکی کی ادائیں بیچیں۔''

''اماں لوگ ترستے ہیں...... اس فیلڈ میں آنے کے لیے اور ایک آپ ہیں کہ مجھے جانے سے روک رہی ہیں۔'' رعنا نے خاصے دکھے ہوئے دل سے کہا۔

''جب ہم نے نہ کردی تو کردی...... اور اب اس بارے میں پوچھنا بھی نہیں۔'' اماں کا لہجہ خاصا اڑا تھا۔

رعنا نے اپنی تصاویر جو کسی اشتہاری کمپنی میں بھیجی تھیں اور وہاں سے بلاوے کا لیٹر بھی آیا لیٹر اور ان تصاویر کو کبھی اکیلے میں دیکھتی تو بھل، بھل آنسوؤں سے روتی پر زندگی میں ملنے والا گولڈن چانس اماں کی وجہ سے ختم ہوگیا تھا۔

رعنا کے شوق چاہے کتنے ہی تیکھے تھے مگر فرمانبرداری کوٹ، کوٹ کر بھری ہوئی تھی۔ اپنے کمرے میں شیشے کے سامنے چاہے کتنی ہی ادائیں دکھا کر خود ہی دیکھتی مگر اس سے آگے کی ہمت کبھی نہیں ہوئی کہ ماڈلنگ کی دنیا میں چوری چھپے قدم رکھنے کے بارے میں سوچتی پھر یوں ہوا کہ اماں نے رعنا کی شادی طے کردی اور وہ بھی چٹ پٹ...... ابھی رشتہ ہی طے ہوا تھا کہ معلوم ہوا کہ جولائی میں شادی بھی ہورہی ہے۔

''اماں اتنی گرمی کے موسم میں کوئی شادی ہوتی ہے؟'' اس نے احتجاج کیا۔

''ہاں بھئی...... بہت سارے لوگوں کی ہوتی ہے۔ اسکول، کالج کی چھٹیاں ہوتی ہیں...... مہمانوں کو بھی آنے جانے میں آسانی رہتی ہے۔''

''میں نے تو جولائی کی کسی دلہن کو بھی روتا پیٹتا نہیں دیکھا سب ہی اسٹیج پر ہنستی مسکراتی ہی نظر آتی ہیں......'' اماں کی بات بھی غلط نہیں تھی...... پھر رعنا بیگم بھی اپنی شادی کی تیاریوں میں جت گئیں۔ سب سے زیادہ خرچہ اس نے ملبوسات کی تیاری میں کیا...... اس کی نانی نے تو بہت سمجھایا بھی کہ کپڑے پر لگا پیسہ نظر نہیں آیا کرتا مگر رعنا نے ان کی بات سن کر چٹکیوں میں اڑادی اور پھر شادی کا دن آپہنچا......

اس دن سخت ترین گرمی تھی لو بھی چل رہی تھی مگر رعنا دھانی اور شاکنگ پنک لہنگے، کرتی میں بہت خوب

صورت لگ رہی تھی۔ مووی میکرز اور فوٹو گرافرز سے اس نے بطورِ خاص کہا تھا کہ وہ اپنی تصاویر اسٹیج پر ہی بنوائے گی اور جب مہمان شادی ہال میں پہنچے تو رعنا اسٹیج پر اچھی خاصی ماڈلنگ کر رہی تھی۔ باراتی اور دولہا میاں بھی ایک جانب کھڑے انہیں دیکھ رہے تھے۔ وہ کبھی ایک ہاتھ سے دوپٹا اٹھائے اور دوسرے ہاتھ سے کانوں کے بالے کو پکڑے کھڑی ہو جاتی تو کبھی ہاتھ میں شیشہ لے کر اس کو شرمائی نظروں سے دیکھتی۔

ایک تصویر بنواتے وقت تو حد ہی کر دی۔ اپنا لہنگا دونوں ہاتھوں سے اوپر کرتے ہوئے اپنی آنکھیں ٹیڑھی کر کے آسمان پر گاڑ دیں۔

''ارے بھئی، یہ کیا ہو رہا ہے؟'' اماں یہ سب دیکھ کر بدحواس سی ہو گئیں۔ لوگوں کی ہنسی نے انہیں خاصا بدحواس کر دیا تھا۔

''اماں جی بہت خوب صورت پوز ہے...... اس تصویر میں پنڈلی تک مہندی بھی نظر آ رہی ہے۔ اور پائلیں بھی۔'' فوٹو گرافر نے وسیع القلبی سے تعریف کی۔

''ارے بس بھی کرو......'' انہوں نے ایک فوٹو گرافر کے تو تھپڑ بھی جڑ دیا جو دوپٹا ہٹا کر رعنا کی تصویر بنا رہا تھا۔ تب دولہا مسکرا کر بولے۔

''بھئی ماڈلنگ کا ہمیں بھی شوق ہے...... ہم دونوں کی ایک ساتھ ہی تصویریں بنا دیں، یہ کیا بات ہوئی کہ دلہن کی تو تصویریں بن رہی ہیں اور دولہا بیچارہ اکیلا کھڑا دیکھ رہا ہے۔''

''ہاں، ہاں آپ بھی آجائیں۔'' مووی میکر نے انہیں اسٹیج پر چڑھاتے ہوئے کہا اور پھر سب نے دیکھا وہ دونوں اب ماڈلنگ کا شوق پورا کر رہے تھے۔ کبھی سیدھے، کبھی ٹیڑھے، کبھی جھکے ہوئے...... دونوں خطرناک پوز دے رہے تھے اور مہمان کہہ رہے تھے۔

''دیکھنا ان دونوں کی تصویریں بہت اچھی آئیں گی۔'' (کرلوگل)

''اور اگر کسی ٹائٹل پر بھی چھپ جائیں تو ان کی جوڑی کسی فلمی جوڑی سے کم نہیں لگے گی۔'' رعنا تو بے حد خوش تھی...... اس کے تمام ادھورے ارمان آج پورے ہو رہے تھے۔

اکثر دلہنیں اپنی شادی کی تصویر کھنچواتے وقت ماڈلنگ کرتی نظر آتی ہیں کیا ان سب کے دل رعنا جیسے ہوتے ہیں.. یا سب لڑکیاں ایسی ہی ہوتی ہیں۔

## مختصر افسانے

1۔ اللہ وہ آگیا...... اب میں کیا کروں......

2۔ زندگی ضیق کر دی اس نے...... اب دیکھتی ہوں میں بھی......

3۔ کہاں گیا......؟ کدھر چلا...... ذرا سامنے تو آ......

4۔ آ جا رے...... آجا...... ورنہ...... بس...... ہاں!

5۔ تم مل جاؤ...... تو پتا چلے گا تمہیں کہ میں کیا حشر کرتی ہوں۔

6۔ نہ بابا نہ...... میں تمہاری تعریف کروں گی...... نہ بابا نہ......

7۔ پاگل کہیں کا...... اپنی بھنکتی ہوئی کار میں بیٹھ کر ہیرو سمجھ رہا تھا۔

8۔ ٹھیک ہے خوش...... میں تم سے بات کرنا تو کیا دیکھنا بھی پسند نہیں کرتی......

9۔ جانتے نہیں تم...... مجھ کو...... کہ میں کتنی اکل کھری ہوں، تمہارے گھر والوں کو میں ایک آنکھ برداشت نہیں کر سکتی۔

## ایک طویل ناولٹ

ہیرو، ہیروئن کی چونچالیں، 25 صفحات تک۔
غلط فہمیاں، پشیمانیاں، 18 صفحات تک۔
ہیرو، ہیروئن کو حقیقت کا ادراک 8 صفحات تک۔
بقیہ دس صفحات پر خوشگوار اختتام۔

## اوچھا پن

آج مجھے مسز مراد کا انٹرویو کرنا تھا۔ ٹھیک پانچ بجے جب میں اپنی چمچماتی کار میں ان کے گھر پہنچی تو ملازم نے مجھے ان کے ڈرائنگ روم میں بٹھا دیا۔

ماشاء اللہ ان کا یہ ملاقاتی کمرا ایسا ہی سجا سنورا تھا جیسا میرا ڈرائنگ روم ہے بلکہ میرے کمرے میں سجاوٹ کی اشیا اس سے کہیں زیادہ ہی ہیں۔

دس پندرہ منٹ میں عنابی ریشمی جوڑے میں مسز مراد آئیں، اتفاق سے میرا سوٹ بھی اسی کلر کا تھا...... ہاں نفیس اس سے زیادہ تھا۔ انہوں نے کانوں میں سونے کے چھوٹے، چھوٹے سے بندے پہن رکھے تھے اور گلے میں کچھ بھی نہیں تھا، ہاتھ میں اولڈ فیشن کی چھتری کے ڈیزائن کی انگوٹھی تھی۔

میرے نئے فیشن کی جدید جیولری دیکھ کر وہ ہکا بکا سی رہ گئیں۔

''رضیہ! آپ تو بے حد نفیس جیولری پہن کر آئی ہیں۔'' تب میں بے اختیار ہنس پڑی۔

''آپ ہنستی ہوئی بہت اچھی لگتی ہیں۔'' وہ بولیں۔

''یہ بات مجھے معلوم ہے۔'' میں پھر ہنسی۔

''آپ نے اپنے گھر کو خوب سجا رکھا ہے۔'' میں نے یونہی کہا۔

''شکریہ......'' وہ انکساری سے بولیں۔

''ہاں میں نے بھی اپنے گھر کو خوب سجایا ہے۔ اگر کوئی مہمان کرسٹل کی ایک دو چیزیں اٹھا کر اپنے گھر لے جائے تو مجھے پتا بھی نہیں چلتا۔'' میں پھر ہنس دی۔

''کیا آپ کے ساتھ، کوئی ایسا واقعہ ہوا ہے؟'' وہ متحیری پوچھ رہی تھیں۔

''ہاں، ایسا اکثر ہوتا رہتا ہے، جس شام آپ اپنے ببلو کی سالگرہ کا کارڈ دینے آئی تھیں۔ اس شب بھی کوئی ہاتھ صاف کر گیا تھا۔''

''اُف، ایسے بھی لوگ ہوتے ہیں۔'' انہوں نے متاسف لہجے میں کہا۔

''چور تو ہر طرح کے ہوتے ہیں۔''





''اچھا......'' اب وہ مجھے استفہامیہ نظروں سے دیکھ رہی تھیں۔

''میں نے دراصل مسز خان کی ساڑی کی تعریف نہیں کی تھی، ان کی بہن کی مہندی میں وہ زبردست پارلر سے تیار ہوئی تھیں۔ بس وہ جل گئیں۔ میرے ہاں ولیمے کا کارڈ دینے آئیں تو بس حساب برابر کر لیا۔''

''اوہ......'' حیرت سے ان کے منہ کے زاویے تبدیل ہونے لگے۔

''چلیے...... ہم انٹرویو کا آغاز کرتے ہیں۔ آپ ہمیں یہ بتائیں کہ آپ کی فیورٹ ڈش کون سی ہے؟''

''اتنا مشکل سوال فوری طور پر تو نہیں دے سکوں گی جواب۔''

''یہ مشکل سوال ہے؟''

''بے حد مشکل ہے، میری پسند تو آئے دن بدلتی رہتی ہے۔''

''آج کل کیا پسند ہے آپ کو......؟ یعنی موسم گرما میں آپ کیا کھانا پسند کرتی ہیں؟''

''بہت طویل فہرست ہے، یوں بھی میں کھانے کی کہاں شوقین ہوں، بس تھوڑا بہت چکھتی ہوں مگر چکھنے چکھانے میں بھی بہت کچھ ہو جاتا ہے۔''

''کیا کچھ ہو جاتا ہے۔''

''یہ تو میں ڈسکس کر کے بتا پاؤں گی۔''

''کب تک......''

''ایک ہفتہ تو لگ جائے گا۔''

''اتنا وقت لیں گی آپ......''

''پہلے میں گھر میں ڈسکس کروں گی پھر میں اپنے وکیل سے بات کروں گی۔''

''اتنی دردِ سری کی کیا ضرورت ہے؟''

''ہر آدمی اپنی کلاس کے حساب سے بات کرتا ہے۔'' انہوں نے اپنی بھویں اچکائیں۔

''ہاں یہ تو ہے مگر میں تو کبھی، کبھی اپنی کلاس سے

نیچے بھی اتر آتی ہوں۔'' میں ہنسی مگر ہنستے، ہنستے وہ ایک دم رک گئیں۔ ان کی بچی کو لیے آیا داخل ہو کر بولی۔

''میڈم، آپ کی امی کے گھر سے جو کڑھی آئی تھی جو آپ نے دوپہر میں کھا کر کہا تھا کہ رات کو بھی وہی کھائیں گی۔ یہ بے بی صاحب بول رہی ہیں کہ ان کو بھی صرف کڑھی چاہیے مگر وہ تو آپ کے لیے ہی بچی ہے۔ میں یہ بے بی صاحب کو کھلا دوں یا آپ کھائیں گی۔'' تب میں ہنس کر کھڑی ہو گئی۔

''شکریہ مسز مراو، مجھے اپنے سوال کا جواب مل گیا ہے۔''

قارئینِ کرام، ان دنوں میں بڑے لوگوں کی بیگمات سے صرف ایک ہی سوال پوچھ رہی ہوں۔ جی ہاں مجھے اسی موضوع پر ایک ریسرچ پیپر تیار کرنا ہے۔ موضوع تو یقیناً آپ کو پتا چل ہی گیا ہوگا۔

''او چھاپن!''

یہ خیر دوسری بات ہے کہ اگر ایسے موضوعات پر اوچھے لوگ ہی قلم اٹھائیں ...... تو ...... بات دل میں اتر جائے گی۔

## ایک مکالمہ

(نند) ''کیسی ہیں بھابی آپ! اب طبیعت کیسی ہے؟''

(بھابی) ''ٹھیک ہوں، طبیعت کا کیا پوچھتی ہو، ویسی ہی خراب ہے، نزلہ، زکام کو لوگ بیماری ہی نہیں سمجھتے۔ جوڑ جوڑ ہلا کر رکھ دیا ہے۔ سر میں اس قدر درد ہے کہ نہ کہیں جانا اچھا لگ رہا ہے اور نہ ہی کوئی آیا ...... اور اس مرتبہ کراچی کی گرمی کیسی پڑی ہے ...... الٰہی توبہ ......!''

(نند) ''میں تو اس وجہ سے آ گئی، امی نے فون پر بتایا تھا کہ تمہاری بھابی، آج تین دن ہو گئے، اپنے کمرے سے باہر نہیں نکلیں، جانے فریج میں کتنا کھانا بھر رکھا ہے، وہی لپالپ کھا رہی ہیں، گھر کے باورچی خانے کو آ کر دیکھ نہیں رہیں کہ بڑھیا نے کیا پکایا اور کیا کھایا۔''

(بھابی) ''ارے بھئی، جب اپنی طبیعت اچھی نہ ہو تو کچھ اچھا نہیں لگتا، مجھے تو اپنے بچے برے لگ رہے تھے ...... اللہ گرمی میں تو کچھ اچھا ہی نہیں لگتا۔''

(نند) ''ارے ہاں، بچے نظر نہیں آ رہے ہیں کہاں؟''

(بھابی) ''دو بچے بڑی آپا لے گئی ہیں اور دو چھوٹی آپا انہیں احساس تھا کہ مجھے بچے کس قدر تنگ کرتے ہیں ان کے شور کی وجہ سے میں دوپہر کو مووی تک نہیں دیکھ سکتی تھی۔ جب سے بچے اپنی خالاؤں کے پاس گئے ہیں میں نے اپنی شادی تک کی مووی دیکھ ڈالی۔''

(نند) ''ڈاکٹر کو دکھایا آپ نے کہ آپ کو نزلہ ہو گیا ہے، شاید وہ اس حالت میں آپ کو ایڈمٹ کر لیتا ...... ہوسکتا ہے کہ ناک کا کوئی چھوٹا موٹا آپریشن بھی ہو جاتا۔ کم از کم ......

دس بارہ بوتلیں گلوکوز کی لگ جاتیں تو آپ کی کمزوری تو دور ہو جاتی۔ شاید جو نندوں کو دیکھ کر آپ کو چکر آتے ہیں اور آپ قصداً اپنا دروازہ بند کر کے اس وقت تک بیٹھی رہتی ہیں، جب تک سب نندیں اپنے گھر نہیں جاتیں۔''

(بھابی) ''ارے ڈاکٹر کا کیا پوچھتی ہو، آج ڈاکٹر کے پاس چلی جاؤں تو سو پچاس بیماریاں تو وہ نکال ہی دے گا مگر تمہارے بھائی کے پیسے سے ہمدردی ہے کہ ہر دکھ، تکلیف، پریشانی اپنی جان پر جھیل جاتی ہوں۔ اب تم اپنی بہن کو دیکھ لو، پچھلے دنوں خوب موٹی ہو رہی تھیں اور اپنے میاں کو کہہ دیا کہ مجھ پر ورم چڑھ رہا ہے، خوب ڈاکٹروں کے ہاں چکر لگاتی رہیں، ڈاکٹروں کے لکھے ٹانک پی پی کر اور مزید موٹی ڈھسو ہو گئی ہیں اور میاں بیچارہ بیوی کے لیے ہلکان ہوتا رہتا ہے اور جب بھی آتا ہے کہتا







ہے کہ ''بیچاری صفیہ ہر وقت بیمار رہتی ہے۔'' بھئی مجھے نہیں آتے یہ ڈھکوسلے دکھانے، اس لیے بیماری بھی ہو جاؤں تو چپ چاپ بستر پر پڑ جاتی ہوں۔ اب رات کو کوئی پانچ دفعہ مجھے چھینکیں آئیں، تین دفعہ کھانسی اٹھی، تین دفعہ پانی پینے کے لیے اٹھی، ایک دفعہ ٹوائلٹ جانے کے لیے اٹھی، اب تم ہی بتاؤ میں رات کو کتنی دیر سوئی ہوں گی۔ ساری رات آنکھوں میں کٹی، اب ظاہر ہے میں صبح کے وقت ہی سوؤں گی ...... جب تمہارے بھائی آفس گئے، اسی وقت میری آنکھ لگی تھی۔ تمہاری اماں کی آواز میرے کانوں میں تیر کی طرح آئی، میاں بھوکا پیاسا دفتر جا رہا ہے، بیوی صاحبہ کمرے میں بے ہوش پڑی ہیں۔ سچ اتنا رونا آیا کہ بتا نہیں سکتی مگر مجھے تو عادت ہی نہیں ہے ...... کچھ بولنے کی۔ دم کی مٹھی دم میں ہی مار لی، بھئی اب اگر تمہارا بیٹا بھوکا پیاسا آفس جا رہا تھا تو تم اسے ناشتا کرا دیتیں، آخر شادی سے پہلے بھی تو دیتی تھیں، یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ بیٹوں کی شادیاں کرنے کے بعد یہ مائیں اپنے بیٹوں کا کام کیوں چھوڑ دیتی ہیں۔''

(نند) ''ارے چھوڑیں آپ ان باتوں کو، آپ یہ بتائیں، آپ نے ناشتا کیا یا نہیں ...... اس وقت تو تین بج رہے ہیں۔''

(بھابی) ''میں کیوں نہیں کروں گی ناشتا ......
سامنے والے حلوائی کو کہہ رکھا ہے کہ روزانہ گیارہ بجے چھ پوریاں، حلوا اور ترکاری اپنے نوکر کے ہاتھ بھیج دیا کرے۔ لسی کے دو گلاس بھی وہ اسپیشلی طور پر بنا کر بھیجتا ہے۔ ناشتے میں تو میرے روپے لگتے ہیں مگر دوپہر کا کھانا، چار بجے کے قریب کھاتی ہوں۔ میری آپا نے بریانی پکا کر پیکٹوں میں فریز کر کے دی ہے، جب بھوک لگتی ہے ایک پیکٹ نکالا مائیکرو ویو میں گرم کیا اور پیٹ بھر لیا ...... نہ تو میرا کوئی خرچہ ہے اور نہ ہی کوئی کام ...... بیمار پڑی ہوں تو میری بہنیں ہی کام آ رہی ہیں۔ کسی کے سر پر بوجھ نہیں ہوں۔''

(نند) ''ارے چھوڑیں ان باتوں کو، میں تو آپ کو دیکھنے آئی تھی۔ کل ہمارے میاں اپنی پروموشن کی خوشی میں فائیو اسٹار ہوٹل میں ڈنر دے رہے ہیں مگر آپ کی تو طبیعت خراب ہے۔ خیر ...... پھر سہی ......''

(بھابی) ''اچھا، فاروق ڈنر دے رہے ہیں۔ نہیں بھئی میں ضرور آؤں گی۔ بس کمزوری ہے مگر میں ایسی بھاوج نہیں ہوں جو اپنی نند کی خوشی میں شریک نہ ہوں، ضرور آؤں گی۔ وہی ہوٹل ہے ناں جس میں تم نے اپنے بچوں کی سالگرہ کی تھی۔''

(نند) ''ہاں وہی ہے مگر آپ سے تو اٹھا نہیں جا رہا نہ کوئی آتا اچھا لگ رہا ہے ...... اور ......''

(بھابی) ''ہاں، ہاں ...... اس کے باوجود میں آؤں گی کہ اپنی نندوں کو ہمیشہ اپنی بہنوں سے زیادہ جو سمجھا ہے۔ ہاں اگر جلنے والی ہوتی تو کبھی نہیں آتی ...... ہاں یاد آیا اس ہوٹل کا کھانا کیا مزے دار ہوتا ہے۔ کتنا ہی کھا لو ...... میرا تو پیٹ نہیں بھرتا ...... چائنیز کا تو جواب ہی نہیں ...... ہاں میں فیروزی سوٹ پہن لوں، جس میں آڑی، آڑی موتیے کی کلیاں کڑھی ہوئی ہیں۔ اس کو پہن کر میں زیادہ خوب صورت لگتی ہوں۔ اس کی میچنگ سینڈل تم سے لے لوں گی جو تم اس وقت پہنے ہوئے ہو، جاتے وقت یہیں چھوڑ کر جانا واپسی پر اپنی اماں کی کوئی چپل پہن جانا۔''

(نند) ''اچھا میں چلتی ہوں، لگتا ہے اب آپ کی طبیعت ٹھیک ہے۔ اماں کمرے میں اکیلی پڑی ہیں۔ ان کی طبیعت بھی ٹھیک نہیں ہے۔ ذرا جا کر ان کو دیکھ لیں۔ ہاں دودھ فریج میں رکھا ہے وہ ہماری اماں کو پلا دینا۔ خود مت پی لینا ...... کہ آپ نے کہا کہ آپ کو دودھ سے الرجی ہو جاتی ہے۔''

☆☆☆




☆ارم کمال، فیصل آباد
عید بھی آئے گی اور آکر گزر جائے گی
مندمل زخم مگر پھر سے لگیں گے رسنے
یاد بے ساختہ آئے گا کوئی جانِ حیات
اِک اداسی میرے ماحول پہ چھاجائے گی

☆ردا حنیف، کراچی
توڑ کے رشتے ناتے سارے غیر کی محفل کی آباد
بادِ صبا! تو ہی بتا ہم رسمِ عید منائیں کیا
نامہ بر جا کر یہ کہنا تنہا ساغر اب تک ہے
دل کا ماتم کرنے والے جشنِ عید منائیں کیا

☆بدر دین افضل، بہاول نگر
نماز پڑھ کے ترے غم گلے لگاؤں گا
اکیلے عید منانا مری سرشت نہیں

☆صائمہ سجاد، بنگش، کوہاٹ
اس بچے کی عید نہ جانے کیسی ہوگی
جس کی جنت ننگے پاؤں پھرتی ہے

☆بشریٰ رضوی، کراچی
مرے بھی من کے دریچوں میں عید ہو جائے
مرے افق پہ اگر چاند بن کے چھائے وہ

☆نفیسہ نہال، لاہور
ہو جائیں سبھی شکوے گلے دور دلوں سے
وہ کہہ دیں گلے مل کے اگر عید مبارک
جب آپ ہمیں اپنا سمجھتے ہیں تو کہیے
ہنستے ہوئے بے خوف و خطر عید مبارک

☆فرزانہ نگہت، راول پنڈی
ہم تمہیں بھولنے کا سوچیں گے
جب کبھی دل پہ اختیار ہوا

☆یاسمین کنول، پسرور
کہیں گم زمانوں کی داستاں کہیں حال وفردا کا راز داں
کہیں رنگ حسنِ غزل میرا نہ تو اجنبی نہ تو آشنا
میرے ساتھ بھی دو قدم چلو ہو سکے تو ساتوں جنم چلو
میری چشمِ تر کی ہے التجا نہ تو اجنبی نہ تو آشنا

☆کائنات عبدالحلیم، میرپور خاص
کوئی پہر ایسا گزرا نہیں ہے
تیرے بارے میں جب سوچا نہیں ہے
ہمیں سب لوگ سمجھاتے ہیں آکر
اسے کوئی بھی کچھ کہتا نہیں ہے

☆نیلوفر خان، بہارہ کہو
تیرا دل میں اترنا پھر تیرا دل سے اتر جانا
قیامت تھا اگر وہ قیامت سے یہ بڑھ کر ہے

☆عنبر وسیم، گوجرانوالہ
ایک سے ایک خداوند ملا سجدہ طلب
آدمی سخت مراحل سے خدا تک پہنچا

☆رباب نقوی، کراچی
کچھ حرف التجا کے دعاؤں سے ڈر گئے
ارمان بندگی کے خداؤں سے ڈر گئے
اب کون دیکھتا ہے ترے شمس کی طرف
سورج مکھی کے پھول شعاعوں سے ڈر گئے

☆فضہ بتول، بہارہ کہو
یاد آؤں تو بس اتنی سی عنایت کرنا
اپنے بدلے ہوئے لہجے کی وضاحت کرنا
تم تو چاہت کا سمندر ہوا کرتے تھے
کس سے سیکھا ہے محبت میں ملاوٹ کرنا





☆رابعہ شاہد، دبئی
ہمارا تذکرہ چھوڑو، ہم ایسے لوگ ہیں جن کو
نفرتیں کچھ نہیں کہتیں، وفائیں مار دیتی ہیں

☆حمیرا نوشین، منڈی بہاؤالدین
عید کے چاند میں کھو کر نہ جانے
کتنی ماؤں نے اپنے چاندوں کو تلاشا ہوگا

☆سیدہ غزالہ عالم، کراچی
محبتوں کا حساب تھا نہ عداوتوں کا شمار تھا
کبھی اس کی ذات عذاب تھی کبھی وہ روح کا قرار تھا
اسے میں نے مڑ کے صدا نہ دی کہ پلٹ گیا وہ راہ سے
میں خزاں ہوا تو پتا چلا میری ذات کا وہ نکھار تھا

☆شبانہ ملک، ڈی جی خان
اپنے تیور تو سنبھالو کہ کوئی یہ نہ کہے
دل بدلتے ہیں تو چہرے بھی بدل جاتے ہیں

☆فریحہ شبیر، شاہ نکڈر
بکھر رہے ہیں میری زندگی کے ورق تمام
نہ جانے کب کوئی آندھی اڑا کر لے جائے

☆عرشیہ جنید، کراچی
کانچ کے پیچھے چاند بھی تھا، کانچ کے اوپر کائی بھی
تینوں تھے ہم، وہ بھی، میں بھی اور تنہائی بھی
یادوں کی بوچھاڑ سے جب پلکیں بھیگنے لگتی ہیں
سوندھی سوندھی لگتی ہے تب ماضی کی رسوائی بھی

☆روبینہ حیات مغل، کراچی
رکتا بھی نہیں ٹھیک سے چلتا بھی نہیں ہے
یہ دل کہ تیرے بعد سنبھلتا بھی نہیں ہے
اس عمر کے صحرا سے تیری یاد کا بادل
ٹلتا بھی نہیں اور برستا بھی نہیں ہے

☆ناظمہ شاہین، واہ کینٹ
اس شہر کے اجڑے دامن میں
کچھ جیون کے دن بیت گئے
وہ راتیں گئیں وہ باتیں گئیں
سکھ ہار گئے دکھ جیت گئے

☆سیما گل، ملتان
بجھے ہوئے سے، سجے ہیں تو دل ہیں بجھے بجھے
ہر شخص میں تضاد ہے دن رات کی طرح

☆ظل شاہین، رحیم یار خان
مختصر ہو گئیں اب دوستوں کی دوستیاں
صبح ہوئی تو صبح بخیر، رات ہوئی تو شب بخیر

☆فرخندہ جعفری، گجرات
اپنے بے نور چراغوں کو ضیا دی جائے
نہ کہ ہمسائے کی قندیل بجھائی جائے

☆کوثر خالد، جڑانوالہ
پھر جاگ اٹھا ہے دل میں پرانے دنوں کا درد
جی چاہتا ہے پھر کوئی تازہ غزل کہوں

☆ماہ نور قیصر، راول پنڈی
ایسا وجدان کہ ہر اِک شے میں تو ہی تو
ایسا فقدان کہ نزدیک رگِ جاں بھی نہیں

☆جبیں نیاز، ملتان
اذاں پہ قید نہیں بندشِ نماز نہیں
ہمارے پاس تو ہجرت کا بھی جواز نہیں

☆نرگس قسیم، صابہ موہڑہ
چھپ چھپ کے روؤں اور سرِ انجمن ہنسوں
مجھ کو یہ مشورہ مرے دردآشنا کا تھا

☆نگینہ ضیا بنگش، کراچی
ہوا کی پیروی کرنی پڑے گی
یونہی تھوڑی شجر جھک کر ملیں گے
تمہاری میزبانی کے بہانے
کوئی دن ہم بھی اپنے گھر ملیں گے

☆دیا آفرین...... شاہدرہ
محبت ترک کی میں نے گریباں سی لیا میں نے
زمانے اب تو خوش ہے زہر یہ بھی پی لیا میں نے
انہیں اپنا نہیں سکتا مگر اتنا بھی کیا کم ہے
کہ کچھ مدت میں خوابوں میں کھو کر جی لیا میں نے

☆☆☆




## مزیدار سویاں

اجزا: سویاں، ایک پیکٹ۔ کنڈینسڈ ملک، ایک ٹن۔ الائچی، تین عدد۔ لونگ، دو سے تین عدد۔

ترکیب: ایک دیگچی میں سویاں ڈال کر بھون لیں اور نکال لیں پھر اسی دیگچی میں تھوڑا سا گھی ڈال کر اور الائچی، لونگ ڈال کر کڑکڑائیں پھر اس میں سویاں ڈال کر بھونیں اور کنڈینسڈ ملک ڈال کر ذرا سا پکائیں۔ جب پک جائے اور ملک اچھی طرح میلٹ ہوجائے تو اسے گھی لگے سانچے میں ڈال کر پھیلا لیں اور ٹھنڈا ہونے پر اس کو کسی بھی شیپ میں پیس کاٹ لیں اور اگر چاہیں تو اس کے لڈو بھی بنائے جاسکتے ہیں۔

مرسلہ: مدیحہ نورین مہک، برنالی

## چاکلیٹ اسٹرابیری موز کیک

اجزا: انڈے، چھ عدد۔ میدہ، چار کھانے کے چمچ۔ کوکو پاؤڈر، دو کھانے کے چمچ۔ چینی، آدھی پیالی۔ ونیلا ایسنس، ایک چائے کا چمچ۔ گھی، ایک کھانے کا چمچ۔

## اسٹرابیری موز کے اجزا

اسٹرابیری، دو پیالی۔ فریش کریم، دو پیالی۔ چاکلیٹ سیرپ، آدھی پیالی۔ جیلاٹن، ڈھائی کھانے کے چمچ۔ اسٹرابیری ایسنس، چند قطرے۔ چینی کا شیرہ، آدھی پیالی۔

ترکیب: اسفنج بنانے کے لیے صاف خشک پیالے میں انڈوں کی سفیدیوں کو چینی کے ساتھ پھینٹیں۔ پھر اس میں زردی ملا کر پھینٹ لیں۔ میدہ اور کوکو پاؤڈر ملا کر چھان لیں اور ونیلا ایسنس کے ساتھ پھینٹے ہوئے انڈوں میں ملا لیں۔ نو انچ کے دو سانچے لے کر ان میں برش کی مدد سے آئل لگا لیں اور تیار کیے ہوئے مکسچر کو دونوں میں آدھا، آدھا ڈال دیں۔ پہلے سے گرم کیے ہوئے اوون میں 180C پر پندرہ سے بیس منٹ بیک کر کے نکال لیں اور ٹھنڈا کرنے رکھ دیں۔

## اسٹرابیری موز بنانے کے لیے

اسٹرابیریز کو صاف دھو کر ہلکی آنچ پر پکنے رکھ دیں۔ جب وہ اپنے ہی پانی میں گل جائے تو اسے ٹھنڈا کر کے بلینڈ کر لیں۔ چینی کے شیرے میں ایسنس ملا کر رکھ لیں، کریم کو فریزر میں دس منٹ رکھ کر ٹھنڈی کریں اور الیکٹرک بیٹر سے پھینٹ لیں۔ جیلاٹن میں چار کھانے کے چمچ نیم گرم پانی ملا کر اسے ابلتے ہوئے پانی کے پیالے میں پکا لیں، جب پگھلنے پر آجائے تو اسے کریم اور بلینڈ کی ہوئی اسٹرابیری کے ساتھ ملا کر پھینٹ لیں۔ موز تیار ہے۔

کیک کو ٹھنڈا کر کے پین سے نکالیں اور دونوں کیک پر شیرہ پھیلا کر ڈال دیں۔ جب شیرہ تھوڑا سا جذب ہوجائے تو کیک کو چاکلیٹ ساس سے کور کر دیں اور اس پر موز پھیلا کر لگائیں اور فریز میں رکھ دیں۔

دوسرے کیک کو بھی اسی طرح تیار کر لیں پھر دونوں کیک کو ایک دوسرے کے اوپر رکھیں اور اسے مکمل طور پر موز سے کور کر دیں۔

تین سے چار گھنٹے کے لیے فریزر میں رکھ کر ٹھنڈا کر لیں۔



پریزنٹیشن: اس زبردست کیک کو تازہ اسٹرابیریز سے سجا کر خاص مواقع پر پیش کریں۔

مرسلہ: زرینہ خان، بہارہ کہو

## شاہی مرغ

اجزا: چکن کی بوٹیاں، آدھا کلو۔ ثابت گرم مسالا، ایک کھانے کا چمچ۔ نمک، حسب ذائقہ۔ بادام، پستے، دو کھانے کے چمچ۔ ادرک لہسن پسا ہوا، ایک کھانے کا چمچ۔ چھوٹی الائچی، تین سے چار عدد۔ پیاز، دو عدد درمیانی۔ فریش کریم، ایک پیالی۔ لال مرچ پسی ہوئی، ایک کھانے کا چمچ۔ گھی، تین کھانے کے چمچ۔

ترکیب: چکن کی بوٹیوں کو دھو کر خشک کرنے رکھ دیں۔ پیاز کو باریک کاٹ لیں اور بادام، پستوں کو دھو کر بھگو دیں۔ چھلکا نرم ہونے پر چھیل کر انہیں پھیلا کر خشک کر لیں۔ پین میں گھی میں ثابت گرم مسالا ڈال کر کڑکڑائیں پھر اس میں پیاز کو سنہری فرائی کر کے گرم مسالے کے ساتھ نکال لیں۔ اسی پین میں گھی میں ادرک لہسن، لال مرچ اور چکن ڈال کر تیز آنچ پر بھونیں۔ اس دوران الائچی اور بادام، پستوں کو گرائنڈر میں باریک پیسیں پھر اسے بلینڈر میں ڈال کر ساتھ میں فرائی کی ہوئی پیاز اور آدھی پیالی کریم ڈال کر بلینڈ کر لیں۔ بلینڈ کیے ہوئے مکسچر کو چکن میں ڈال کر چار سے پانچ منٹ درمیانی آنچ پر پکائیں پھر آنچ تیز کر کے بھون لیں۔ گھی علیحدہ ہونے پر ہلکی آنچ پر تین سے چار منٹ کے لیے دم پر رکھ دیں۔

پریزنٹیشن: ڈش میں نکال کر اوپر سے کریم پھینٹ کر ڈال دیں اور گرم گرم شیرمال کے ساتھ پیش کریں۔

مرسلہ: رانیہ محمود، کوئٹہ

## بلوچی رائس

اجزا: گوشت، آدھا کلو۔ لال مرچ پسی ہوئی، ایک کھانے کا چمچ۔ چاول، دو پیالی۔ پسا ہوا دھنیا، ایک کھانے کا چمچ۔ نمک، حسب ذائقہ۔ ہلدی، ایک چائے کا چمچ۔ ادرک، لہسن پسا ہوا، دو چائے کے چمچ۔ دہی، ایک پیالی۔ پیاز، تین عدد درمیانی۔ زعفران یا زردے کا رنگ، ایک چٹکی۔ آلو، تین عدد۔ کیوڑا ایسنس، ایک چائے کا چمچ۔ ٹماٹر، تین عدد درمیانے۔ ہرا مسالا، آدھی پیالی۔ ثابت گرم مسالا، ایک کھانے کا چمچ۔ کوکنگ آئل، تین چوتھائی پیالی۔

ترکیب: پیاز کو باریک کاٹ کر رکھ دیں، آلو اور ٹماٹر کے موٹے گول قتلے کاٹ لیں۔ گوشت کو صاف دھو کر رکھ لیں اور چاولوں کو بیس منٹ کے لیے بھگو کر رکھ دیں۔

پین میں کوکنگ آئل کو درمیانی آنچ پر گرم کریں اور اس میں آلوؤں کو ہلکی آنچ پر سنہرا فرائی کر کے نکال لیں پھر اسی پین میں پیاز کو سنہری فرائی کریں اور فرائی ہونے پر تھوڑی سی پیاز نکال کر علیحدہ رکھ لیں۔ پین میں ادرک، لہسن، نمک، گوشت، لال مرچ، دھنیا اور ہلدی ڈال کر بھونیں پھر ایک پیالی پانی ڈال کر ہلکی آنچ پر پکنے رکھ دیں۔ علیحدہ بڑے پین میں چاولوں کو نمک ملے پانی میں گرم مسالا ڈال کر ابالیں اور چھلنی میں پانی نتھار لیں۔ گوشت گل جائے تو چولھے سے اتار لیں اور ابلے ہوئے چاولوں کے تین حصے کر لیں۔ دہی میں کیوڑا ایسنس اور زردے کا رنگ ڈال کر پھینٹ لیں۔ بڑے پین میں ایک حصہ چاولوں کا ڈال کر اس پر آلو اور ٹماٹر کے قتلے رکھیں پھر آدھا گوشت ڈال کر اس پر دوسرا حصہ چاول ڈالیں پھر گوشت ڈال کر ٹماٹر کے قتلے رکھیں اور تیسرا حصہ چاولوں کا ڈالیں۔ آخر میں فرائی کی ہوئی پیاز، باریک کٹا ہوا ہرا مسالا اور دہی ڈال کر ڈھک کر دم پر رکھ دیں۔ پانچ منٹ آنچ تیز رکھ کر پھر ہلکی آنچ پر دس سے بارہ منٹ دم دے دیں۔

مرسلہ: ناہید انجم، کراچی

☆☆☆

# سندیسے پاکیزہ بہنیں

## اعتبار
حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا۔
اس سے ضرور معافی مانگو جسے تم چاہتے ہو۔
اسے مت چھوڑو جو تمہیں چاہتا ہے۔
اس سے کچھ نہ چھپاؤ جو تم پر اعتبار کرتا ہے۔
از: نگینہ ضیا بخش، کراچی

## زندگی مختصر ہے
ملے گا کیا دلوں میں نفرتیں رکھ کر
بڑی مختصر سی ہے زندگی مسکرا کے ملا کرو
از: نرگس نسیم، صابہ موہڑہ

## کیسی خوشی.....؟
شوہر..... ''تمہاری امی کی مذاق کی عادت نہیں گئی۔''
بیوی..... ''کیا کہہ دیا میری امی نے؟''
شوہر..... ''آج بھی مجھ سے پوچھ رہی تھیں کہ میری بیٹی سے شادی کر کے خوش تو ہو ناں.....؟''
از: نور افشاں، شکار پور

## وقت
کون کس کے ساتھ کتنا مخلص ہے
وقت سب کی اوقات بتا دیتا ہے
از: ماہا بلوچ، میرپور خاص

## ایک حکایت
جاں بلب اگر تم ہو تو یقین ہے روزی
دو ہاتھ سلامت ہیں تو ہر زمین ہے روزی
از: کوثر خالد، جڑانوالہ

## تلوار
غیر ضروری تنقید وہ تلوار ہے جو سب سے پہلے خوشگوار تعلقات کا سر قلم کرتی ہے۔
از: شازیہ محبوب، کراچی

## پیاری پاکیزہ بہنوں کے نام
اسے بتا دو کہ میں اپنی دنیا میں مگن ہوں
یہ بھی بتا دینا کہ میری دنیا صرف تم ہو
مرسلہ: امینہ عندلیب، سلانوالی

## زیادہ
غرور ایک بیماری ہے جو کسی بھی کم ظرف کو لگ سکتی ہے
اور میرے اطراف میں شاید بیمار بہت زیادہ ہیں۔
از: انیلا ناہید، لیہ

## میری عیدی
عید بھی گزر گئی
دعوتیں بھی نمٹ گئیں
مگر تمہاری یادداشت
شاید ابھی تک واپس
نہیں آئی..... کہ جب
بھی آتے ہو..... عیدی
کی بات ہی نہیں کرتے
از: صبا نور، لیہ

## اصل بات
میں آپا کے ساتھ اپنے لڑکے کے لیے لڑکی دیکھنے گئی تھی۔ مگر وہاں بڑے، بڑے صوفوں اور بڑی، بڑی پینٹنگز کے کچھ نظر ہی نہیں آیا..... ہاں وہ لڑکی





بہت چھوٹی سی تھی میری بڑی، بڑی آنکھوں میں سما ہی نہیں سکی۔
از: عرشیہ جنید، کراچی

## سن لو
مت پوچھ کہ کس طرح چل رہی ہے زندگی
اس دور سے گزر رہے ہیں جو گزرتا ہی نہیں
☆☆☆
ناراض ہونے کا شوق بھی پورا کر لو
لگتا ہے تمہیں ہم زندہ اچھے نہیں لگتے
از: نجمہ اصغر، کراچی

## خوب صورت پیغام سب کے لیے
ہمیشہ اپنے آپ کو 'زیر' سمجھو 'زبر' نہیں سمجھو کیونکہ
کل کو تمہیں 'پیش' بھی ہونا ہے۔
مرسلہ: ظل شاہین، رحیم یار خان

## شکوہ، جواب شکوہ
## بطور پیغام کی صورت
شوہر کا شکوہ.....
اتنے کنکر ہیں دال میں بیگم
ایک لقمہ بھی کھا نہیں سکتے
بیگم کا جواب.....
رات دن اتنے پان کھاتے ہو
چار کنکر چبا نہیں سکتے
شوہر کا شکوہ.....
تم غیروں سے تو ہنس، ہنس کر ملاقات کرو ہو
اور ہم سے وہی زہر بھری بات کرو ہو
بیگم کا جواب شکوہ.....
ہم غیر کے آگے تمہیں کیا حال سنائیں
پاس آ کے سنو دور سے کیا بات کرو ہو.....
از..... مسز ایس اے نقوی، ڈیرہ غازی خان

## سوال
دل کو تیرا بس تیرا خیال ہے اِک
تیری یاد کا ہر جانب جال ہے اِک
تو کب آئے گا انتظار سے پوچھتی ہیں آنکھیں
دل کے لب پہ بھی یہی سوال ہے اِک
ارم خان..... ڈی جی خان

## غصہ
دیکھ کر جو ہمیں چپ چاپ گزر جاتا ہے
کبھی اس شخص کو ہم پیار کیا کرتے تھے
اور اب..... پرانی باتوں پر مجھے بے حد غصہ آتا ہے۔
از: سیدہ جیا عباس شاہ..... مرالی تلہ گنگ

## تلاش
حضرت عطاء اللہ شاہ بخاری فرمایا کرتے تھے کہ مجھے پوری زندگی میں دو لوگوں کی تلاش رہی پر وہ مجھے نہ مل سکے۔
ایک وہ جس نے صدقہ کیا ہو اور وہ مفلس ہو گیا ہو اور دوسرا وہ جس نے ظلم کیا ہو اور وہ اللہ تعالیٰ کی پکڑ سے محفوظ رہا ہو۔
مصباح رضا سعید، فیصل آباد

## فصیحہ آصف کے نام
تمہارے ہجر کے موسم گوارا ہیں
تمہارے ہجر میں دنیا بھلا دوں گی
تمہارے پیار کی گہری اذیت یاد رکھوں گی
میں سب کچھ بھول جاؤں گی
محبت یاد رکھوں گی
شاعرہ: فریدہ جاوید فری، لاہور

## دل کی باتیں
اب عمر، نہ موسم، نہ وہ رستے کہ وہ پلٹے
اس دل کی مگر خام خیالی نہیں جاتی
ہمراہ ترے پھول کھلاتی تھی جو دل میں
اب شام ہی وہ دل سے خالی نہیں جاتی
از: سیما ممتاز عباسی، لاڑکانہ



ادارہ

## حضرت یوسف علیہ السلام کی دعا

قرآن پاک میں حضرت یوسف علیہ السلام کا پورا قصہ سورۂ یوسف میں بیان ہوا ہے اور اسی سورہ میں اللہ تعالیٰ نے حضرت یوسف علیہ السلام کی اس دعا کے الفاظ بھی بیان کیے ہیں جو انہوں نے مانگی تھی۔ اس دعا کا موقع محل یہ تھا کہ جب حضرت یوسف علیہ السلام مصر میں حکومت کے سربراہ بن گئے اور آپ کے والد جب عرصہ دراز کی جدائی کے بعد مصر میں حضرت یوسف علیہ السلام سے ملے تو آپ نے اس وقت اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا اور اللہ کے حضور یہ دعا مانگی۔

ترجمہ: اے آسمانوں اور زمین کے بنانے والے! دنیا اور آخرت میں تو ہی میرا کارسازِ حقیقی ہے۔ پس تجھ سے اتنی غرض ہے کہ مجھے مسلمان ہوتے ہوئے وفات دے اور نیکوں سے جا ملا۔

اسرارِ دعا...... حضرت یوسف علیہ السلام کی اس دعا کے بھی بے شمار فوائد ہیں۔ اس کا سب سے پہلا فائدہ تو یہ ہے کہ اگر کوئی سالک جو روحانی منزل پر رواں دواں ہو تو وہ اس آیت کو کثرت سے پڑھے تو خواب یا مراقبے میں اس پر زمین اور آسمان کے اسرار ظاہر ہوں گے۔ آسمانوں کے اوپر اللہ کی جو مخلوق رہتی ہے اس کا دیدار ہوگا اور جس طرح آخرت برپا ہوگی اس کے مشاہدات نظر آئیں گے۔

ترجمہ: اے میرے پروردگار! اس شہر کو امن کی جگہ کر اور مجھ کو اور میری نسل کو اس گمراہی سے بچا کہ لگے بتوں کو پوجنے، اے میرے پروردگار! کچھ شک نہیں کہ ان بتوں نے اکثر لوگوں کو گمراہ کیا ہے تو جس نے میری پیروی کی وہ میرا ہے اور جس نے میری نافرمانی کی تو، تو بخشنے والا مہربان ہے (پ۱۳۔ سورۂ ابراہیم، آیت ۳۵)

یہ دعا بھی حضرت ابراہیم علیہ السلام نے شہر مکہ کو امن والا شہر بنانے کے لیے مانگی تھی۔ اس دعا کا ایک فائدہ تو استقامتِ ایمان ہے کہ اس کے پڑھنے سے انسان کا ایمان پختہ ہوتا ہے۔ دعا کو پڑھے۔ انشاء اللہ راہِ راست پر آجائے گا۔

اس دعا کے پڑھنے سے انسان کو بخشش بھی حاصل ہوتی ہے۔ اس دعا کا خاص عمل یہ ہے کہ جو بچے نافرمان اور بے راہ ہوں تو ان کے والدین روزانہ بعد نمازِ فجر اس آیت کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے انہیں پلایا جائے تو انشاء اللہ بچے راہِ راست پر آجائیں گے۔ آیت کے ان اسرار کے حصول کے لیے مرشد کامل کی باطنی توجہ کا ہونا از حد ضروری ہے کیونکہ توجہ کے بغیر بات نہیں بنتی۔

خاتمہ بالخیر کے لیے بھی ہر عالم دین، امام مسجد بلکہ ہر مسلمان کو نماز کے بعد اس دعا کا پڑھنا ضروری ہے اور جو شخص ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ اس دعا کو عمر بھر پڑھتا رہتا ہے تو اس کا خاتمہ بالخیر ہوگا۔

بزرگانِ دین اور اولیا کے معمول کے مطابق اگر کوئی شخص اس دعا کو عشا کی نماز کے بعد گیارہ مرتبہ اول و آخر درود شریف ۴۱ روز تک پڑھے تو اس کی ہر وہ مشکل آسان ہو جائے گی جس کا وہ خواہشمند ہوگا۔

## حضرت یوسف علیہ السلام کی دیگر دعا

ترجمہ: اے میرے پروردگار! قید مجھے اس سے زیادہ





محبوب ہے جس کی طرف وہ مجھے بلاتی ہیں اور اگر تو مجھ سے ان کے مکر نہیں پھیر دے گا تو میں ان کی طرف جھک جاؤں گا اور جاہلوں میں سے ہو جاؤں گا۔ (پ۱۲۔ سورۂ یوسف، آیت ۳۳)

حضرت یوسف علیہ السلام نے...... زلیخا سے بچنے کے لیے جب یہ دعا مانگی تو اللہ تعالیٰ نے آپ کی اس دعا کو قبول فرمایا اور اس دعا کے پڑھنے سے...... زلیخا کے مکر کے اثرات ختم ہو گئے اور اللہ تعالیٰ نے اس دعا کی خیر و برکت سے عصمتِ نبی کی حفاظت کی۔

اسرار...... صوفیائے اور اللہ کے فقیروں نے اس دعا کے بارے میں یہ کہا ہے کہ اس دعا کے کثیر فوائد ہیں۔ اس دعا کے پڑھنے سے انسان کے والدین کی مغفرت ہوتی ہے اور اہلِ ایمان کی بخشش ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع قائم ہوتا ہے۔ اولاد نیکی کی طرف راغب ہوتی ہے۔ لہٰذا جو شخص اسے نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھے اس کی جان، مال، عزت، رزق بلکہ زندگی کے ہر شعبے میں خیر و برکت حاصل ہوگی۔

## کافروں کی ایذا سے محفوظ رہنے کی دعا

ترجمہ: اے ہمارے پروردگار! ہم تجھ ہی پر بھروسا رکھتے ہیں اور تیری ہی طرف رجوع کرتے ہیں اور تیری ہی طرف (ہمیں) لوٹ کر جانا ہے۔ اے ہمارے پروردگار! ہم کو کافروں (کے جور و ظلم) کا تختۂ مشق نہ بنا اور اے ہمارے پروردگار! ہمارے گناہ معاف کر۔ بے شک تو زبردست (اور) حکمت والا ہے۔ (پ۲۸ ممتحنہ۔ آیت ۔۶)

یہ دعا حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کافروں کی ایذا رسانیوں سے بچنے کے لیے کی لہٰذا شر پسند لوگوں سے بچنے کے لیے یہ دعا بہت مفید ہے۔ یہ دعا دراصل غیروں پر غلبہ حاصل کرنے کی ہے جو شخص ظالموں میں پھنسا ہوا یا ایسی مشکلات میں ہو جن میں لوگ اسے تنگ کرتے ہوں تو اسے چاہیے کہ اس دعا کو پڑھے تو انشاء اللہ غلبہ پائے گا اس دعا کا ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ مصیبت سے نکلنے کی کوئی نہ کوئی صورت بن جاتی ہے۔

## حضرت ہارونؑ کے لیے دعا

ترجمہ: اے میرے پروردگار! میرا اور میرے بھائی کا قصور معاف فرما اور ہم دونوں کو اپنی رحمت کے سائے میں لے اور تو تمام رحم کرنے والوں سے بڑا رحم کرنے والا ہے۔ (پ۹۔ سورۂ اعراف آیت ۱۵۱)

## حضرت موسیٰ علیہ السلام کی دعا

موسیٰؑ کو خدا تعالیٰ نے تورات دینے کے لیے کوہِ طور پر بلوا بھیجا تھا۔ یہ گئے تو اپنے بھائی ہارونؑ کو اپنا نائب کر گئے۔ ان کو واپس آنے میں دیر ہوئی تو بنی اسرائیل بے چین اور بے یقین تو تھے ہی، ایک شخص سامری کے بہکانے سے چاندی سونے کے بچھڑے کی مورت بنا کر پوجنے لگے۔ حضرت موسیٰؑ نے واپس آ کر یہ حال دیکھا تو بڑے ناخوش ہوئے اور ہارون علیہ السلام سے دست و گریبان ہو پڑے۔ انہوں نے معذرت کی اور اپنی مجبوری ثابت کی۔ تب کہیں جا کر موسیٰؑ کا غصہ فرو ہوا۔ اس پشیمانی کے وقت موسیٰؑ نے یہ دعا کی۔

اس دعا کی خاصیت یہ ہے کہ آج بھی اگر کسی کے بھائی دوست یا عزیز سے اللہ کی نافرمانی ہو جائے تو وہ اس دعا کو پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کی غلطی معاف کر دے گا اور اسے اپنی رحمت میں داخل کرے گا۔ اس کے پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ جس کے لیے دعا کرنا ہو، دو رکعت نفل پڑھ کر سجدے میں یہ دعا تین مرتبہ پڑھنی چاہیے۔ انشاء اللہ اللہ معاف کرے گا۔

☆☆☆




# شوابے ہومیوکلینک






اس بات کی ضرورت کافی عرصے سے محسوس کرائی جارہی تھی کہ کسی مستند ادارے کے تحت ماہر تجربہ کار ہومیو پیتھک ڈاکٹروں کا بورڈ ہو جو لوگوں کی صحت کے مسائل کو اپنی ماہرانہ رائے اور تجربے کی روشنی میں نہ صرف حل کرے بلکہ ان کی رہنمائی بھی کرے۔ لہٰذا اس سلسلے کے تحت ہماری کوشش ہوگی کہ ہم آپ کو مختلف امراض کے متعلق آگاہی بھی فراہم کریں اور آپ کے جو صحت کے مسائل ہوں اس کو بورڈ کے ماہر و تجربہ کار ڈاکٹرز کے ذریعے حل کرائیں تاکہ آپ کا معیارِ صحت بلند ہو لہٰذا آپ کے جو بھی صحت کے مسائل ہیں انہیں ہمیں اس پتے پر لکھ بھیجیں ڈاکٹر حامد جنرل ہومیو پرائیویٹ لمیٹڈ آرام باغ روڈ کراچی 74200۔ ہم ماہنامہ پاکیزہ کے ذریعے آپ کی بیماری کے متعلق آپ کی رہنمائی کریں گے لیکن اس کے لیے اپنا مکمل نام، عمر، پتا اور جو کام کرتے ہیں اس کے متعلق، ازدواجی حیثیت، بیماری کے متعلق، کب سے ہوئی، کیا علاج کیا؟ کسی قسم کی کوئی رپورٹس ہوں تو اس کی فوٹو کاپی جو پڑھنے کے قابل ہوں ساتھ بھیجیں تاکہ صحیح تشخیص کی جاسکے اور دوا بھی صحیح تجویز ہو۔

## وزن کی زیادتی

### عائشہ۔ پتوکی

میری عمر 37 سال ہے۔ میرا قد پانچ فٹ ہے۔

**ٹوکن**

**برائے شوابے ہومیوکلینک**

**ستمبر** 2015

اپنا مسئلہ اس ٹوکن کے ساتھ روانہ کریں۔ ٹوکن کے بغیر آئے ہوئے مسئلوں پر توجہ نہیں دی جائے گی۔ اپنا مسئلہ جس مہینے بھیجیں اسی مہینے کا ٹوکن استعمال کریں۔

نام: ________

پتا: ________

میرا وزن 125 کلوگرام ہے۔ میری خوراک میں ناشتے میں ایک کپ دہی، گیارہ بجے ایک کپ چائے، دوپہر میں کبھی ایک اور کبھی دو روٹیاں۔ رات، میں بہت ہی کم، کبھی کبھی چکن پیس کھاتی ہوں (مہینے میں دو بار) فروٹ میں آم کا جوس ہو تو روزانہ 2 آم اور خربوزے یا تربوز کا موسم ہو تو 2 سے 3 قاشیں کھاتی ہوں اور بس۔ بیماری مجھے کوئی نہیں ہے الحمدللہ۔ ڈاکٹر صاحب میں بڑھتے وزن سے بے حد پریشان ہوں۔ فی سبیل اللہ میری مدد کریں۔

جواب: اتنا وزن آپ کا کیسے ہوگیا؟ یہ نہیں لکھا۔ بچوں کی پیدائش کے بعد یا کوئی بیماری ہوئی؟ ورزش کیا کرتی ہیں؟ یہ خوراک جو آپ نے بتائی ہے کتنے عرصے سے لے رہی ہیں؟ کوئی ہارمونز کے ٹیسٹ وغیرہ کرائے یا نہیں؟ ان سب کی تفصیل بھیجیں۔ فی الحال 3 ماہ مندرجہ ذیل ادویات ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی استعمال کریں۔

Calc. Carb-200 ہفتے میں ایک مرتبہ۔ یہ دوا لینے سے ایک دن پہلے اور بعد کوئی اور دوا نہیں لینی۔ اس دوا کے ایک دن بعد Fucus ves-Ø اور Phytolaca



e baccis-Ø کے 11-11 قطرے ایک گلاس پانی میں ڈال کر ہر کھانے سے پہلے لیں دن میں 3 مرتبہ۔ کھانے میں تمام پھل اور سبزیاں لیں، ابلی ہوئی بھی لے سکتی ہیں۔ چاول آلو بھی لے سکتی ہیں۔ آم اور کیلا کنٹرول کر کے کھائیں۔ سوپ بھی لیا کریں۔ کم از کم چہل قدمی ایک گھنٹا ضرور کریں۔

## نظر کی کمزوری

### نورالعین فاطمہ۔ چونیاں قصور

میری چھوٹی بہن کی نظر کی کمزوری کا مسئلہ ہے۔ تقریباً ڈیڑھ سال پہلے اس کو ہر وقت سر درد کی شکایت رہنے لگی۔ شروع میں معمولی سر درد سمجھ کر کبھی پیناڈول ٹیبلٹ لے لیتی اور کبھی اگنور کر دیتی۔ مستقلاً درد رہنے پر ڈاکٹر کو دکھایا تو اس نے بتایا کہ بچی کی نظر کمزور ہو رہی ہے اور ڈیڑھ نمبر کا چشمہ تجویز کیا۔ اس کے بعد یہ ہونے لگا کہ ہر چند ماہ بعد چشمے کا نمبر بڑھ جاتا۔ اب یہ صورتِ حال ہے کہ اس کی نظر ساڑھے تین نمبر کے چشمے تک آگئی ہے۔ کبھی اندھیرے میں ہو تو سامنے پڑی چیز تک نظر نہیں آتی۔ ہمارے لیے یہ بہت پریشانی کی بات ہے۔ سمجھ نہیں آتا کہ ایسا کیا کیا جائے کہ اس کی تیزی سے گرتی ہوئی نظر ٹھہر جائے بلکہ ٹھیک ہونا شروع ہو جائے۔ میری بہن کی خوراک کافی کم ہے جس کی وجہ سے وہ جسمانی طور پر قدرے کمزور بھی ہے۔ دوسرے وہ نظر خراب ہونے کی ٹینشن بھی بہت لیتی ہے اس وجہ سے اکثر رونے لگ جاتی ہے۔ قبض کی شکایت بہت زیادہ رہتی ہے۔ آپ کوئی اچھی سی اور فوری اثر والی دوا تجویز کر دیجیے جس سے نہ صرف نظر گرنا ٹھہر جائے بلکہ بہتر ہونا شروع ہو جائے۔

جواب: آپ نے وزن اور قد نہیں لکھا جس سے ہم اندازہ کرتے کہ آپ کی بہن کتنی کمزور ہے؟ قبض کا تعلق صرف غذا سے نہیں بلکہ پانی اور آرام طلب زندگی اور خون کی کمی سے بھی ہوتا ہے۔ ہاں اس کا تعلق بالواسطہ




نظر کی کمزوری سے نہیں ہے۔ نظر کی کمزوری کی مندرجہ ذیل وجوہات ہوسکتی ہیں۔ خصوصاً آپ کی بہن میں۔ (1 آنکھ کے پردے میں پیدائشی نقص۔ ماہر امراض چشم آنکھ کے معائنے کے بعد بتا سکتا ہے۔ اس میں مکمل جوان ہونے تک نظر کمزور ہوتی رہتی ہے۔ (2 وٹامن A کی کمی سے بھی رات کو اندھیرے میں نظر نہیں آتا۔ گاجر، سیب، چقندر، شلجم، بادام، آم اور دیگر موسم کے پھل باقاعدگی کے ساتھ کھائیں۔ (3 پڑھنے کا طریقہ، سورج کی روشنی میں براہِ راست نہ پڑھیں، لیٹ کر نہ پڑھیں، پڑھتے ہوئے خیال کریں کہ کتاب کاپی اور آنکھ کے درمیان ایک فٹ کا فاصلہ ہو۔ روشنی اوپر سے یا بیٹھنے سے کتاب کاپی پر پڑے ڈائریکٹ آنکھوں پر نہ آئے۔ (4 ٹی وی اور کمپیوٹر کو مسلسل نہ دیکھیں۔ ٹی وی جتنے انچ کا ہے اتنے فٹ کا فاصلہ رکھیں (کم از کم 12 فٹ)۔ (5 سر پر کوئی چوٹ تو نہیں لگی؟ (6 کوئی بیماری؟ (7 خون کی کمی کا ٹیسٹ ضرور کرائیں۔ (8 آنکھوں کی ورزش کرائیں۔ خصوصاً صبح سویرے سورج نکلتے وقت 2 سے 3 منٹ دیکھیں۔ بالکل صبح سویرے کی دھوپ 15 منٹ تک جسم کو لگائیں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل میڈیسن 3 ماہ تک مسلسل استعمال کر کے حال بتائیں۔ Physostigma-30، Calc. phos-30 اور Calc flour-30 ہر شیشی میں سے 7-7 قطرے آدھے گلاس پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ صبح دوپہر اور شام (رمضان میں افطار، سوتے وقت، سحری) میں استعمال کریں۔

## منہ سے بو آنا

### مسز خلیل۔ لیہ

میرے دو مسائل ہیں ان کے لیے برائے مہربانی کوئی دوائی تجویز کر دیں۔ مسئلہ نمبر 1: .... بریسٹ کا سائز نارمل سے زیادہ ہے۔ ورکنگ woman ہوں۔











اچھا نہیں لگتا۔ کیا کوئی ایسا علاج ہے کہ میری پریشانی دور ہو۔ مسئلہ نمبر 2: میں جو کچھ کھاتی ہوں دانت میں اٹک جاتا ہے۔ اس کے علاوہ صبح اٹھنے پر اور زیادہ وقت منہ بند رہے یا کھایا پیا نہ جائے تو بدبو آنے لگتی ہے۔

جواب: اپنا قد اور وزن بھی لکھنا تھا تاکہ اندازہ کیا جاتا کہ جسامت کے اعتبار سے صحیح ہے یا نہیں؟ ہارمونز کی کمی یا زیادتی کی وجہ سے سائز کم.... یا زیادہ ہوجاتا ہے جو قابلِ علاج ہے۔ آپ رات کو کھانے کے بعد برش کیا کریں اس کے بعد دھاگے یا خلال یا ڈینٹل فلاس سے دانتوں کے درمیان خالی جگہوں کو صاف بھی کیا کریں۔ دونوں مسائل کے لیے ذیل میں دی گئی ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی ادویات استعمال کریں۔ Mercsol-30, Chimaphila-30, Fragaria ves-30 کے 5-5 قطرے آدھے گلاس پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پئیں۔

## نسوانی مسائل و خوبصورتی

### ارم اقبال۔ سرگودھا

میرا مسئلہ یہ ہے کہ 13 سال کی عمر میں ہی مجھے ماہانہ ایام آگئے اور اس وقت سے لے کر اب تک ان کی کوئی ترتیب نہیں۔ مجھے لیکوریا بھی عرصۂ دراز سے ہے۔ پچھلے ایک سال سے میرے بال تیزی سے جڑوں سمیت نکل رہے ہیں۔ بے حد باریک، چھوٹے ہیں، سر میں خشکی، بال روکھے اور دومنہ کے ہیں۔ میرے جسم پر اکثر الرجی ہوجاتی ہے۔ خارش کر کر کے وہ جگہ سوج جاتی ہے۔ ایک دو ماہ دوائی لی ہے۔ صافی بھی بے حد پی لیکن کوئی مسئلہ حل نہ ہوا۔ معدے میں بے حد جلن ہوتی ہے۔ پٹھوں میں کھنچاؤ ہوجاتا ہے۔ درد ہوتا ہے۔ ایک جگہ پر زیادہ دیر نہیں بیٹھا جاتا۔ پٹھے اکڑ جاتے ہیں۔ میرے چہرے پر عرصہ چھ سال سے دانے اور کیل مہاسے ہیں۔ چہرے پر خارش بھی ہوتی ہے۔ ایکنی سوپ اور ٹیوب ڈاکٹر نے دیں۔ ایک ماہ استعمال کے دوران آرام رہا۔ پھر اسی طرح ہوگیا۔ میرے چہرے پر کوئی رونق نہیں ہے۔ مرجھایا ہوا ہے۔ پچکے گال، سانولی رنگت، ہر وقت آنکھوں میں نیند اور تھکی تھکی رہتی ہوں۔ جب میں نے پاکیزہ میں آپ کے بارے میں پڑھا تو اللہ کا شکر ادا کیا کہ اللہ نے مجھے راستہ دکھایا ہے۔ مہربانی فرما کر میری رہنمائی کریں۔ مجھے کوئی دوا تجویز کریں۔ شکریہ۔

جواب: تمہاری اب تک صحیح تشخیص و علاج نہیں ہوا یا تم نے نہیں کیا۔ ذہنی آسودگی جسمانی افعال پر اثر انداز ہوتی ہے۔ ذہنی آسودگی کے لیے صبر شکر اور قناعت کرو، نماز قرآن پڑھ کر اپنے مسائل کے حل کے لیے دعا کیا کرو۔ متوازن خوراک دودھ، دہی، مکھن، پنیر، انڈے، گوشت (گائے بکرا دمرغی)، مچھلی، دالیں، سبزیاں اور پھلوں کو اپنی غذا میں شامل کرو۔ واک کیا کرو۔ ابتدا 5 منٹ، پھر ایک گھنٹا، آہستہ آہستہ بڑھاؤ۔ بچوں کو اپنے والدین سے اپنے مسائل ضرور شیئر کرنے چاہئیں۔ غذا ہلکی پھلکی سادہ ہو۔ تلی ہوئی بھنی ہوئی اور تیز مرچ مصالحوں سے پرہیز کرو۔ کھانا خوب اچھی طرح چبا کر کھاؤ۔ جلدی جلدی نہ نگلو اور اس کے ساتھ پانی کا استعمال نہ کیا کرو۔ پانی ہمیشہ کھانے سے پہلے یا پھر 2 گھنٹے بعد پیا کرو۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات 2 ماہ استعمال کے بعد تمام حالات تفصیل سے بتانا۔ Bismutum Pentarkan Ptk-16 ایک گولی دن میں 3 مرتبہ تھوڑے سے پانی کے ساتھ لیں۔ Magnsium phosphoricum Pentarkan Ptk-60 ایک گولی دن میں 3 مرتبہ تھوڑے سے پانی کے ساتھ لیں۔ Ferrum Pentarkan Ptk-45 دو گولیاں دن میں 3 مرتبہ تھوڑے سے پانی کے ساتھ لیں۔ Rhustoxicodendrom Pentarkan Ptk-7 اور Urtica Pentarkan Ptk-6 دونوں کے



10-10 قطرے آدھے آدھے کپ پانی میں ڈال کر دن میں 3 مرتبہ پئیں۔

## بری صحبت

### اسامہ حفیظ۔ لاہور

میرا مسئلہ بہت سنگین ہے۔ بری صحبت اور آزادانہ نیٹ کے استعمال نے میری صحت پر برا اثر ڈالا ہے۔ میری عمر 17 سال ہے۔ اب مجھے احساس ہوگیا ہے اور میں نے دل و دماغ سے سدھرنے کا ارادہ کرلیا ہے۔ اچھی ڈائٹ کے ساتھ دوائی لینا بھی بہت ضروری ہے تاکہ میری صحت بحال ہوجائے۔ میں آرمی میں جانا چاہتا ہوں جو میرے پاپا کا خواب ہے۔ پر مجھے ڈر ہے کہ میری اس حالت کی وجہ سے وہ مجھے رجیکٹ ہی نہ کردیں۔ برائے مہربانی مجھے کوئی ایسی دوا بتائیں جو مجھے مکمل طور پر صحت یاب کردے اور میں آرمی میں جاسکوں۔

جواب: یہ ہمارے معاشرے کا بڑا المیہ ہے کہ ماں، باپ بچوں سے اور بچے ماں باپ سے دوستانہ ماحول نہیں رکھتے تاکہ جب وہ بلوغت کو پہنچیں تو ان میں ہونے والی نفسیاتی و جسمانی تبدیلیوں کا ذکر کریں اور ان کی صحیح رہنمائی ہو۔ رہی سہی کسر دوستوں کے بعد Net نے تمام کردی۔ بچے جب تک ذہنی طور پر تیار نہ ہوں ان کو قبل از وقت سیکس کی باتیں معلوم ہونا ان کی تباہی ہی نہیں بلکہ پورے معاشرے کی تباہی ہے...... اسلامی اصولوں کے مطابق ہمارے نوجوانوں کو چاہیے کہ وہ اپنی زندگی کا ٹارگٹ بنائیں کیونکہ وہ نوجوان جو اپنی زندگی کا ٹارگٹ بناتے ہیں تو ان کی توجہ بے کار لایعنی چیزوں کی طرف نہیں ہوتی بلکہ اپنے Goal کی طرف ہوتی ہے۔ نماز، قرآن پڑھیں، ذکر اللہ کریں۔ اچھی ویب سائٹس وزٹ کریں۔ اچھے لوگوں کے ساتھ وقت گزاریں۔ دینی کتابوں کا مطالعہ بھی اس وقت اور اس عمر میں بہت اچھا رہے گا۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات 2 ماہ تک استعمال کریں اور پھر حال بتائیں۔




Staphisagria-30، Bufo-30 کے 10-10 قطرے آدھے گلاس پانی میں جبکہ Alfalfa-Ø کے 15 قطرے آدھے گلاس پانی میں دن میں 3 مرتبہ استعمال کریں۔ متوازن غذا میں دودھ، پھل، سبزیاں زیادہ استعمال کریں۔ چاول کا استعمال بھی مفید ہے۔

## رحم کی خرابی

### عائشہ راجپوت۔ شیخوپورہ

میری عمر 24 سال ہے۔ شادی کو چار سال ہوگئے ہیں۔ شادی سے پہلے مجھے لیکوریا کی شکایت تھی لیکن شادی کے بعد زیادہ ہوگیا ہے۔ میں ذرا سی بھی کوئی گرم چیز نہیں کھا سکتی اور گرم دوا بھی نہیں اگر کھاتی ہوں تو بہت جلد آنکھیں پیلی پڑ جاتی ہیں اور لیکوریا زیادہ بڑھ جاتا ہے۔ میرے ایام بھی ٹھیک نہیں ہیں اب بھی چھ ماہ سے نہیں ہوئے۔ میں نے انگریزی دوائی بہت کھائی لیکن کوئی فرق نہیں پڑا۔ پیٹ کے نچلے حصے میں درد رہتا ہے۔ لیڈی ڈاکٹر کو چیک اپ کروایا تو اس نے کہا کہ پیٹ کے نچلے حصے میں سوجن ہے یعنی بچہ دانی پر۔ پیٹ بھی بہت پھول گیا ہے۔ میرا معدہ بھی خراب رہتا ہے۔ بھوک بہت لگتی ہے لیکن جب کھانا کھا لیتی ہوں تو ہاتھ پاؤں کانپتے ہیں۔ قبض بھی رہتا ہے اور گیس بھی۔ میرے سر میں بھی درد رہتا ہے۔ کچھ بھی یاد نہیں رہتا، حافظہ بھی کمزور ہے۔ مجھے انتہائی کمزوری محسوس ہوتی ہے۔ ریڑھ کی ہڈی میں درد رہتا ہے اور کندھوں میں بہت درد ہوتا ہے۔ ہاتھ پاؤں میں کیڑیاں چلتی ہیں۔ ہاتھ پاؤں سن ہوجاتے ہیں۔ سردیوں میں شدید سردی اور گرمیوں میں شدید گرمی کی وجہ سے دل گھبراتا ہے۔ سارے جسم سے گرمی نکلتی ہے اور ہاتھ پاؤں کے تلووں میں سے بھی۔ بلڈ پریشر ہر وقت لو رہتا ہے۔ مجھے موٹاپا بہت تیزی سے چڑھ رہا ہے۔ مجھے سب ورزش کرنے کا

مشورہ دیتے ہیں لیکن مجھ سے ورزش بھی نہیں ہوتی۔

جواب: آپ کی کیفیات پڑھنے کے بعد اندازہ ہوتا ہے کہ آپ نے اپنے مسائل کے حل کے لیے سنجیدگی سے اب تک علاج نہیں کیا اسی وجہ سے وقت کے ساتھ آپ کی بیماریاں بڑھ گئیں۔ کیلشیم اور بی کمپلیکس کی کمی بھی لگتی ہے۔ مایوس نہ ہوں۔ آپ کے ان تمام مسائل کا ہومیو پیتھی میں حل موجود ہے۔ لیکن توجہ کے ساتھ علاج کریں۔ واک کیا کریں۔ تیز مرچ مصالحوں، تلی ہوئی اور بھنی ہوئی چیزوں کا استعمال نہ کریں۔ غذا کو اچھی طرح چبا کر کھائیں۔ یخ ٹھنڈا پانی نہ پیا کریں۔ متوازن غذا استعمال کریں۔ دہی کا استعمال بڑھا دیں۔ ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات 3 ماہ استعمال کے بعد دوبارہ حال بتائیں۔ Magnasium phosphoricum Pentarkan Ptk-60 ایک گولی دن میں 3 مرتبہ تھوڑے سے پانی کے ساتھ لیں۔ Calc carb-30 اور Sepia-30 کے 10 قطرے آدھے گلاس میں دن میں 3 مرتبہ پئیں۔ Bismutum Pentarkan Ptk-16 کی ایک گولی تھوڑے پانی سے 3 مرتبہ پئیں۔

## جوڑوں کا درد اور پیشاب کی بندش

### ثریا نواز۔ لیہ

محترم جناب ڈاکٹر صاحب میری بیٹی نوشین کنول جس کی عمر 23 سال ہے ذہنی معذور ہے۔ تقریباً عرصہ ایک سال سے اس کے جوڑوں میں درد رہتا تھا جس کی وجہ سے اس کے ہاتھ پاؤں سوج جاتے تھے۔ اچانک اس کا پیشاب بند ہوگیا۔ متاثرہ جگہ پر سوزش ہونے کی وجہ سے نالی نہ لگ سکی۔ پیٹ میں انجکشن لگا کر پیشاب نکالا۔ اس کے بعد ڈاکٹر نے اسے انجکشن اور ڈرپس لگا دیں۔ پوری رات اسے ہر 5 منٹ بعد تھوڑا تھوڑا پیشاب آجاتا۔ اسے سخت بخار تھا اور بہت کمزور ہوگئی تھی۔ جب اسے پیشاب ٹھیک آنے لگا تو میڈیسن کھلانا بند کردیں۔ مسئلہ یہ ہے کہ میڈیسن کھانے سے اسے بخار ہوجاتا ہے۔ ہومیو پیتھک میڈیسن کھانے سے اسے نزلہ وزکام ہوجاتا ہے۔ جس کی وجہ سے میں بہت پریشان ہوں۔ اب بھی جوڑوں میں درد ہے۔ درد کی وجہ سے ہاتھ پاؤں سوج جاتے ہیں۔ تمام رپورٹس کی فوٹو کاپی ارسال کررہی ہوں۔ ان کی روشنی میں میری بیٹی کے لیے کوئی علاج تجویز فرمائیں۔ تازیست دعا گو رہوں گی۔

جواب: نوشین کو موسم کے حساب سے پانی پلایا کریں۔ زیادہ گرمی میں زیادہ پانی پلائیں تاکہ پیشاب آرام سے کھل کر آئے۔ اسے کھانے میں تیز مرچ مصالحے اور مرغن اشیا نہ دیں۔ ایک ماہ دوائی کھلانے کے بعد اس کے بلڈ کے مندرجہ ذیل ٹیسٹ کرانے کے بعد مکمل حال بتائیں۔

Urea, Uric acid, Creatinine

ڈاکٹر ولمار شوابے جرمنی کی مندرجہ ذیل ادویات استعمال کرائیں۔

Pentarkan Ptk-73Rhustoxicodendron کے 10 قطرے ایک گھونٹ یا آدھا کپ پانی میں دن میں 3 مرتبہ اور Solidago Pentarkan Ptk-79 کے 10 قطرے ایک گھونٹ یا آدھا کپ پانی میں دن میں 3 مرتبہ دیں۔

☆☆☆